المسائل والدلائل
تالیف
شیخ الحدیث حضرت مولانا فیض احمد صاحب ملتانی دامت برکاتہم
دورۂ حدیث و مشکوٰۃ شریف کے اساتذہ
طلباء و طالبات کے لئے نایاب علمی و تحقیقی تحفہ
ناشر
مکتبہ حقانیہ
ٹی بی ہسپتال روڈ ملتان

# المسائل والدلائل

تالیف

شیخ الحدیث حضرت مولانا فیض احمد صاحب ملتانی دامت برکاتہم

دورۂ حدیث و مشکوٰۃ شریف کے اساتذہ
طلباء و طالبات کے لئے نایاب علمی و تحقیقی تحفہ


ناشر

مکتبہ حقانیہ
ٹی بی ہسپتال روڈ ملتان

الحمد لله رب العالمين و الصلوٰة و السلام علی سید المرسلین و خاتم النبیین سیدنا و مولٰنا محمد و علی آله و صحبه و من تبعهم باحسان الی یوم الدین. اما بعد. فقد قال الله عز و جل ذلك الكتاب لا ریب فیه هدی للمتقین ﴿بقرة﴾ و قال تعالی شانه لقد من الله علی المؤمنین اذ بعث فیهم رسولا من انفسهم یتلوا علیهم آیاته و یزکیهم و یعلمهم الکتاب و الحکمة. و ان کانوا من قبل لفی ضلال مبین﴿﴾ (آل عمران) و قال تبارك و تعالی و انزلنا الیك الذکر لتبین للناس ما نزل الیهم و لعلهم یتفکرون﴿﴾ (نحل) و قال تعالی شانه و ما اتاکم الرسول فخذوه و ما نهٰکم عنه فانتهوا﴿﴾ (حشر) و قال تعالی شانه من یطع الرسول فقد اطاع الله ﴿﴾ (نساء) و قال تعالی شانه و من یشاقق الرسول من بعد ما تبین له الهدی و یتبع غیر سبیل المؤمنین نوله ما تولی و نصله جهنم و ساءت مصیرا﴿﴾ (نساء) و قال تعالی شانه و السابقون الاولون من المهاجرین و الانصار و الذین اتبعوهم باحسان رضی الله عنهم و رضوا عنه و اعدلهم جنات تجری تحتها الانهار خالدین فیها ابدا. ذلك الفوز العظیم﴿﴾ (توبة) و قال تبارك و تعالی شانه فاعتبروا یا اولی الابصار﴿﴾ (حشر) و قال من لا نبی بعده ﷺ ترکت فیکم امرین لن تضلوا ما تمسکتم بهما کتاب الله و سنة رسوله (موطا مالك . مشکوة ص۳۱) و قال خاتم النبیین ﷺ علیکم بسنتی و سنة الخلفاء الراشدین المهدیین تمسکوا بها و عضوا علیها بالنواجذ (ابوداؤد ص۲۸۷ ج۲. ترمذی ص۱۶۲ ج۲ . مشکوٰة ص۲۹) و قال ﷺ (فی الجماعة الناجیة) ما انا علیه و اصحابی (ترمذی ص۸۹ ج۲ ، مشکوة ص۳۰) و قال ﷺ ان الله لا یجمع امتی او قال امة محمد ﷺ علی ضلالة و ید الله علی الجماعة و من شذ شذ فی النار (ترمذی ص۳۹ ج۲ . مشکوٰة ص۳۰) و قال ﷺ اتبعوا السواد الاعظم فانه من شذ شذ فی النار (ابن ماجه. مشکوة ص۳۰) و قال ﷺ ان امتی لا تجتمع علی ضلالة فاذا رأیتم اختلافا فعلیکم بالسواد الاعظم (ابن ماجه ص۲۹۱) و

قال ﷺ من فارق الجماعة شبرا فقد خلع ربقة الاسلام من عنقه (ابوداؤد ص۳۰۷ ج۲. مشکوۃ ص ۳۱) و قال ﷺ علیکم بالجماعة و العامة (مسند احمد. مشکوۃ ص ۳۱) و قال ﷺ من یرد الله به خیرا یفقهه فی الدین (بخاری ص۱۶ ج ۱ مسلم ، مشکوۃ ص ۳۲) و قال ﷺ خیر امتی قرنی ثم الذین یلونهم ثم الذین یلونهم (بخاری ص۵۱۵ ج ۱، مسلم ص ۳۰۹ ج۲. مشکوۃ ص ۵۵۳) و قال ﷺ اقتدوا بالذین من بعدی ابی بکر و عمر رضی الله عنهما (ترمذی ص۲۰۷ ج۲، مشکوۃ ص ۵۶۰) و قال ﷺ ان الله جعل الحق علی لسان عمر رضی الله عنه و قلبه (ترمذی ص ۲۰۹ ج۲، مشکوۃ ص۵۵۷) و قال ﷺ اذا حکم الحاکم فاجتهد و اصاب فله اجران و اذا حکم فاجتهد و اخطأ فله اجر واحد (بخاری ص ۱۰۹۲ ج۲، مسلم ص۷۶ ج۲) و قال ﷺ (لمعاذ بن جبل رضی الله عنه) لما بعثه الی الیمن کیف تقضی اذا عرض لک قضاء قال اقضی بکتاب الله قال فان لم تجد فی کتاب الله قال فبسنة رسول الله ﷺ قال فان لم تجد فی سنة رسول الله ﷺ قال اجتهد رأیی ولا آلو قال فضرب رسول الله ﷺ علی صدره و قال الحمد لله الذی وفق رسول رسول الله ﷺ لما یرضی به رسول الله ﷺ (ابوداؤد ص۵۰۵ ج۲، ترمذی ص ۱۵۹ ج ۱، مسند احمد ص ۲۳۰ ج۵، دارمی ص ۲۴، مشکوۃ ص ۳۲۴) و قال ﷺ من احدث فی امرنا هذا ما لیس منه فهو رد (بخاری ص ۳۷۱ ج ۱، مسلم ص۷۷ ج ۲، مشکوۃ ص۲۷).

## فائدہ

مذکورہ بالا قرآن و حدیث کی نصوص سے واضح ہوا کہ اسلامی احکام کے مآخذ و دلائل حسب ذیل ہیں۔

(۱) قرآن مجید (۲) حدیث شریف (۳) خلفاء راشدینؓ کے آثار (اقوال و افعال) (۴) خیر القرون (صحابہؓ، تابعین، تبع تابعین) کے آثار (۵) اجماع امت (۶) ارباب فقہ وتقوی کا شرعی قیاس واجتہاد۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اسلامی فقہ اسلامی قانون ہے

(۱) ''اسلامی فقہ'' (فقہ حنفی ہو یا فقہ شافعی، فقہ مالکی ہو یا فقہ حنبلی) سراپا قرآن مجیداور احادیث و آثار سے ماخوذ ہے۔ اہلِ علم جانتے ہیں کہ کتبِ حدیث کے شارح محدثین کرام نے اپنی شروح میں آغاز سے انتہا تک ہزاروں مسائلِ فقہیہ ذکر کئے ہیں ہر مسئلہ کے تحت ائمہ اربعہ رحمہم اللہ تعالیٰ (امام ابو حنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ) کے مسالک، دلائل، توجیہات، ترجیحات اور جوابات بالتفصیل ذکر کئے ہیں ملاحظہ ہو:

علامہ عینی حنفیؒ کی عمدۃ القاری شرح بخاری، حافظ ابن حجر شافعیؒ کی فتح الباری شرح بخاری، علامہ انور شاہ کشمیری حنفیؒ کی فیض الباری املائی شرح بخاری، علامہ نووی شافعیؒ کی المنہاج شرح مسلم، علامہ شبیر احمد عثمانیؒ حنفی کی فتح الملہم شرح مسلم، محدث ابو بکر ابن العربیؒ مالکی کی عارضۃ الاحوذی شرح ترمذی، محدث محمد یوسف بنوریؒ حنفی کی معارف السنن شرح ترمذی، علامہ سیوطی شافعیؒ کی مرقات الصعود شرح ابوداؤد، محدث خلیل احمد حنفی کی بذل المجہود شرح ابوداؤد، شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا حنفیؒ کی اوجزالمسالک شرح مؤطا مالک، محدث ابن عبدالبر مالکیؒ کی التمہید شرح مؤطا مالک، نیز محدث ابن قدامۃ حنبلیؒ کی ممتاز تصنیف المغنی، علامہ نووی شافعیؒ کی شرح المہذب، علامہ جمال الدین زیلعی حنفیؒ کی نصب الرایہ اور علامہ ظفر احمد عثمانی حنفیؒ کی اعلاء السنن۔

پھر جس طرح ہر مکتبۂ فکر (حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی) کے محقق محدثین فقہاء نے ہزاروں فقہی مسائل و دلائل کے مباحث مذکورہ کتابوں میں لکھے ہیں اسی طرح اہلِ حدیث (غیر مقلدین) علماء کرام نے بھی کتب حدیث کی شروح میں بعینہ وہی مباحث درج کئے ہیں۔ ملاحظہ ہو مولانا عبد الرحمٰن مبارکپوریؒ کی تحفۃ الاحوذی شرح ترمذی، مولانا شمس الحقؒ کی عون المعبود شرح ابوداؤد۔

اب بعض غیر مقلدین حضرات کا ''فقہ اسلامی'' کو کتاب اللہ و حدیث کے خلاف کہنا اور لکھنا اور اس سے امتِ مسلمہ کو نفرت دلانا ملتِ اسلامیہ پر سرا سر ظلم اور بہت بڑا جرم ہے۔ کیونکہ فقہ اسلامی کا انکار قرآن و حدیث کے انکار کو مستلزم ہے (العیاذ باللہ)۔

(۲) ''اسلامی فقہ'' اسلامی قانون ہے۔ لا ریب ہدایت اور اسلامی احکام کا سرچشمہ قرآن و

حدیث ہے۔ ظاہر ہے کہ قرآن حکیم میں زیادہ تر اصول ہدایت کا ذکر ہے احکام بہت کم بیان کئے گئے ہیں۔ حدیث شریف جو قرآن مجید کی شرح ہے اس میں احکام کثرت سے مذکور ہیں مگر ان کا ذکر ایمانیات و اخلاق کے ساتھ مخلوط ہے۔ علماء اسلام نے امتِ مسلمہ کی سہولت کی خاطر ایمانیات کو الگ مرتب کیا اس کا نام ''علم الکلام'' رکھا اور اس پر کتابیں لکھیں اور اخلاق کو جدا مرتب کر کے اس کا نام ''علم التصوف'' رکھا اور اس پر کتابیں تصنیف کیں اسی طرح احکام کو الگ مرتب کر کے اس کا نام ''علم الفقہ'' رکھا اور اس پر بے شمار کتابیں مرتب کیں۔

ماضی میں جب بھی اسلامی قانون کسی مسلمان ملک میں نافذ کیا گیا تو ''اسلامی فقہ'' کی صورت میں نافذ کیا گیا۔ ماضی کی طویل تاریخ دہرانے کی ضرورت نہیں ہے حال کو دیکھ لیجئے۔ پچاس ساٹھ سال سے ''سعودی مملکت'' میں اسلامی قانون ''فقہ حنبلی'' کی صورت میں نافذ ہے ہر سال اقوامِ متحدہ کی رپورٹ یہی ہوتی ہے کہ سب سے کم جرائم مملکت سعودیہ میں ہوتے ہیں اگر امریکہ اور یورپین ممالک میں جرائم کی شرح نوے فی صد ہے تو سعودی عرب میں ایک فی صد سے بھی کم ہے۔ وہاں عدل و انصاف کے ادارے بہت کم ہیں پھر بھی ان میں مقدمات بہت کم آتے ہیں۔ مقدمۂ قتل کا فیصلہ عموماً تین ماہ میں ہو جاتا ہے اور دیوانی مقدمہ ایک ماہ میں ختم ہو جاتا ہے۔ ابھی چند سال پہلے امارت اسلامیہ افغانستان میں فقہ حنفی کا قانون نافذ کیا گیا ہے جس میں مثالی و معیاری امن و انصاف کے نظام نے ساری دنیا کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا ہے۔ قانون کا تعلق دراصل انسانی حقوق سے ہوتا ہے تاکہ انسان کی جان و مال، عزت و آبرو اور عقل و خرد محفوظ رہے اس مقصد کے لحاظ سے سب فقہیں یکساں ہیں اور سب امن و انصاف کی ضامن ہیں چنانچہ سعودی عرب میں فقہ حنبلی اور افغانستان میں فقہ حنفی کے نفاذ سے نتیجہ میں کوئی فرق نہیں ہے کیونکہ ظلم و بدعنوانی اور حرام خوری کے سارے اسباب بالاتفاق ممنوع ہیں۔ چوری، ڈاکہ، رشوت، ملاوٹ، شراب نوشی، زنا، قذف، عریانی، فحاشی کے تمام مظاہر ہر اسلامی فقہ میں جرم ہیں۔ ان پر عبرت ناک سزائیں مقرر ہیں۔ نظامِ صلاۃ، نظام زکاۃ، معروف کی اشاعت، منکر کی ممانعت پر سب متفق ہیں۔ لہذا اسلامی فقہ کی مخالفت کرنا اور اس سے امتِ مسلمہ کو نفرت دلانا دراصل اسلامی قانون کے نفاذ میں رکاوٹ ڈالنا ہے۔ خدا کرے یہ رکاوٹ بہت جلد ختم ہو جائے تاکہ پاکستان اور دیگر اسلامی ممالک کے باشندے سعودی عرب اور افغانستان کے باشندوں کی طرح اسلامی قانون کی برکات سے مستفیض ہوسکیں۔ آمین

(۳) فقہ حنفی کی بنیاد شورائی اجتہاد پر ہے و شاورھم فی الامر اور و أمرھم شوری میں اس کی ترغیب ہے۔ امام ابو حنیفہؒ نے سب سے پہلے محدثین فقہاء اور علوم عربیت کے ماہر علماء کو جمع کیا جنہوں نے پورے غور وخوض اور بحث وتحقیق کے بعد فقہ حنفی کو مرتب کیا اس شوری میں یہ اکابر شامل تھے۔ (۱) امام محمدؒ (۲) امام ابو یوسفؒ (۳) امام زفرؒ (۴) حسن بن زیادؒ (۵) عافیہؒ (۶) داؤد الطائیؒ (۷) اسد بن عمروؒ (۸) قاسم بن معنؒ (۹) علی بن مسہرؒ (۱۰) مندل بن علیؒ (۱۱) حبان بن علیؒ۔ کبار علماءؒ نے فقہ حنفی کی تدوین میں مختلف اوقات میں حصہ لیا۔ پوری آزادی کے ساتھ ایک ایک مسئلہ میں غور وفکر ہوتا، بحث و مذاکرہ ہوتا بعض اوقات کئی کئی روز کبھی مہینہ بھر یہ تحقیق و بحث جاری رہتی (تقدمہ نصب الرایہ للکوثریؒ و تاریخ بغداد)۔ اس وقت تراسی ہزار مسئلے مدون ہوئے (ذیل الجواهر لملا علی قاریؒ ص ۴۷۲ ج ۲) امام شافعیؒ کا مشہور ارشاد ہے الناس فی الفقه عیال علی أبی حنیفةؒ (تذکرة الحفاظ) کہ لوگ فقہ میں امام ابو حنیفہؒ کے خوشہ چین ہیں۔ امام اعظم ابو حنیفہؒ نے امتِ مسلمہ کی خیر خواہی کے لئے سب سے پہلے شرعی احکام کو مدون و مرتب اور مبوب کیا بعد میں امام مالکؒ و دیگر اکابر نے تدوین وترتیب کا طرز اختیار کیا (تبییض الصحیفه للسیوطیؒ ص ۳۶. مقام ابی حنیفةؒ ص ۱۰۶)۔ بعد میں محققین احنافؒ نے اسلامی تمدن کی وسعت کی بنا پر جدید پیش آمدہ مسائل، حوادث ونوازل اور محتمل صورتوں کو سامنے رکھ کر فقہی احکام مرتب کئے اب کل تعداد تقریباً گیارہ لاکھ ستر ہزار ہے (البنایه شرح الهدایه ص ۳۷ ج ۱) ان وجوہ و دیگر متعدد وجوہ کی بنا پر فقہ حنفی سب سے پہلے اور سب سے زیادہ اسلامی دنیا میں مقبول ہوئی۔ آغاز سے لے کر آج تک دنیا کے اکثر مسلمان فقہ حنفی کے پیروکار ہیں۔ ۲۲۸ھ میں جب عباسی خلیفہ واثق باللہؒ نے سدِ سکندری کا حال دریافت کرنے کیلئے کچھ لوگ بھیجے تو انہوں نے وہاں کے لوگوں کو حنفی المذہب پایا۔ اہل حدیث کے راہنما نواب صدیق حسن خانؒ لکھتے ہیں:

محافظان سد کہ دراں جا بودند ہمہ دین اسلام داشتند و مذہب حنفی و زبان عربی و فارسی میگفتند اما از سلطنت عباسیہ بے خبر بودند (ریاض المرتاض ص ۲۱۶ بحواله خیر التنقید ص ۲۳)

مشہور مؤرخ ابن خلدون مالکیؒ لکھتے ہیں:

حضرت امام ابو حنیفہؒ کے مقلد اس وقت عراق، ہندوستان، چین، ما وراء النہر و بلاد العجم کلھا میں پھیلے ہوئے ہیں (مقدمه بن خلدون ص ۴۴۵، الکلام المفید ص ۱۱۴) بلاد العجم کلھا ملحوظ رہے۔

عرب کے مشہور ومعروف مورخ علامہ شکیب ارسلانؒ المتوفی ۱۳۶۶ھ فرماتے ہیں:

مسلمانوں کی اکثریت حضرت امام ابو حنیفہؒ کی پیرو و مقلد ہے یعنی سارے ترک اور بلقان کے مسلمان، روس اور افغانستان کے مسلمان، چین کے مسلمان، ہندوستان اور عرب کے اکثر مسلمان، عراق و شام کے اکثر مسلمان فقہ میں حنفی مسلک رکھتے ہیں اور سوریا (شام) کے بعض اور حجاز یمن، حبشہ، جاوا، انڈونیشیا اور کردستان کے مسلمان حضرت امام شافعیؒ کے مقلد ہیں۔ اور مغرب کے مسلمان، مغربی اور وسط افریقہ کے مسلمان اور مصر کے کچھ لوگ حضرت امام مالکؒ کے مقلد ہیں اور عرب کے بعض مسلمان اور شام کے بعض باشندے جیسے نابلس اور دومہ کے رہنے والے حضرت امام احمد بن حنبلؒ کے مقلد ہیں۔ (حاشیہ حسن المساعی ص٦٩، الکلام المفید ص١١٤)

(۴) جیسے قراءت سبعہ قطعی وحق ہیں مگر جس ملک میں ان میں سے ایک قراءت مروج و معمول بھا ہو جیسے پاکستان وغیرہ میں قراءتِ امام عاصم کوفیؒ بروایت حفصؒ معمول بہا ہے تو وہاں بالاتفاق اس ایک قراءت کو پڑھنے پڑھانے کا عمل اختیار کیا جاتا ہے باقی قرائتیں صرف خاص قراء کرام خصوصی طور پر پڑھتے ہیں عمومی عمل میں ان کو اختیار نہیں کیا جاتا تاکہ امت میں وحدت باقی رہے اور وہ تشتت و انتشار کا شکار نہ ہو اسی طرح جس ملک میں کسی ایک فقہ کے پیروکار زیادہ ہوں تو وہاں سب مسلمانوں کو قانون کی لائن میں اس کی پیروی و اتباع کرنی چاہئے تاکہ امت کا نظام وحدت مختل نہ ہو جیسا کہ آج کل سعودی مملکت میں سب مسلمان فقہ حنبلیؒ کی پیروی کرتے ہیں اور افغانستان کی طالبان حکومت میں سب مسلمان فقہ حنفی پر کار بند ہیں۔ لہذا پاکستان جیسے مسلمان ملکوں میں جہاں حنفی غالب اکثریت میں ہیں فقہ حنفی کا قانون نافذ ہونا چاہئے اور سب مسلمانوں کو اس کی پیروی کرنی چاہئے۔

**اللهم ارنا الحق حقاً و ارزقنا اتباعه. آمين**

فیض احمد غفرلہ

۱۵/ ربیع الاول ۱٤۲۲ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حقیقت حدیث

حدیث کے لغوی معنی جدید اور خبر کے ہیں (عمدۃ القاری شرح بخاری ص۱۲۵ ج۲) محدثین کی اصطلاح میں حضرت محمد مصطفے ﷺ کے قول، فعل اور تقریر کو حدیث کہا جاتا ہے۔ یہاں تقریر سے مراد یہ ہے کہ کسی نے حضور اقدس ﷺ کے سامنے کوئی کام کیا یا کوئی بات کہی، آپ ﷺ نے مطلع ہونے کے باوجود اس پر کوئی نکیر نہ فرمائی بلکہ سکوت فرما کر گویا اس کی تقریر و تصویب فرمادی اور اسے برقرار رکھا۔ (مقدمہ مشکوۃ)

## موضوع

علم حدیث کا موضوع ہے ذات الرسول من حيث أنه رسول الله ﷺ (شرح بخاری للکرمانی)

## غرض و غایت

اس علم کا فائدہ تفسیر القرآن المجید للعلم و العمل فيحصل به سعادة الدارين (عمدۃ القاری و دیگر)

بعض اوقات حدیث کے مفہوم میں توسیع کر کے صحابہؓ و تابعینؒ کے اقوال و افعال اور تقاریر پر بھی حدیث کا اطلاق کیا جاتا ہے (مقدمہ مشکوۃ)

## تعارف حدیث

بقول علامہ سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ، علم القرآن اگر اسلامی علوم میں دل کی حیثیت رکھتا ہے تو علم حدیث شہ رگ کی، یہ شہ رگ اسلامی علوم کے تمام اعضاء و جوارح تک خون پہنچا کر ہر آن ان کیلئے تازہ زندگی کا سامان پہنچاتا رہتا ہے۔ آیات کا شان نزول اور ان کی تفسیر، احکام القرآن کی تشریح و تعیین، اجمال کی تفصیل، عموم کی تخصیص، مبہم کی تعیین سب علم حدیث کے ذریعہ معلوم ہوتی ہے۔ اسی طرح حامل قرآن (حضرت) محمد رسول ﷺ کی سیرت اور حیات طیبہ اور اخلاق و عادات مبارکہ اور آپ ﷺ کے اقوال و اعمال اور آپ ﷺ کے سنن و مستحبات اور احکام و ارشادات اسی علم حدیث

کے ذریعہ ہم تک پہنچے ہیں۔ اسی طرح خود اسلام کی تاریخ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے احوال اور ان کے اعمال و اقوال اور اجتہادات و استنباطات کا خزانہ بھی اسی کے ذریعے ہم تک پہنچا ہے۔ اسی بنا پر اگر یہ کہا جائے تو صحیح ہے کہ اسلام کے عملی پیکر کا صحیح مرقع اسی علم کے بدولت مسلمانوں میں ہمیشہ کیلئے موجود و قائم ہے اور ان شاء اللہ تا قیامت رہے گا۔ (تدوین حدیث ص ۵)

## ضرورتِ تاریخ

ذی ہوش انسانوں نے ہمیشہ سے اپنے مستقبل کی اصلاح ماضی کے واقعات و تجربات اور حالات و مشاہدات کی روشنی میں سرانجام دینے کی کوشش کی ہے۔ واقعہ بھی یہ ہے کہ ماضی سے مستغنی ہو کر کسی قوم کے حال و مستقبل کی تعمیر نہ آج تک ہوئی ہے اور نہ ہو سکتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ قرآن پاک میں احکام و اصول کے ساتھ ساتھ سابقہ قوموں کے سبق آموز واقعات کو بھی پورے اہتمام سے دہرایا گیا ہے اور جگہ جگہ اقوام ماضیہ کے قصص و حکایات سے پیدا ہونے والے پر حکمت و ایمان افروز نتائج پر متنبہ فرمایا گیا ہے۔ بنی اسرائیل کی طویل تاریخ بیان کرتے ہوئے ان کی سرکشی، ایمان سے روگردانی اور حق سے اعراض و تولی کی سزا کی طرف اشارہ کر کے ارشاد فرماتے ہیں:

فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَمَا خَلْفَهَا وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ۝ (بقرۃ: ٦٦)

''پھر ہم نے اس کو ایک عبرت (انگریز واقعہ) بنا دیا، ان لوگوں کیلئے بھی جو اس قوم کے معاصر تھے اور ان لوگوں کیلئے بھی جو مابعد زمانہ میں آتے رہے اور موجب نصیحت (بنایا خدا سے) ڈرنے والوں کیلئے۔''

اس آیت کریمہ سے واضح ہوا کہ صحیح تاریخی واقعات طالبین حق، خدا ترس بندوں کیلئے بہترین استاذ کی حیثیت رکھتے ہیں اور وہ ان سے پند و موعظت کا ایک خزانہ حاصل کر سکتے ہیں۔

سورہ ہود میں حضرت نوح حضرت ہود حضرت صالح حضرت ابراہیم حضرت لوط حضرت شعیب حضرت موسیٰ علیہم الصلوۃ والسلام اور ان کی اکثر قوموں کے واقعات کے تذکرہ کے بعد ارشاد ہوتا ہے:

وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ۚ وَجَآءَكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ وَّذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ۝ (ہود: ١٢٠)

''اور ہم پیغمبروں کے قصوں میں سے یہ سارے قصے آپ سے بیان کرتے ہیں جن کے ذریعہ

سے ہم آپ ﷺ کے دل کو تقویت دیتے ہیں اور ان قصوں میں آپ ﷺ کے پاس ایسا مضمون پہنچا ہے جو خود تحقیقی ہے اور اہل ایمان کیلئے نصیحت و یاد دہانی ہے۔''

اس ارشاد ربانی نے بتایا کہ گزشتہ انبیاء و رسل علیہم السلام اور ان کی اقوام و ملل کے صحیح حالات کے ضمن میں ایک مومن کیلئے اطمینان وسکون اور قوت قلبی کا بہترین سامان اور نصیحت و تذکیر کا کافی مواد جمع ہے۔

ایک جگہ ارشاد ہوتا ہے:

فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ (اعراف:۱۷۶)

''سو یہ حال بیان کیجئے تا کہ وہ غور کریں۔''

بہرکیف مستقبل کی اصلاح و ترقی، استحکام و مضبوطی کیلئے گزشتہ واقعات سے استغناء نہیں برتا جا سکتا۔ تاریخ اقوام و ملل سے صرف نظر کر کے زندگی گزارنا گویا جنگل کی زندگی بسر کرنا ہے، آخر بھیڑیوں اور بندروں کو کیا معلوم کہ ان کے جد اعلی کون تھے اور کن کن جنگلوں، وادیوں، پہاڑوں سے چھلانگیں مارتے ہوئے ان کے آباؤ اجداد موجودہ مقام تک پہنچے اور کن کن حالات سے ان کو دو چار ہونا پڑا۔ عقل مند انسان ہی کا یہ فطری خاصا ہے کہ جب وہ سنتا ہے کہ میرے ابنائے جنس پہلے فلاں فلاں جرائم کی پاداش میں ہلاک و تباہ ہو چکے ہیں تو ان سے بچنے کی کوشش کرتا ہے اور جب دیکھتا ہے کہ فلاں رستہ اختیار کرنے سے ان کو فلاح و کامیابی حاصل ہوئی تو طبعاً اس کی طرف دوڑتا ہے۔

## تاریخ اور حدیث نبویؐ میں چند امتیاز

کہا جاتا ہے کہ حدیث نبویؐ بیش از بیش تاریخ کا ایک حصہ ہے اور تاریخ کو دین یا دینی حجت نہیں کہا جا سکتا اور اس سے اسلامی احکام کے ثبوت میں استناد نہیں کیا جا سکتا۔ سو یاد رہے کہ سب سے پہلے تو یہی کہنا غلط ہے کہ تاریخ، دین کے باب میں مطلقاً حجت اور قابل استناد نہیں کیونکہ قرآن پاک کے تیس ۳۰ پاروں میں سے کوئی پارہ اور کوئی بڑی سورت چراغ لے کر ڈھونڈنے سے بھی ایسی نہیں ملے گی جس میں امم ماضیہ کے احوال و اعمال پر متنبہ نہ کیا گیا ہو۔ تاریخی حقائق اور ان کے عبرت ناک عواقب و نتائج سے دنیا کو آگاہ نہ کیا گیا ہو تو کیا صحیح تاریخ پر مشتمل قرآن عزیز کے اس ضخیم حصہ کو بھی معاذ اللہ دینی حجت کے باب سے نکال دیں گے۔ اگر جواب نفی میں ہے اور یقیناً نفی میں ہے تو ثابت ہوا کہ ہر وہ کلام دینی حجت ہے جس کی نسبت شارع علیہ السلام کی طرف مستند طریق سے ثابت ہو گو وہ تاریخ

ہی کیوں نہ ہو۔

پھر یہ کہنا بھی تو کسی طرح صحیح نہیں ہے کہ حدیث نبویؐ کی حیثیت عام تاریخ کے برابر ہے۔ آیئے! ہم آپ کو تاریخ کے عام ذخیروں سے حدیث شریف کے چند ایک وزنی اور ٹھوس امتیازات و خصوصیات گنواتے ہیں اور وہ یہ ہیں۔

۱۔ عام تاریخی ذخیروں کا تعلق عموماً کسی حکومت، کسی قوم اور کسی جنگ الغرض اسی قسم کی گوناگوں اور پراگندہ چیزوں سے ہے جن کا ضبط و احاطہ آسان نہیں۔ بخلاف حدیث کے کہ اس کا تعلق براہ راست ایک خاص مقدس ہستی یعنی آنحضرت ﷺ کی ذات بابرکات سے ہے۔ ایک قوم، ایک ملک یا ایک جنگ کے تمام اطراف و جوانب کو سمیٹ کر بیان کرنا ایک طرف ہے اور بسیط ذات ستودہ صفات کے واقعات کو ضبط کرنا ایک طرف ہے، خود اندازہ فرمایئے گا کہ احاطہ و تدوین کے اعتبار سے دونوں کی آسانی و دشواری میں کوئی نسبت بھی ہے۔ پہلی صورت میں غلطیوں، غلط فہمیوں اور کوتاہیوں کے جتنے قوی اندیشے ہیں اسی نسبت سے دوسری صورت میں صحت و واقعیت کی عقلاً توقع کی جاسکتی ہے۔

۲۔ کسی تاریخ ذخیرہ کے مورخوں کا اس تاریخ یا صاحب تاریخ سے قطعاً وہ تعلق و ربط اور والہانہ عقیدت و وابستگی دکھائی نہیں دیتی جو حدیث کے ابتدائی مورخوں (صحابہ کرامؓ) کو اس مقدس ذات بابرکات سے حاصل تھی۔ یہ مکہ و مدینہ کے در و دیوار، یہ بدر و احد کے میدان جنگ، یہ خیبر و حنین کے معرکہائے کارزار بلکہ سرزمین عرب کا چپہ چپہ گواہ ہے، دنیا کی تاریخ اور کلام الٰہی کی شہادت اس پر مستزاد کہ ان حضرات قدسی صفات کو آنحضرت ﷺ کی ذات اور آپ ﷺ کی پاکیزہ زندگی سے بے مثال والہانہ و عاشقانہ تعلق تھا، محبت و عظمت اور طاعت نبویؐ کے باب میں وہ اپنی نظیر آپ تھے۔ گنبد خضراء نے اس تعلق کی تصویر نہ اس سے پہلے دیکھی تھی اور نہ پھر دیکھنی نصیب ہوگی، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ اگر کبھی کوئی حدیث بیان کرنا چاہتے تو منہ سے ''**اوصانی حبی**[۱] **ابوالقاسم اوصانی خلیلی** ﷺ'' الفاظ نکلتے تھے اور چیخیں مار مار کر بے ہوش ہو جاتے تھے۔

حضرت عمرو بن میمون تابعیؒ کا بیان ہے کہ میں ہر جمعرات کی شام کو حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوتا تھا مگر (روایت میں احتیاط کی وجہ سے) قال رسول اللہ ﷺ ان کی زبان سے کبھی نہیں سنا، ایک دن یہ الفاظ آپ کی زبان سے نکلے تو گردن جھکا لی۔ میں نے دیکھا تو

(۱) یعنی میرے حبیب ابو القاسم نے مجھے وصیت فرمائی، میرے دوست نے مجھے وصیت فرمائی ﷺ

آپ کے کرتہ کے تکمے کھلے ہوئے، آنکھیں اشک بار گردن کی رگیں پھولی ہوئی ہیں حدیث بیان کرتے ہیں تو فرماتے ہیں اس سے کم یا بیش یا اس کے قریب یا اس جیسا (ابن ماجہ ص ۴ باب التوقی فی الحدیث) اسی قسم کے واقعات حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے تذکرہ میں بھی ملتے ہیں۔

حضرت عروہ بن مسعود ثقفی رضی اللہ عنہ جو ابھی تک مشرف باسلام نہیں ہوئے تھے صلح حدیبیہ میں قریش مکہ کی نمائندگی کے فرائض انجام دے کر واپسی پر جو رپورٹ پیش کرتے ہیں تو کتنے صحیح الفاظ میں صحابہ کرامؓ کے اس تعلق کا نقشہ کھینچتے ہیں، آپ فرماتے ہیں:

**اَی قوم واللہ لقد وفدت علی الملوک و وفدت علی قیصر و کسری و النجاشی واللہ ان رأیت ملکا قط یعظمه اصحابه ما یعظم اصحاب محمد محمدا واللہ ان تنخم نخامة الا وقعت فی کف رجل منهم فدلک بها وجهه و جلده و اذا امرهم ابتدروا امره و اذا توضا کادوا یقتتلون علی وضوئه و إذا تکلم خفضوا أصواتهم عنده و ما یحدون الیه النظر تعظیما له.** (بخاری ص ۳۷۹ ج ۱)

”اے لوگو! خدا کی قسم مجھے بادشاہوں کے دربار میں باریابی کا موقعہ ملا ہے۔ قیصر و کسری اور نجاشی کے سامنے حاضر ہوا ہوں۔ واللہ میں نے کسی بادشاہ کو نہیں دیکھا جس کی لوگ اتنی عظمت کرتے ہوں جتنی محمد (ﷺ) کے ساتھی محمد (ﷺ) کی کرتے ہیں واللہ جب آپ بلغم تھوکتے ہیں نہیں گرتا ہے وہ مگر آپ ﷺ کے ساتھیوں میں سے کسی کے ہاتھ پر پھر وہ اسے اپنے چہرہ اور بدن پر مل لیتا ہے اور جب آپ ﷺ وضو کرتے ہیں تو آپ ﷺ کے وضو کے پانی پر قریب ہے کہ وہ الجھ پڑیں۔ اور جب آپ ﷺ کلام کرتے ہیں تو وہ اپنی آوازیں آپ ﷺ کے سامنے پست کر لیتے ہیں تعظیماً آپ ﷺ کو نگاہ بھر کر نہ دیکھتے۔“

یہ دوست کی نہیں بلکہ ایک دانا دشمن کی شہادت ہے اور وہ بھی کفر کے مرکز، وشمنان اسلام کی مجلس میں، اندازہ کیجئے کہ جس جماعت کے عشق و محبت کی یہ شان ہو کہ احکام و اوامر تو بڑی چیز ہیں تھوک اور وضو کے غسالہ تک کو اپنے اندر پیوست کرنے کے در پے رہتے ہوں اور جزو بدن بنانا اپنی سعادت سمجھتے ہوں۔ ان کے دل و دماغ اور ان کے حافظے قدرتی طور پر کس قدر متاثر ہو سکتے ہیں۔

۳۔ تیسری خصوصیت یہ ہے کہ حدیث کے ان چشم دید گواہوں اور راویوں نے حضور اقدس ﷺ کے دست مبارک پر بیعت ہی اس بات پر کی تھی کہ وہ اس تاریخ کے ہر ہر جزو اور ایک ایک خط

وخال کے زندہ نقوش اپنے اندر پیدا کریں گے، نیز جس قرآن حکیم کی آواز پر وہ اپنے مستقبل کا آخری اور قطعی فیصلہ فرما چکے، اسی قرآن حکیم نے پرشوکت و پرجلال لہجہ میں بار بار ان سے مطالبہ کیا تھا اور انہیں بتایا تھا کہ تمہاری زندگی کا نصب العین صرف یہی ہے کہ رسول خدا ﷺ کی پوری زندگی پر نگاہ رکھو اور من وعن اسے اپنانے کی کوشش کرو تمہاری فلاح و کامیابی اسی میں ہے۔

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (احزاب:۲۱)

''یقیناً تمہارے لئے رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں بہترین نمونہ ہے''

وَاِنْ تُطِيْعُوْهُ تَهْتَدُوْا (النور:۵۴)

''اور اگر ان (رسولؐ) کی پیروی کرو گے، ہدایت یافتہ بن جاؤ گے۔''

بتایا جائے دنیا کی کون سی تاریخ اور صاحب تاریخ ہے جس سے اس کے مورخوں کا یہ تعلق دکھائی دیتا ہو۔ یہ کیا اس کا عشر عشیر بھی تلاش کرنے سے نہیں ملے گا۔

۴۔ اس کے ساتھ یہ حقیقت بھی پیش نظر رہے کہ ان بزرگوں پر احادیث نبویہ کا اتباع و انقیاد ہی قرآن پاک نے لازم نہیں قرار دیا تھا، بلکہ ان کی نشر و اشاعت اور دوسروں تک پہنچانا بھی ضروری قرار دیا گیا تھا اور ترغیب و ترہیب کی ہر ممکن صورت سے ان کو یہ ذہن نشین کرایا گیا تھا کہ بلاکم و کاست تعلیمات نبویہ کی تبلیغ کرنا زندگی کے فرائض میں نہایت اہم فریضہ ہے۔ باری تعالے نے فرمایا:

كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ (آل عمران:۱۱۰)

''تم بہترین جماعت ہو جو لوگوں کی (بہی خواہی) کیلئے نکالی گئی ہے، نیکی کا حکم کرتے ہو اور بدی سے روکتے ہو۔''

منیٰ کا میدان ہے ایک لاکھ سے زائد شمع نبوت کے پروانوں کا مجمع ہے----- امام الانبیاء علیہ الصلوۃ والسلام کی زبان فیض ترجمان سے یہ دعائیہ کلمات نکلتے ہیں:

نضر الله عبدا سمع مقالتی فحفظها و وعاها و اداها (ابو داود، ترمذی، ابن ماجہ)

''حق تعالیٰ اس بندے کو تروتازہ رکھیں جس نے میری بات سنی تو اسے خوب یاد رکھا اور اس کو پہنچایا۔''

اسی حجۃ الوداع کے موقعہ پر تاریخی خطبہ کو اس مشہور فقرہ پر ختم فرمایا جاتا ہے:

الا فلیبلغ الشاهد الغائب (صحاح)

''سن لو جو حاضر ہے چاہئے کہ غیر حاضر کو پہنچاتا جائے''

جس دردناک اثر انگیز ماحول میں اس خاتمہ کا اعلان ہوا ہے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ اس درد بھرے مجمع نے کیا اثر لیا ہوگا۔

۵۔ مذکورہ بالا امتیازات کے علاوہ یہ بات بھی ملحوظ نظر رہے کہ جن حضرات نے اس امانت نبویہ کی تبلیغ و اشاعت کا ذمہ لیا تھا وہ بذات خود اس بلند کردار کے مالک تھے جس کے سامنے ان سے غلط بیانی کی توقع رکھنا صریح ظلم ہے اس کے علاوہ قرآن مجید کی یہ تعلیم بھی ان کو دی گئی تھی کہ رسول خدا ﷺ دین کے باب میں جو کچھ بھی فرماتے ہیں وہ بالآخر وحی الٰہی سے موید ہوتا ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ ۝ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ ۝ (النجم: ۳،۴)

''اورنہیں بولتے آپ اپنی خواہش سے، آپ کا ارشاد تو نری وحی ہے جو بھیجی جاتی ہے۔''

اس بناء پر ان فرشتہ سیرت بزرگوں کا ایمان تھا کہ آنحضرت ﷺ کی طرف کسی بے بنیاد بات کی نسبت کرنا حقیقت میں اللہ تعالیٰ شانہ پر افتراء و بہتان باندھنے کے مترادف ہے اور مفتری علے اللہ کو قرآن عزیز نے سب سے بڑا ظالم قرار دیا ہے:

وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا (العنکبوت: ۶۸)

''اور اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو اللہ پر جھوٹ افترا کرے۔''

نیز رسول اکرم ﷺ کی مشہور و مستفیض حدیث من كذب عليّ متعمدا فليتبوأ مقعده من النار (جو قصداً مجھ پر جھوٹ باندھے، چاہئے کہ وہ اپنا ٹھکانہ جہنم میں بنا لے) کی تہدیدی وعید کو بھی وہ ہر وقت پیش نظر رکھتے تھے حتی کہ بعض صحابہؓ اس نازک ذمہ داری کا احساس بیدار اور تازہ کرنے کیلئے متذکرہ بالا حدیث پڑھ کر دوسری احادیث اپنے تلامذہ کو سنایا کرتے تھے۔

کیا تاریخ کے کسی ذخیرہ کی آپ نشاندہی فرما سکتے ہیں جس کے راویوں کو غلط بیانی سے مصون و محفوظ رکھنے کیلئے ایسے اندرونی و بیرونی پہرے قدرت کی طرف سے بٹھلائے گئے ہوں جو حدیث کیلئے کارفرما رہے۔

۶۔ اس کے ساتھ ہمیں یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ آنحضرت ﷺ صحابہ کرامؓ کو جو کچھ فرماتے تھے یا کر کے دکھاتے تھے تو اس کی باضابطہ نگرانی بھی فرماتے تھے کہ اس حکم کی تعمیل کہاں تک ہو رہی ہے۔

مہمات شریعت اور دین کے بنیادی و اساسی مسائل کی نگرانی کا کیا حال تھا۔ اس کا اندازہ ایک

استحبابی امر سے ہوسکتا ہے۔ آپ ﷺ نے ایک صحابی کو فرمایا کہ سونے لگو تو یہ دعا امنت بکتابك الذی انزلت و نبیك الذی ارسلت (ایمان لایا میں آپ کی کتاب پر جو آپ نے اتاری اور آپ کے نبی پر جسے آپ نے بھیجا) پڑھ لیا کرو۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے فرمایا تم سناؤ تو اس صحابی نے سناتے وقت "نبیك" کے لفظ کو "رسولك" کے لفظ سے بدل دیا جو قریب المعنی ہے۔ لیکن آپ ﷺ نے ٹوک کر فرمایا جیسے میں نے کہا ہے ویسے کہو۔ یہی وجہ تھی کہ آپ ﷺ اہم اور زیادہ ضروری ارشاد کو بار بار دہراتے تھے کان اذا تکلم بکلمة اعادها ثلثا (بخاری شریف) (حضور ﷺ جب کوئی بات فرماتے تو اسے تین مرتبہ دہراتے)

فعل نبویؐ کے متعلق سنن کی مشہور و معروف روایت ہے کہ ایک صاحب نے ذرا عجلت سے نماز پڑھی جو خشوع و خضوع، سکینت و طمانیت والی نماز کہلانے کی مستحق نہیں تھی یا صلوا کما رایتمونی اصلی (بخاری) (تم نماز پڑھو جیسے مجھے نماز پڑھتا ہوا دیکھتے ہو) کے معیار پر پوری اترنے والی نماز نہیں تھی۔ وہ صاحب نماز پڑھ کر حضورؐ کے پاس آئے اور سلام کیا۔ آپ ﷺ نے سلام کا جواب دے کر ارشاد فرمایا ارجع فصل فانك لم تصل کہ واپس جا کر نماز پڑھو کیونکہ تم نے نماز، نہیں پڑھی۔ انہوں نے دوبارہ بھی ویسے نماز پڑھی جیسے پہلی دفعہ پڑھی تھی۔ آپ ﷺ نے پھر فرمایا "فصل فانك لم تصل" آخر تیسری یا چوتھی مرتبہ انہیں کی درخواست پر آپ ﷺ نے صحیح طریقہ تعلیم فرمایا اور اس صاحب نے اپنی نماز جیسی کہ چاہئے تھی ادا کی۔ یہ آنحضرت ﷺ کی قولی تعلیم کے ساتھ عملی تعلیم تھی تاکہ پھر یاد رہے۔ یہ حدیث سنن اربعہ میں مروی ہے (ترمذی باب ما جاء فی وصف الصلوۃ)

کیا دنیا میں کوئی ایسی تاریخ بھی ہے جس نے اپنے مورخین کی اور راویوں کے بیان و ادا کی خود نگرانی کی ہو اور ایسی کڑی نگرانی (تدوین حدیث ص ۱۸۔۲۶ ملخصا)

۷۔ مذکورۃ الصدر تمام امتیازات و خصوصیات سے بڑھ کر ایک خصوصیت یہ ہے کہ مصنفین کتب حدیث سے لے کر حضور اکرم ﷺ تک ایک ایک حدیث کی سند اور اس سند کے تمام راویوں کے ثقہ غیر ثقہ ہونے کے حالات، ان کی عدالت و دیانت، تقوی و طہارت، قوت حافظہ، ضبط اور یہ کہ کس استاذ سے علم حاصل کیا اور اس کے شاگرد کون کون ہیں اس کے بارہ میں تلامذہ و اساتذہ اور دوسرے معاصر متدین لوگوں کا اس کے متعلق کیا تاثر ہے۔

ان تمام گوشوں کی تفصیل کیلئے ایک اچھوتے اور قطعاً نئے طریقے کا نقاد محدثینؒ کو قدرت کی طرف

سے الہام ہوا جو ''اسماء الرجال'' کے نام سے معروف ہے۔
پوری انسانی تاریخ، کسی مقدس ہستی، کسی مذہبی کتاب، کسی آسمانی صحیفہ کے متعلق اس قدرتی سلسلہ حفاظت کی نظیر پیش کرنے سے خاموش ہے۔ یہی وہ عظیم الشان فن ہے جس کے بارے میں مشہور جرمن ڈاکٹر اسپرنگر ''اصابہ'' کے انگریزی مقدمہ میں لکھتا ہے:
''کوئی قوم دنیا میں نہ ایسی گزری نہ آج موجود ہے جس نے مسلمانوں کی طرح اسماء الرجال کا عظیم الشان فن ایجاد کیا ہو جس کی بدولت آج پانچ لاکھ شخصوں کا حال معلوم ہوسکتا ہے۔''

## حدیث کے مقبول ہونے کی شرطیں

بات لمبی ہوگئی۔ کہنا یہ چاہتا ہوں کہ محدثین کرام نے قبولیت روایت کیلئے سلسلہ سند کے ہر راوی میں صفات ذیل کا پایا جانا شرط قرار دیا ہے۔ حضرت مولانا محمد ادریس صاحب قدس سرہ ارقام فرماتے ہیں:
(۱) صادق ہو عمر بھر حدیث رسولؐ کے سلسلہ میں کبھی جھوٹ نہ بولا ہو۔ (۲) صحیح فہم والا ہو، غبی اور بدعقل نہ ہو حدیث کے سمجھنے میں غلطی نہ کرتا ہو۔ (۳) صحیح حافظہ والا ہو، نسیان و وہم کے غلبہ کا شکار نہ ہو چکا ہو۔ (۴) ثقہ اور متقی ہو، فاسق، فاجر اور بدکار نہ ہو۔ (۵) محتاط ہو، روایت میں سہل انگاری سے کام نہ لیتا ہو۔ (۶) حدیث میں جعل سازی کی اس پر کوئی تہمت اور شبہ بھی نہ ہو۔ (۷) معروف ہو، مجہول نہ ہو یعنی ارباب علم وتقوی اس کے نام ونسب اور کردار سے اسی طرح اس کے علم و حفظ اور ثقاہت سے واقف ہوں۔ (۸) اس کی روایت میں کسی قسم کا اختلاف وتعارض نہ ہو۔ (۹) سلسلہ سند متصل ہو، درمیان میں سے کوئی راوی رہ نہ گیا ہو۔ (۱۰) سلسلہ سند جس شخص پر منتہی ہو اس کیلئے یہ شرط ہے کہ روایت قولی ہو تو اس نے خود سنا ہو، فعلی ہو تو آنکھوں سے دیکھا ہو۔ (حجیت حدیث ص۸۷، ۸۸ بمفہومہ)
یہ دس دفعات تو روایت کے معتبر اور مقبول ہونے کی شرطیں ہیں۔ اگر ان میں سے ایک بھی مفقود ہو جائے تو وہ روایت محدثین کے ہاں مقبول نہیں ہے۔ ان کے علاوہ محدثین کرامؒ نے موضوع وغیر موضوع، صحیح اور جعلی حدیث کا پتہ لگانے اور ان کے درمیان امتیاز قائم کرنے کیلئے ایک عظیم الشان اور لاثانی ''معیار برہانی'' بھی مقرر کیا ہے جس سے بہتر معیار متعین کرنا انسانی علم وفہم اور عقل وخرد سے بالاتر چیز ہے اور وہ معیار یہ ہے۔

## صحیح اور جعلی حدیث پرکھنے کا معیار برہانی

جس حدیث میں امور ذیل میں سے کوئی ایک امر بھی پایا جائے تو وہ اس حدیث کے موضوع ہونے کی علامت ہے، اور اگر حدیث ان تمام باتوں سے پاک ہو تو اسے موضوع اور جعلی نہیں کہیں گے بلکہ مقبول و معتبر روایت کے جس درجہ کی مستحق ہوگی اسی درجہ میں اس کو رکھا جائے گا۔ موضوع حدیث کی علامتیں پندرہ ہیں۔

(۱) نص قرآنی کے مخالف ہو۔ (۲) سنت متواترہ کے مخالف ہو۔ (۳) اجماع قطعی کے مخالف ہو، اس کا مطلب یہ ہے کہ صحابہؓ و تابعینؒ کے اجماع کے خلاف ہو اور کسی توجیہ اور تاویل کی اس میں گنجائش بھی نہ ہو۔ (۴) عقل سلیم اسے محال سمجھتی ہو، عقل سقیم کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ (۵) شریعت کے قواعد کلیہ اور مسلمہ کے خلاف ہو۔ (۶) سلسلہ سند میں ایک راوی بھی ایسا پایا جاوے، جس سے حدیث نبویؐ کے بارے میں جھوٹ ثابت ہو، اگرچہ عمر بھر میں ایک مرتبہ ہی سہی۔ (۷) صحابہؓ کے مطاعن میں رافضی یا اہل بیتؓ کے مطاعن میں خارجی روایت کرے۔ (۸) قرینۂ حالیہ اس کے کذب پر شاہد ہو، مثلاً بادشاہ کے دربار میں بادشاہ کی خوشنودی کیلئے برجستہ کوئی حدیث بیان کرے۔ (۹) روایت کا مضمون ایسا ہو کہ جس کا جاننا تمام مکلفین پر فرض ہو اور لاعلمی کا کوئی عذر بھی نہ ہو مگر بایں ہمہ اس کا روایت کرنیوالا سوا ایک کے اور کوئی نہ ہو۔ (۱۰) جس زمانہ کا وہ واقعہ بیان کرے، وہ صحیح تاریخی شہادت کے صریح خلاف ہو۔ (۱۱) حدیث کے الفاظ یا معانی ایسے رکیک ہوں کہ قواعد عربیت کے مطابق نہ ہوں یا شان نبوت و رسالت کے مناسب نہ ہوں۔ (۱۲) معمولی کام پر غیر معمولی ثواب کا وعدہ یا سخت عذاب کی دھمکی ہو۔ (۱۳) حدیث کسی ایک ایسے محسوس و مشاہد واقعہ کے بیان پر مشتمل ہو کہ اگر وہ وقوع پذیر ہوتا تو نقل کرنے والے ہزاروں کی تعدا میں ہوتے، لیکن اب اس ایک راوی کے سوا اور کوئی روایت کرنے والا نہیں۔ (۱۴) یا اس واقعہ میں شریک ہونے والے اس ایک راوی کے خلاف اس قدر کثرت سے روایت کریں کہ ان کا جھوٹ پر اتفاق کر لینا عقلاً محال ہو۔ (۱۵) واضع حدیث، خود حدیث میں جعل سازی کرنے کا اعتراف کرے۔ (حجیت حدیث ص ۹۰، ۹۲ ملخصا)

## حدیث نبویؐ کی ضرورت

بلاشبہ قرآن مجید ایک کامل ضابطہ حیات، مکمل دستور العمل ہے۔ ہماری زندگی کا کوئی شعبہ اور کوئی

گوشہ ایسا نہیں ہے جس کے متعلق قرآن کریم سے ہدایت نہ ملتی ہو۔ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ (المائدہ: ۳)

''آج کے دن میں نے تمہارے لئے تمہارے دین کو کامل کر دیا۔''

اس میں دستور مملکت کے اصول بھی ہیں، قانون کے تمام انواع و اصناف بھی۔ اصلاح اعمال اور درستی اخلاق کیلئے ہدایات بھی ہیں، عبادت گذارنے کے طریقے بھی۔ تمدن و معاشرت کے ضابطے بھی ہیں۔ خلوت و جلوت کے آداب بھی۔ باری تعالیٰ کا فرمودہ ہے:

وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ (النحل: ۸۹)

''اور ہم نے آپ پر کتاب اتاری دین کی، ہر بات بیان کرنے کیلئے۔''

لیکن واضح رہے کہ قرآن عزیز کی حیثیت ایک مکمل دستور کی سی ہے، قانون کی نہیں۔

## دستور اور قانون کا فرق

دستور نام ہے کسی مملکت کے بنیادی اصولوں کا کہ کسی سلطنت کو کس طرح چلایا جائے۔ اس کی دفعات اس طرح کی ہوتی ہیں، مثلاً اقتدار اعلیٰ کس کا ہے، صدر کا نصب و عزل کس کے اختیار میں ہے۔ اس کا تقرر کن اصول پر کیا جائے، صدر کے اوصاف کیا ہوں، اس کے فرائض کیا ہوں، طرز حکومت پارلیمانی ہو یا صدارتی، شخصی ہو یا جمہوری، قانون سازی کا اختیار کس کو ہو اور کن اصول و شرائط پر وغیرہ، اور قانون، ملک کے شعبہ جاتی نظام اور اس کی تفصیلات سے متعلق ہوتا ہے (دستور قرآنی)۔ گو عام بول چال میں قانون کا لفظ عام معنی میں اور کبھی دستور کے معنی میں بھی بولا جاتا ہے۔ قرآن حکیم اسلام کا ایک کامل دستور ہے، جس میں اصول دین اور فلاح دارین سے متعلق ضروری امور کا نہایت مکمل اور واضح بیان ہے مگر اسلام کا قانون، جزئیات اور مسائل کی تشریح و تفصیل، اس کیلئے احادیث نبویہ اور کتاب و سنت پر مبنی اجماع و قیاس کی حاجت ہے۔ حدیث نبوی کی تشریحات و تفصیلات کو چھوڑ کر قرآن مجید کا ''تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ'' ہونا ناقابل فہم اور عقدۂ لاینحل بن جائے گا۔ ورنہ بات ظاہر ہے کہ قرآن حکیم میں نفس نماز کا حکم تو بار بار آیا ہے مگر رکعتوں کی تعداد رکوع و سجود کی تفصیلات، قومہ و جلسہ اور قعدہ کی تشریح کہیں نہیں زکوۃ کی تاکید ایک سے زائد جگہ فرمائی گئی ہے مگر زکوۃ کا نصاب اور اس کی توضیح کہیں نہیں کی گئی، روزہ اور حج کی تاکید آپ کو ملے گی لیکن ان کے تمام فروع

کی تفصیلی بحث قطعاً نہیں فرمائی گئی۔ خصوصاً حج کے گوناں گوں مسئلے کہ طواف اور سعی کتنے دفعہ ہو، وقوف مزدلفہ اور وقوف عرفات کیونکر ہو، رمی جمار کی کیفیت کیا ہے، یقیناً قرآنی دستور کے تمام شعبہ جات کی تکمیل بدون حدیث نبوی کے نامکمل بلکہ ناممکن اور محال ہے۔ بھلا وہ ہزاروں مسائل فرعیہ اور جزئیات جن سے متعلق قرآن پاک نے کوئی تفصیلی بیان نہیں دیا، پیغمبر خدا ﷺ کے سوا کون بتا سکتا ہے کہ ان کے کرنے یا نہ کرنے سے آخرت میں ثواب یا عذاب ہوگا پھر اس پر اتنا ثواب اور اتنا عقاب ہے یا فلاں صورت پیش آنے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے اور فلاں صورت میں وضو واجب ہو جاتا ہے اور فلاں سے غسل --------

الغرض، قرآن ایک دستور ہے تو حدیث اس کا قانون، جیسے کسی مملکت کے قانون کو چھوڑ کر صرف اس کے دستور پر حکومت چلانا ناشدنی امر ہے۔ ٹھیک اسی طرح حدیث سے بے نیاز ہو کر قرآن ہی پر نظام زندگی قائم کرنا نہ ہو سکنے والا کام ہے۔

اگر کوئی کہے کہ بے شک قرآن ایک اصولی اور دستوری کتاب ہے جس کی شرح و بیان کی اشد ضرورت ہے لیکن ہم خود ''عربی و اردو لغت'' کا مطالعہ کر کے عقل کی روشنی میں شرح کر سکتے ہیں تو ہماری تفسیر و شرح کے بعد قرآنی دستور کو کسی دوسری تفسیر و شرح کی حاجت مطلقاً باقی نہیں رہے گی۔ اس کے متعلق گزارش یہ ہے کہ خود قرآن آپ کی اس تجویز کو رد کرتا ہے، قرآن حکیم کا بیان سنیئے:

وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿٤٤﴾ (النحل: ۴۴)

''اور ہم نے آپ پر ایک یادداشت (قرآن) اتاری تا کہ آپ لوگوں کیلئے اس چیز کی تفصیل کریں جو ان کی خاطر اتاری گئی ہے اور تا کہ وہ لوگ غور و فکر کریں۔''

دوسری جگہ فرمایا:

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (آل عمران: ۱۶۴)

''واقعی اللہ تعالے نے اہل ایمان پر احسان فرمایا جب کہ ان میں ان ہی کی جنس میں سے عظیم الشان رسول بھیجا جو ان کو اللہ تعالیٰ کی آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں اور ان کو پاک صاف کرتے رہتے ہیں اور ان کو کتاب وحکمت کی تعلیم دیتے ہیں۔''

پہلی آیت نے بتایا کہ قرآن حکیم کے مضامین کو کھول کر بیان کرنا پیغمبر خدا ﷺ ہی کا منصب

ہے، اورلوگوں کا فرض ان بیان کردہ مضامین میں غور وفکر کرنا ور ان پر عمل کرنا ہے اور دوسری آیت سے صاف ثابت ہوا کہ جس طرح وحی الٰہی سے اطلاع پا کر قرآن مجید کے الفاظ کا تلاوت کرنا اور لوگوں کو سنانا حضور پاک ﷺ ہی کی شان ہے اسی طرح کتاب اللہ کے معانی کی تعلیم دینا بھی آپ ﷺ ہی کی شان ہے تو از روئے قرآن، کتاب اللہ کے مجملات کی تفصیل اور مشکلات کی شرح، اس کے احکام ومضامین کا بیان اس مقدس ذات کا حق ہے جس کے دل پر وہ کتاب اتری ہے۔

نیز جب صحابہ کرامؓ جن کی مادری زبان میں قرآن اترا، قرآن دانی میں تعلیم نبویؐ کے محتاج ہیں تو ہم اور آپ اردو عربی لغت دیکھنے سے کیونکر تعلیم نبوی سے مستغنی ہو سکتے ہیں۔ جب آیت:

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يَلْبِسُوْٓا اِيْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ (الانعام: ۸۲)

’’وہ لوگ کہ ایمان لائے اور اپنے ایمان میں ظلم کی آمیزش نہیں کی ایسے ہی لوگوں کیلئے امن ہے اور وہی ہدایت یافتہ ہیں‘‘

نازل ہوئی تو بعض صحابہ کرامؓ کو یہ اشکال پیش آیا کہ اس آیت کی بنا پر ہدایت یافتہ اور امن و سلامتی کا مستحق صرف وہ شخص ہے جس نے ایمان کے ساتھ مطلق ظلم (گناہ) کی آمیزش نہ کی ہو، انبیاء علیہم السلام کے سوا کون دعوی کر سکتا ہے کہ اس سے ایمان لانے کے بعد کبھی بھی چھوٹی موٹی غلطی صادر نہیں ہوئی پھر تو ہم ہدایت و امن سے محروم رہے۔ آخر یہ اشکال حضور اکرم ﷺ کی خدمت عالی میں پیش کیا گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا یہاں ظلم سے مراد شرک ہے۔ جیسے سورہ لقمان میں شرک پر ’’ظلم عظیم‘‘ کا اطلاق آیا ہے:

اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ (لقمان: ۱۳)

دیکھا آپ نے قرآن مجید کے لفظی عموم و اطلاق سے زبان دانوں کو شبہ پیدا ہوا، معلم قرآنؐ نے اس کی تخصیص وتقیید سے اس کا ازالہ فرما دیا۔

علامہ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ نے اعلام الموقعین کے (ص ۲۳۰ تا ۳۴۱ ج ۴) تقریباً ایک سو دس صفحات پر صحابہ کرامؓ کے سینکڑوں سوالات جو دین کے باب میں کئے گئے اور آنحضرت ﷺ کے جوابات نقل کئے ہیں حالانکہ یہ حضرات قرآن حکیم کے متبادر اور لفظی مفہوم کو بہتر سے بہتر جانتے تھے (ترجمان السنۃ ص۱۲۴ ج۱)

نیز یہ بھی یاد رکھیئے گا کہ قرآن مجید کا حفظ کرنا اور اس سے نصیحت حاصل کرنا بالکل سہل اور آسان ہے کیونکہ اس کے الفاظ نہایت سلیس اور مضامین جو ترغیب وترہیب اور انذار وتبشیر سے متعلق ہیں وہ

بالکل صاف اور سہل ہیں، یہی مطلب ہے اس آیت کریمہ کا:

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ (القمر)

''اور ہم نے قرآن کو نصیحت حاصل کرنے کیلئے آسان کر دیا ہے تو کیا ہے کوئی نصیحت حاصل کرنے والا؟''

لیکن تیسیر کا یہ مطلب نہیں کہ قرآن عزیز محض ایک سطحی کتاب ہے جس کے اندر کوئی دقائق و غوامض نہیں ہیں۔ علیم وخبیر کے کلام کی نسبت ایسا گمان کیونکر کیا جا سکتا ہے۔ کیا یہ فرض کر لیا کہ جب اللہ تعالیٰ بندوں سے کلام کرتا ہے تو معاذ اللہ اپنے غیر متناہی علوم سے کورا ہو جاتا ہے۔ یقیناً اس کے کلام میں وہ گہرے حقائق اور علوم و معارف ہوں گے جن کا کسی دوسرے کے کلام میں تلاش کرنا بے کار ہے------ (کذافی الحواشی العثمانیة)

امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے کیا ہی خوب فرمایا:

لو لا السنة ما فهم احد منا القرآن (مقدمه التعليق الصبيح ص ۳)

''اگر حدیث نہ ہوتی تو ہم میں سے کوئی بھی قرآن کو نہ سمجھ سکتا۔''

## عصمت انبیاء علیہم السلام

اسلام سے پہلے یہودیت کی طرح ایسے مذاہب بھی تھے جو انبیاء علیہم السلام کو ''پیغام رسانی'' کی صفت کے علاوہ ہر حیثیت سے معمولی انسان سمجھتے تھے اور ان سے ہر قسم کے گناہ کے صدور کو ممکن بلکہ واقع سمجھتے تھے چنانچہ آج تک محرف توراۃ میں ایسی عبارتیں موجود ہیں جن میں بعض انبیاء علیہم السلام کی طرف (معاذ اللہ) کفر، زنا، شراب خوری وغیرہ کی نسبت کی گئی ہے دوسری طرف عیسائی اور ان کے ہمنوا ہندو تھے جو اپنے مقتداؤں اور نجات دہندوں کو خدا یا خدا کا جزو، خدا کا اوتار تسلیم کرتے تھے۔ انسانیت اوراس کے تقاضوں سے مافوق یقین رکھتے تھے۔ اس طرح اس مسئلہ کی حقیقت افراط وتفریط میں گم تھی، امام الانبیاء علیہ الصلوۃ والسلام نے اللہ تعالیٰ سے وحی پا کر دوسرے مسئلوں کی طرح اس مسئلہ کی حقیقت کو بھی پوری طرح اجاگر اور روشن فرمایا۔ افراط وتفریط کے بیچوں بیچ جادۂ اعتدال کی نشاندہی فرمائی۔ آپ کی تعلیم کا حاصل یہ ہے کہ بے شک خدا کا پیغمبر خود خدا یا خدا کا جزو، خدا کا اوتار نہیں ہوتا خدا کی ذات وصفات میں اس کا کوئی ساجھا نہیں ہوتا بلکہ وہ خدا کا مخلوق اس کا محتاج لیکن اکمل ترین انسان اور طاعت شعار اور وفادار بندہ ہوتا ہے۔ وہ انسانیت کے اس بلند ترین مقام پر فائز

ہوتا ہے کہ اس کی بلندی و عظمت کو دیکھ کر کروبیون بھی سرنگون اور سجدہ ریز ہو جاتے ہیں۔ حقیقت میں مقام نبوت کے دو پہلو ہوتے ہیں۔ ایک طرف تو انبیاء علیہم السلام اپنی بشریت و انسانیت کے دائرہ میں دوسرے انسانوں کی طرح کھاتے، پیتے، چلتے، پھرتے، سوتے، جاگتے اور شادی بیاہ کرتے ہیں۔ دوسری طرف وہ اپنے کمال روحانی، عصمت، پاک دامنی اور خصائص نبوت میں دوسرے انسانوں سے ممتاز، بلندو بالا ہوتے ہیں۔ جن کوتاہ بینوں کی نظر ان کے صرف پہلے رخ پر پڑتی ہے وہ ان کو عام انسانوں کی طرح ''معاذ اللہ'' معمولی انسان سمجھتے ہیں۔ اور جن فریب خوردہ کج بینوں کی نگاہ ان حضرات کے صرف دوسرے رخ پر منحصر رہتی ہے وہ ان میں الوہیت کے اوصاف ثابت کرنے لگتے ہیں حالانکہ حق ان دونوں کے بیچ میں ہے۔ قرآن پاک نے بتایا کہ اللہ تعالیٰ کا پیغمبر انسان ہوتا ہے:

هَلْ كُنْتُ إِلَّا بَشَرًا رَّسُولًا (بنی اسرائیل: ۹۳)

''نہیں ہوں میں مگر بشر رسول۔''

ہاں قرآن حکیم نے یہ بھی بتایا کہ وہ صرف انسان نہیں بلکہ ''انسان رسول'' ''بشر رسول'' ہیں۔

## عصمت پیغمبر علیہ السلام پر عقلی دلیل

رسول کے لغوی معنے تو فرستادہ (بھیجا ہوا) کے ہیں اور شریعت کی زبان میں رسول وہ انسان ہے جسے حق تعالیٰ اپنے احکام کی تبلیغ و اشاعت کیلئے خود منتخب فرما کر مقرر کرتے ہیں، ظاہر بات ہے کہ کوئی ہوشمند گورنمنٹ جب کسی شخص کو ایک اہم عہدہ پر مامور کرتی ہے تو سب سے پہلے دو باتیں سوچ لیتی ہے (۱) یہ شخص گورنمنٹ کی پالیسی کو سمجھنے کی اور اپنے فرائض کو انجام دینے کی لیاقت رکھتا ہے یا نہیں۔ (۲) گورنمنٹ کے احکام کی تعمیل کرنے اور رعایا کو جادۂ وفاداری پر قائم رکھنے کی کہاں تک اس سے توقع کی جاسکتی ہے۔ کوئی بادشاہ یا پارلیمنٹ ایسے آدمی کو نائب یا سفیر مقرر نہیں کرتی جس کی نسبت حکومت کے خلاف بغاوت پھیلانے یا اس کی پالیسی نہ سمجھنے اور احکام سے انحراف کرنے کا ادنی شبہ ہو۔ بے شک یہ ممکن ہے کہ حکومت ایک شخص کی قابلیت و صلاحیت اور جذبہ وفاداری کے اندازہ کرنے میں غلطی کھا جائے، جس کو اہل اور وفادار سمجھ کر عہدۂ ذمہ داری سپرد کیا تھا وہ آگے چل کر نا اہل یا غدار ثابت ہو۔ لیکن ہمہ دان، ہمہ بین ذات کے یہاں یہ احتمال ناممکن اور محال ہے، ورنہ علم الٰہی پر حرف آئے گا اور خدائی انتخاب غلط ٹھہرے گا۔ یہیں سے عصمت انبیاء کی قطعیت ثابت ہو گئی۔ (حواشی قرآنیہ از علامہ عثمانیؒ)

## انبیاء علیہ السلام کی معصومیت قرآن میں

غرض کہ نبوت و رسالت کوئی ایسا معمولی کام نہیں کہ کسی راہ چلتے کو پکڑ کر اس پر مقرر کر دیا جاتا ہو۔ بلکہ انبیاء علیہم السلام کی تخلیق ہی اسی مقدس منصب کیلئے ہوتی ہے:

(۱) حضرت موسیٰ علیہ السلام کی پیدائش اور اس وقت کے ماحول پھر آپ کی تربیت پر غور کرو کہ کتنے اہتمام سے قدرت ناسازگار حالات میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو وجود میں لاتی اور خدائی کے مدعی کی گود میں آپ کی تربیت کراتی ہے۔ آپ کی والدہ کو وحی و الہام کے ذریعہ کیسے کیسے انتظامات و تدبیریں بتلائی جاتی ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ تسلیاں دی جاتی ہیں:

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى اَنْ اَرْضِعِيْهِ ۚ فَاِذَا خِفْتِ عَلَيْهِ فَاَلْقِيْهِ فِى الْيَمِّ وَلَا تَخَافِىْ وَلَا تَحْزَنِىْ ۚ اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝ (قصص:۷)

''اور الہام کیا ہم نے موسیٰ کی والدہ کو کہ ان کو دودھ پلاتی رہ۔ پھر جب تو اس پر اندیشہ کرے تو ڈال دینا اسے دریا میں اور مت ڈرنا اور نہ غمگین ہونا۔ یقیناً ہم اسے واپس تیرے پاس پہنچانے والے ہیں اور اسے پیغمبر بنانے والے ہیں۔''

اللہ اللہ کس قدر مضبوط و مستحکم انتظام اور کس قدر شفقت بھری تسلی ہے، ایک پیغمبر کی خاطر، سورہ طٰہٰ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو خطاب ہوتا ہے:

وَاصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِىْ ۝ (طٰہٰ:۴۱)

''اور میں نے بنایا تجھ کو خاص اپنے لئے۔''

اس سے معلوم ہوا کہ پیغمبر خاص خدائی کام کیلئے دنیا میں تشریف لاتے ہیں۔

(۲) پیدائش سے قبل ہی انبیاء علیہم السلام کو رسالت و نبوت کے منصب جلیل کیلئے نامزد کر دیا جاتا ہے۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ولادت سے پہلے آپ کے والد ماجد حضرت زکریا علیہ السلام کو ان الفاظ میں خوشخبری دی جاتی ہے:

اَنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيٰى مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَسَيِّدًا وَّحَصُوْرًا وَّنَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ (آلِ عمران:۳۹)

''بے شک اللہ تعالیٰ خوشخبری دیتے ہیں آپ کو یحییٰ کی۔ اللہ کے کلمہ کی تصدیق کرنے والے اور

مقتدا اور اپنے نفس کو (لذات سے) بہت روکنے والے اور پیغمبر کی جو اعلیٰ درجہ کے شائستہ لوگوں میں سے ہوں گے۔''

(۳) حضرت ابراہیم علیہ السلام کو حضرت اسحاق علیہ السلام کی خوشخبری بھی حضرت اسحاقؑ کی پیدائش سے پہلے اس عنوان سے سنائی گئی:

وَبَشَّرْنٰهُ بِإِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿١١٢﴾ (الصفت: ۱۱۲)

''اور ہم نے خوشخبری دی ان کو اسحٰقؑ کی کہ نبی اور اعلیٰ درجہ کے شائستہ ہوں گے۔''

(۴) حضرت عیسیٰ علیہ السلام گہوارے میں اپنی قوم سے مخاطب ہو کر فرماتے ہیں۔

إِنِّيْ عَبْدُ اللّٰهِ ۖ اٰتٰنِيَ الْكِتٰبَ وَجَعَلَنِيْ نَبِيًّا ﴿٣٠﴾ وَّجَعَلَنِيْ مُبٰرَكًا (مریم: ۳۰،۳۱)

''بلاشبہ میں خدا کا بندہ ہوں۔ اس نے مجھے کتاب دی اور مجھے پیغمبر بنایا اور مجھے برکت والا بنایا۔''

(۵) حضرات انبیاء علیہم السلام نبوت کے منصب جلیل پر فائز ہونے سے قبل رشد و ہدایت سے نوازے جاتے ہیں:

وَلَقَدْ اٰتَيْنَآ إِبْرٰهِيْمَ رُشْدَهٗ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيْنَ ﴿٥١﴾ (الانبیاء: ۵۱)

''اور ہم نے ابراہیمؑ کو پہلے ہی سے ان کی (شان کے لائق) سمجھ دی، اور ہم اسکو خوب جانتے تھے۔''

یعنی حق تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی وہبی استعداد و قابلیت اور اعلیٰ صلاحیت کے شایان شان ان کو جوانی سے پہلے رشد و ہدایت عطا فرمائی۔

(۶) مکہ کے ''الامین'' بعثت سے پہلے کی اپنی چہل سالہ زندگی موقع شہادت میں پیش فرماتے ہیں:

فَقَدْ لَبِثْتُ فِيْكُمْ عُمُرًا مِّنْ قَبْلِهٖ ۭ أَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿١٦﴾ (یونس: ۱۶)

''کیونکہ میں رہ چکا ہوں تمہارے اندر عمر کا بڑا حصہ اس سے پہلے۔ تو کیا تم سوچتے نہیں۔''

اس سے ثابت ہوا کہ پیغمبر کی بعثت سے قبل کی زندگی بھی اس قدر پاک صاف اور اعلیٰ خصوصیات پر مشتمل ہوتی ہے کہ وہ بجائے خود نبوت کی ایک مستقل دلیل اور صداقت کا نشان ہوتی ہے۔

(۷) انبیاء علیہم السلام کی نبوت و رسالت کوئی کسبی اور محنت و مجاہدہ سے حاصل ہونے والی چیز نہیں ہے بلکہ یہ خداوند قدوس کا خاص انتخاب ہے۔ حق تعالیٰ اپنے علم محیط اور حکمت بالغہ کے اقتضاء پر جسے چاہتے ہیں اسے عہدہ نبوت پر مامور فرماتے ہیں۔ رسالت کے متعلق ارشاد ربانی ہے:

اَللّٰہُ یَصْطَفِیْ مِنَ الْمَلٰٓئِکَۃِ رُسُلًا وَّ مِنَ النَّاسِ (حج: ۷۵)

''خدا تعالیٰ چن کر پسند کرتا ہے فرشتوں میں سے رسول اور انسانوں میں سے۔''

(۸) سورۂ آل عمران میں چند مخصوص انبیاء علیہم السلام کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے:

اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰۤی اٰدَمَ وَ نُوْحًا وَّ اٰلَ اِبْرٰهِیْمَ وَ اٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِیْنَ (آلِ عمران: ۳۳)

''حقیقت میں اللہ نے چن کر پسند کر لیا آدمؑ اور نوحؑ اور ابراہیمؑ کی اولاد کو اور عمران کی اولاد کو تمام جہان پر۔''

(۹) حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق فرمایا:

وَلَقَدِ اصْطَفَیْنٰهُ فِی الدُّنْیَا (بقرۃ: ۱۳۰)

''اور بلا شبہ ہم نے اس کو چن کر پسند کیا دنیا میں۔''

(۱۰) حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نسبت فرمایا:

اِنِّی اصْطَفَیْتُکَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِیْ وَ بِکَلَامِیْ (اعراف: ۱۴۴)

''(اے موسیٰ) میں نے تجھ کو چن کر پسند کیا لوگوں پر اپنے پیغامات اور اپنے کلام کیلئے۔''

(۱۱) سورہ صٓ میں چند انبیاء علیہم السلام کا ذکر کر کے فرمایا:

وَ اِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَیْنَ الْاَخْیَارِ (صٓ: ۴۷)

''اور بے شک وہ ہمارے نزدیک البتہ چن کر پسند کئے ہوئے نیک لوگوں سے ہیں۔''

(۱۲) سورہ انبیاء میں اکثر پیغمبروں کے تذکرہ کے بعد فرمایا:

وَ کُلًّا جَعَلْنَا صٰلِحِیْنَ (انبیاء: ۷۲)

''اور ہم نے سب کو نیک بنایا۔''

(۱۳) سورہ انعام میں حضرت ابراہیمؑ حضرت اسحٰقؑ حضرت یعقوبؑ حضرت نوحؑ حضرت داوٗدؑ حضرت سلیمانؑ حضرت ایوبؑ حضرت یوسفؑ حضرت موسیٰؑ، حضرت ہارونؑ حضرت زکریاؑ حضرت یحییٰؑ حضرت عیسیٰؑ حضرت الیاسؑ حضرت اسمٰعیلؑ حضرت یسعؑ حضرت یونسؑ حضرت لوط علیہم الصلوٰۃ و السلام اٹھارہ پیغمبروں کا تذکرہ فرما کر ارشاد فرماتے ہیں:

وَ کُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعٰلَمِیْنَ (انعام: ۸۶)

''ہم نے سب کو سارے جہان پر فضیلت دی،''

(۱۴) پھر آگے چند کلموں کے بعد فرمایا:

وَاجْتَبَيْنٰهُمْ وَهَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ (انعام: ۸۷)

''اور ہم نے ان کو پسند کیا اور ان کو سیدھی راہ چلایا۔''

بھلا جن مقدس شخصیتوں کو خود خداوند قدوس نے چن کر پسند کیا ہو، ساری مخلوق میں سے ان کو اپنی خلافت کبریٰ اور نبوت و رسالت کیلئے منتخب فرمایا ہو اور تمام کائنات پر علمی و عملی، ظاہری و باطنی کمالات میں فوقیت وفضیلت بخشی ہو، ان کی معصومیت و بے گناہی میں کوئی شبہ باقی رہ سکتا ہے اور ان کے قول و عمل کے سند شرعی ہونے میں کوئی تردد ہوسکتا ہے؟

(۱۵) اب امام الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کی نسبت قرآن حکیم کے خصوصی اعلانات پڑھیے:

اِنَّكَ لَعَلٰى هُدًى مُّسْتَقِيْمٍ ۝ (حج: ۶۷)

''بے شک آپ صحیح راہ پر قائم ہیں۔''

(۱۶) دوسرے مقام پر فرمایا:

وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ۝ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ (یٰس: ۲،۳،۴)

''قسم ہے پرحکمت قرآن کی کہ بے شک آپ پیغمبروں سے ہیں، سیدھے راستے پر قائم ہیں۔''

یعنی قرآن حکیم گواہ ہے کہ آپ ﷺ خدا کے بھیجے ہوئے پیغمبر ہیں اور ہر آن صحیح راہ پر چل رہے ہیں۔ ایک منٹ بھی ادھر ادھر ہٹنے نہیں پاتے، ایک طرف قرآن کو دیکھو اور دوسری طرف آپ ﷺ کی سیرت طیبہ پر نظر ڈالو تو ''یک قالب و دو جاں'' کا مصداق دکھائی دے گا۔

(۱۷) سورہ والنجم میں خاتم الانبیاء کے متعلق فرمایا:

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ۝ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوٰى ۝ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ۝

اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ۝ (النجم: ۱،۲،۳،۴)

''قسم ہے تارے کی جب ٹوٹے۔ نہیں بہکے تمہارے ساتھی اور نہ کج راہ ہوئے اور نہیں بولتے اپنے نفس کی خواہش سے۔ نہیں ہے آپ ﷺ کا ارشاد مگر وحی جو بھیجی جاتی ہے۔

مطلب یہ ہے کہ جس طرح آسمان کے ستارے طلوع سے لے کر غروب تک ایک مقرر رفتار سے

متعین راستہ پر چلے جاتے ہیں۔ کبھی ادھر ادھر ہٹنے کا نام نہیں لیتے۔ آفتاب نبوت بھی اللہ کے مقرر کئے ہوئے راستے پر برابر چلا جاتا ہے۔ ممکن نہیں کہ ایک قدم ادھر یا ادھر پڑ جائے۔ ایسا ہو تو ان کی بعثت کی جو غرض ہے وہ حاصل نہ ہو۔ انبیاء علیہم السلام آسمان نبوت کے ستارے ہیں جن کی روشنی اور رفتار سے دنیا کی رہنمائی ہوتی ہے اور جس طرح تمام ستاروں کے غائب ہونے کے بعد آفتاب درخشاں طلوع ہوتا ہے ایسے ہی تمام انبیاء کے تشریف لے جانے کے بعد آفتاب محمدیؐ مطلع عرب سے طلوع ہوا۔ پس اگر قدرت نے ان ظاہری ستاروں کا نظام اس قدر محکم بنایا ہے کہ اس میں کسی طرح کے تزلزل اور اختلال کی گنجائش نہیں تو ظاہر ہے کہ ان باطنی ستاروں اور روحانی آفتاب و ماہتاب کا انتظام کس قدر مضبوط اور محکم ہونا چاہئے جن سے ایک عالم کی ہدایت و سعادت وابستہ ہے۔ (حواشی قرآنیہ، از مولینا عثمانیؒ)

قرآن پاک کی ان آیات میں ضلالت وغوایت دونوں کی نفی کی گئی ہے۔ ضلالت سے علمی غلطی اور غوایت سے عملی غلطی مراد ہے۔ حاصل یہ ہوا کہ رسول اقدس ﷺ کا علم و عمل غلطی سے منزہ و مبرا ہیں بعض نے ضلالت کو خطا سے اور غوایت کو عمد سے مقید کر کے فرق ظاہر کیا ہے۔

کچھ بھی ہو جب ضلالت وغوایت کی نفی ہوئی تو ان کی ضد یعنی ہدایت و رشد متعین ہو گئے۔ اس مسئلہ کو **و ما ینطق الخ** نے بالکل صاف اور موکد کر دیا کہ خدا کا پیغمبر دین کے باب میں جو کچھ بھی بولتا ہے وہ نری وحی الٰہی ہوتی ہے۔ اگر لفظ و معنی دونوں کی وحی ہو تو اس کو ''وحی متلو'' اور قرآن کہا جاتا ہے اور اگر پیغمبر کے دل پر صرف معنی و مضمون کا القاء ہو، پھر پیغمبر اسے اپنے الفاظ میں ادا کرے تو وہ ''وحی غیر متلو'' اور حدیث کہلاتی ہے۔

(۱۸) سورہ نساء میں حضور اکرم ﷺ ہی کے متعلق ہے۔

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ لَهَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ ؕ وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَضُرُّوْنَكَ مِنْ شَيْءٍ ؕ وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ؕ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝ (النساء:۱۱۳)

''اور اگر نہ ہوتا اللہ کا فضل آپ پر اور اس کی رحمت، البتہ ارادہ کر چکا تھا، ایک گروہ ان میں سے کہ بہکا دے آپ کو اور نہیں بہکاتے وہ مگر اپنے آپ کو اور نہیں نقصان پہنچا سکتے آپ کو ذرہ برابر، اور اتاری اللہ نے آپ پر کتاب اور حکمت اور تعلیم دی آپ کو اس چیز کی جسے آپ نہیں جانتے تھے، اور

ہے اللہ کا فضل آپ پر بڑا۔“

• بعض منافق اور خودغرض لوگوں نے مشورہ دے کر آپ ﷺ کو پھسلانا چاہا تھا مگر اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم اور مہربانی سے آپ ﷺ کو بچا لیا تھا۔ اللہ تعالیٰ کی یہ دائمی سنت ہے کہ جب کوئی مکار خدا تعالیٰ کے پیغمبر کو پھسلانے کا ارادہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ فورا دستگیری فرما کر تھام لیتے ہیں۔ بلا تشبیہ اللہ تعالیٰ کا نبی اللہ کے دست قدرت میں رہ کر ایسا چلتا ہے جیسا کہ ایک بچہ اپنے شفیق مربی کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر راستہ طے کرتا ہے کہ وہ مہربان مربی و محسن قدم قدم پر بچہ کا خیال رکھتے ہوئے اسے مسافت قطع کراتا ہے۔ راستہ میں پھسلنے کا، آنے جانے والے کے دھکے کا، موڑ کا، غرض ہر نقصان دہ چیزم کا دھیان رکھتا ہے۔

(۱۹) ایک اور مقام پر ارشاد ہے:

وَلَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ شَيْـًٔا قَلِيْلًا ۝ (بنی اسرائیل: ۷۴)

”اور اگر نہ ہوتی یہ بات کہ ثابت قدم رکھا ہم نے آپ کو تو بے شک آپ قریب تھے کہ جھک جاتے ان کی طرف کچھ تھوڑا سا۔“

اندازہ فرمائیے کہ ”رکون“ کے معنی ہیں قلب کا خفیف سا میلان اور ادنی جھکاؤ ----”شیئا“ کے بڑھانے سے اس جھکاؤ میں اور کمی ہوگئی۔ اس کے ساتھ ”قلیلا“ کے اضافہ نے تخفیف در تخفیف پیدا کر دی ”لقد کدت“ نے تو وقوع کا رہا سہا امکان بھی ختم کر دیا۔ مطلب یہ ہے کہ آپ پیغمبر معصوم ہیں جن کی عصمت کی سنبھال حق تعالیٰ اپنے خاص فضل سے فرماتے ہیں، آپ ان چالاک شریروں کی فریب بازیوں سے بہت ہی تھوڑا سا ادھر جھکنے کے قریب ہو جاتے مگر انبیاء علیہم السلام کی عصمت و بے گناہی کا تکفل ان کا پروردگار کر چکا ہے اس لئے اتنا خفیف جھکاؤ بھی نہ پایا گیا، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ آنحضرت ﷺ عصمت کے کتنے بلند مقام پر فائز تھے اور آپ کے اندر تقویٰ کی فطری قوت کس قدر مضبوط اور ناقابل تزلزل تھی۔ (حواشی عثمانیه)

(۲۰) ایک موقع پر حضور ﷺ کو یوں خطاب فرمایا گیا ہے:

وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ ۝ (قلم: ۴)

”اور واقعی آپ اخلاق کے اعلیٰ پیمانہ پر ہیں۔“

غور فرمائیے! جس ذات قدسی صفات کے اخلاق خدا کے نزدیک اخلاق عظیمہ قرار پائیں۔ قرآن

جن نیکیوں اور خوبیوں کی دعوت دیتا ہو وہ اس ذات میں فطرتاً موجود ہوں اور جن بدیوں اور خرابیوں سے روکتا ہو، ان سے وہ طبعاً نفور ہو ---- کیا ایسی ذات کے اقوال و افعال کے حجت شرعیہ ہونے میں کوئی شبہ ہو سکتا ہے؟

الغرض نبی بے شک انسان ہوتا ہے۔ نبی اور دوسرے انسانوں میں وحی کا فرق ہوتا ہے۔ مگر اس کا یہ معنی نہیں ہے کہ پیغمبر علیہ السلام وحی الٰہی پانے کے علاوہ باقی تمام اوصاف، عیوب و کمالات میں دوسرے ابنائے جنس کے برابر ہوتا ہے۔ یہ کہنا تو ایسا ہے جیسے یہ کہا جائے کہ عالم و جاہل میں صرف علم کا فرق ہے۔ دوسرے اوصاف مثلاً عقل، تہذیب، اخلاق، سلیقہ، رائے، حکمت و دانائی میں دونوں یکساں ہیں، حالانکہ علم و جہل کے فرق سے ان کے درمیان علم و جہل کے سینکڑوں لوازم و خصائص کا امتیاز تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ اسی طرح نبی اور غیر نبی میں وحی و رسالت کے فرق سے وحی و نبوت کے سینکڑوں لوازم و خصائص اور اوصاف کا فرق و امتیاز ماننا پڑے گا۔ انبیاء علیہم الصلوۃ و السلام اپنی تخلیق میں، تربیت و تزکیہ میں، فہم و عقل میں، علم و معرفت میں پھر حق تعالیٰ کی اطاعت و عبادت میں تمام کائنات سے بلند و بالا ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ خود انہیں چن کر پسند کرتے ہیں اور ان کو نبوت و رسالت کیلئے منتخب کرتے ہیں۔ وہ خدا کے مصطفیٰ، مجتبیٰ، مرتضیٰ صالح بندے ہوتے ہیں۔ وہ اپنے پروردگار کی نافرمانی سے معصوم اور ان کا دامن معصیت کے داغ دھبوں سے پاک و صاف ہوتا ہے۔ ان کا قلب، سلیم اور دل منور ہوتا ہے۔ وہ اپنی خداداد بصیرت و حکمت سے حق و باطل، خیر و شر میں ایک نظر فیصلہ کر لیتے ہیں۔ وہ ہر آن ہر لحظہ خود صراط مستقیم پر قائم اور دوسروں کو اس پر قائم رہنے کی دعوت دیتے اور تلقین و تعلیم فرماتے رہتے ہیں۔ اسی لئے خداوند قدوس نے ان حضرات کو امت کیلئے "مُطاعِ مطلق" اور ان کے قول و عمل کو "دلیل شریعت" اور ان کی پاکیزہ سیرتوں کو "اسوہَ حسنہ" قرار دیا ہے۔

## حدیث نبویؐ کی حجیت قرآن سے

اب قرآن کریم کی مزید چند آیتیں حضور اقدس ﷺ کی "اطاعت کامل" آپ ﷺ کی خصوصی شان اور آپ ﷺ کی دینی حیثیت کے سلسلہ میں تحریر کی جاتی ہیں۔ "مدعیان عمل بالقرآن" کی خدمت میں اپیل ہے کہ وہ ان آیات کو پڑھ کر ایک مرتبہ پھر اپنے نظریئے پر نظر ثانی فرمادیں اور از راہ انصاف دیکھیں کہ درج ذیل آیات قرآنیہ کس قدر صراحت اور وضاحت کے ساتھ حدیث نبویؐ کی شان

تشریعی پر دلالت کر رہی ہیں:

(۱) كَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْكُمْ رَسُوْلًا مِّنْكُمْ يَتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيْكُمْ وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (بقرۃ: ۱۵۱)

''جیسا کہ بھیجا ہم نے تم میں ایک پیغمبر تم ہی میں سے جو پڑھتے ہیں تم پر ہماری آیتیں اور پاک صاف کرتے ہیں تم کو اور تعلیم دیتے ہیں تمہیں کتاب وحکمت کی۔''

(۲) لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (آلِ عمران: ۱۶۴)

''حقیقت میں اللہ نے اہل ایمان پر احسان کیا جب کہ ان میں ان ہی کی جنس سے ایک عظیم الشان رسول بھیجا جو ان پر اللہ تعالیٰ کی آیتیں پڑھتا ہے اور ان کو پاک صاف کرتا ہے اور انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دیتا ہے۔''

(۳) هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (جمعہ: ۲)

''وہی وہ ذات ہے جس نے ان پڑھوں میں ایک پیغمبر بھیجا ان ہی میں سے، کہ پڑھ کر سناتے ہیں ان کو اللہ تعالیٰ کی آیتیں اور پاک صاف کرتے ہیں ان کو اور تعلیم دیتے ہیں، ان کو کتاب وحکمت کی۔''

درحقیقت مذکورۃ الصدر آیات حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا کا عملی جواب ہے اور وہ دعا یہ ہے:

(۴) رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ (بقرۃ: ۱۲۹)

''اے ہمارے پروردگار! اور بھیجئے ان میں ایک رسول ان ہی میں سے کہ پڑھ کر سنائے ان کو تیری آیتیں اور تعلیم دے ان کو کتاب وحکمت کی اور پاک صاف کرے ان کو۔''

ان آیات قرآنیہ میں حضور اقدس ﷺ کی چار شانیں مذکور ہیں:

(۱) ''تلاوت آیات'' (اللہ تعالیٰ کی آیات پڑھ کر سنانا) جن کے ظاہری معنی وہ لوگ اہل زبان ہونے کی وجہ سے خود سمجھ لیتے تھے اور اس پر عمل کرتے تھے۔

(۲) ''تزکیہ نفوس'' (نفسانی آلائشوں اور تمام مراتب شرک ومعصیت سے ان کو پاک کرنا اور دلوں کو مانجھ کر صیقل بنانا) یہ چیز آیات اللہ کے عام مضامین پر عمل کرنے حضور اکرم ﷺ کی صحبت اور

قلبی توجہ وتصرف سے باذن اللہ حاصل ہوتی تھی۔

(۳) ''تعلیم کتاب'' (کتاب اللہ کی مراد بتلانا) اس کی ضرورت خاص خاص مواقع میں پیش آتی تھی مثلاً ایک لفظ کے کچھ معنی عام تبادر اور محاورہ کے لحاظ سے سمجھ کر صحابہ کرامؓ کو کوئی اشکال پیش آیا اس وقت آپ کتاب اللہ کی اصلی مراد جو قرائن (وغیرہ) سے متعین ہوتی تھی بیان فرما کر شبہات کا ازالہ فرما دیتے تھے جیسے: اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یَلْبِسُوْٓا اِیْمَانَهُمْ بِظُلْمٍ اُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْاَمْنُ وَهُمْ مُّهْتَدُوْنَ

اور دوسرے مقامات میں پیش آیا۔ (۱)

(۴) ''تعلیم حکمت'' (حکمت و دانائی کی گہری باتیں سکھلانا) اور قرآن کریم کے غامض اسرار و لطائف اور شریعت کی دقیق وعمیق علل پر مطلع کرنا خواہ تصریحاً یا اشارۃً (کذافی الحواشی القرآنیہ للعلامة العثمانی نور اللہ مرقدہ)

اس سے ثابت ہوا کہ رسول خدا ﷺ کی شان ''نامہ بر'' کی سی نہیں تھی کہ صرف خدا کا پیام اس کے بندوں تک پہنچاویں اور بس، بلکہ اس کے ساتھ اس پیام خداوندی کے معنی و مفہوم کا متعین کرنا اور اس کے مطابق امت کی تربیت وتزکیہ کرنا اور ان کو سنوارنا بھی رسول ہی کی شان ہے تو گویا

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ (الحجر: ۹)

''ہم نے قرآن نازل کیا اور ہم اس کے محافظ ہیں۔''

میں قرآن حکیم کے الفاظ و معانی کی حفاظت کا جو وعدہ کیا گیا تھا اس وعدہ کے ایک جزو یعنی ''حفاظت معانی'' کا ایفاء تعلیم نبویؐ اور حدیث نبویؐ کی صورت میں کیا گیا ہے تو حدیث کا انکار کرنا معانی قرآن کے انکار کرنے کے ہم معنی ہوا اور قرآن کی تحریف معنوی کے مترادف۔

نیز ان آیات سے واضح ہوا کہ حضور اقدس ﷺ کتاب کے ساتھ حکمت کی بھی تعلیم دیتے تھے۔ حکمت کا لفظ قرآن کریم کی اٹھارہ آیتوں میں آیا ہے۔ علامہ سید سلیمان ندوی نور اللہ مضجعہ نے سیرۃ النبی صفحہ ۱۴۷ تا ۱۶۶ ج ۴ تقریباً ۱۹۔ ۲۰ صفحوں میں حکمت پر حسب معمول سیر حاصل بحث فرمائی ہے جس کے چند اقتباسات بمفہومہ ہدیہ ناظرین ہیں۔

سب سے قدیم لغت نویس ابن درید المتوفی ۳۲۱ھ لکھتا ہے۔

فكل كلمة وعظتك او زجرتك او دعتك الى مكرمة او نهتك من قبيح فهي حكمة و حكم (جمهرة اللغة ص ۱۸۶ ج ۲)

---

(۱) اس اشکال و جواب کی تقریر پہلے گذر چکی ہے۔

''ہر وہ بات جو تجھ کو سمجھائے یا تنبیہ کرے یا کسی اچھی خصلت کی طرف بلائے یا کسی بری چیز سے روکے وہ حکمت اور حکم ہے''

عربی کی مبسوط و مستند لغت لسان العرب میں ہے:

**و الحکمة عبارة عن معرفة افضل الاشياء بافضل العلوم** (ص۳۰ ج۱۵)

''اور حکمت بہترین چیز کو بہترین علم کے ذریعہ سے جاننے کو کہتے ہیں''

امام راغبؒ مفردات القرآن میں رقمطراز ہیں:

**والحکمة اصابة الحق بالعلم و العقل** (ص۱۲۶)

''اور حکمت، علم اور عقل کے ذریعہ سے صحیح اور سچی بات کو پہنچنا ہے۔''

یہ تو عربی لغت کے ائمہ کی تصریحات تھیں، اب ذرا ان بزرگوں کے اقوال پر غور کرنا ہے جو زبان دانی کے ساتھ قرآن اور شریعت کے استدلالات اور محاوروں سے بھی کامل طور سے آگاہ ہیں۔ مفسر قرآن ابن حبان اندلسی نے اپنی تفسیر بحر المحیط میں ان کے اکثر اقوال کو یکجا کر دیا ہے:

**(۱) قال مالكؒ و ابو رزینؒ: الحکمة الفقه فی الدین و الفهم الذی هو سجية و نور من الله تعالیٰ**

''امام مالکؒ اور ابو رزینؒ کا قول ہے کہ حکمت، دین میں سمجھ اور اس فہم کو کہتے ہیں جو ایک فطری ملکہ اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک نور ہے۔''

**(۲) و قال مجاهدؒ: الحکمة فهم القرآن**

''حضرت مجاہد تابعیؒ کا قول ہے۔ حکمت، فہم قرآن کا نام ہے۔''

**(۳) قال ابو جعفرؒ: کل صواب من القول ورث فعلا صحيحا فهو حکمة.**

''حضرت ابو جعفرؒ فرماتے ہیں، ہر وہ صحیح بات جو صحیح عمل پیدا کرے وہ حکمت ہے۔''

**(۴) و قال مقاتلؒ: العلم و العمل به**

''حضرت مقاتلؒ نے فرمایا، حکمت، علم و عمل کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔''

آگے ''قیل'' کے ساتھ چار قول اور نقل کئے ہیں:

عمدۃ المفسرین امام ابن جریر طبریؒ اپنی مایۂ ناز تفسیر میں ارقام فرما ہیں:

**(۱) قال مالكؒ: المعرفة بالدين و الفقه فی الدين و الاتباع له**

''امام مالکؒ کا قول ہے کہ دین کی معرفت اور دین میں سمجھ اور اس کی پیروی حکمت ہے۔''

(۲) قال ابن زیدؒ: الحکمة الدین الذی لا یعرفونه الا انه ﷺ یعلمهم ایاها.

''حضرت ابن زیدؒ کا قول ہے کہ حکمت دین کا وہ حصہ ہے جو صرف رسول اکرم ﷺ سے معلوم ہوتا ہے، وہی ان کو اس کی تعلیم دیتا ہے۔''

(۳) قال و الحکمة العقل فی الدین

''حضرت ابن زیدؒ کا دوسرا قول ہے کہ حکمت دینی عقل کا نام ہے۔

(۴) قال و الحکمة شئی یجعله الله فی القلب ینور له به.

''حضرت ابن زیدؒ کا تیسرا قول ہے کہ حکمت وہ چیز ہے جس کو اللہ تعالیٰ بندہ کے دل میں رکھتے ہیں اور اس سے اس کو روشن کرتے ہیں۔''

(۵) عن قتادةؒ و الحکمة ای السنة

''حضرت قتادۃ تابعیؒ سے مروی ہے کہ حکمت یعنی سنت نبوی۔''

آخر میں امام طبریؒ اپنا فیصلہ سناتے ہیں:

(۶) و الصواب من القول عندنا فی الحکمة انها العلم باحکام الله التی لا یدرک علمها إلا ببیان الرسول ﷺ

''اور صحیح بات یہ ہے کہ حکمت ان احکام الٰہی کا نام ہے جو صرف رسول اللہ ﷺ کے بیان (تشریح) سے معلوم ہوتے ہیں۔''

حضرت امام شافعیؒ نے حضرت قتادۃؒ کے قول کو ترجیح دی ہے چنانچہ آپ اپنی تصنیف ''کتاب الرسالۃ'' ص ۲۴ پر لکھتے ہیں:

و سمعت من ارضی من اهل العلم بالقرآن یقول الحکمة سنة رسول الله ﷺ.

''میں نے قرآن کے ان اہل علم سے جن کو پسند کرتا ہوں، یہ سنا کہ حکمت آنحضرت ﷺ کی سنت کا نام ہے۔

امام موصوفؒ اسی کتاب میں آگے چل کر بعض کا قول نقل فرماتے ہیں:

و سنته الحکمة التی القی فی روعه عن الله عز و جل (کتاب الرسالة ص ۲۸)

''اور آپ کی سنت وہ حکمت ہے جو آپ کے دل میں خدا کی طرف سے ڈالی گئی۔''

یہ متعدد اقوال حقیقت میں ایک ہی مفہوم کی مختلف تعبیریں اور ایک ہی حقیقت کی متعدد تفسیریں ہیں، حکمت عقل وفہم کی اس کامل ترین حقیقت کا نام ہے جس سے صحیح و غلط، صواب و خطا، حق و باطل اور خیر و شر کے درمیان تمیز و فیصلہ، بذریعہ نظر وفکر یا دلیل و برھان اور تجربہ و استقراء کے نہیں بلکہ منکشفانہ طور سے ہو جاتا ہے اور اسی کے مطابق اس صاحب حکمت کا عمل بھی ہوتا ہے۔

ہر فن کے واقف کار دو قسم کے ہوتے ہیں ایک وہ جو کسی فن کو باقاعدہ حاصل کرتے اور اس کی مشق کرتے اور اس میں مہارت تامہ و کمال بہم پہنچاتے ہیں۔ دوسرے وہ جو اس فن کی فطری استعداد اور قابلیت رکھتے ہیں اور تجربہ و دلیل کے بغیر خود اپنی فطری صلاحیت، وجدان صحیح، ذوق سلیم سے اس فن کی کسی شے کو دیکھتے ہی اس کے متعلق نہایت جچی تلی رائے دیتے ہیں اور حرف حرف صحیح دیتے ہیں۔ فنون لطیفہ میں اس کی مثالیں بکثرت پائی جاتی ہیں۔ اسی طرح خیر و شر، حق و باطل کی تمیز کا بعض لوگوں میں صحیح وجدان اور سلیم ذوق ہوتا ہے۔ وہ دقیق سے دقیق مسئلہ میں اپنے ربانی ذوق و وجدان سے ایسی صحیح رائے دیتے ہیں جو دوسرے لوگ وسیع مطالعہ اور بلیغ غور وفکر کے بعد بھی نہیں دے سکتے۔ یہی وہ معرفت اور نور الٰہی ہے جو جدوجہد اور سعی و محنت سے نہیں بلکہ محض حق تعالیٰ کی موہبت اور عطا و بخشش سے حاصل ہوتا ہے اور اسی کا نام حکمت ہے۔ پھر جس طرح اس ربانی فہم اور نورانی عقل پر حکمت کا اطلاق ہوتا ہے اسی طرح اس قوت حکمت کے آثار و نتائج اور اس کی تعلیمات پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے چنانچہ حضرت لقمان علیہ السلام کے متعلق فرمایا گیا ہے:

وَلَقَدْ آتَيْنَا لُقْمَانَ الْحِكْمَةَ (لقمان: ۱۲)

''اور واقعی دی ہم نے لقمٰن کو حکمت''

اس کے بعد حکمت لقمانی کی تشریح ذیل کی تعلیمات سے کی گئی: اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنا، شرک کی ممانعت، والدین کی خدمت، نیک لوگوں کی پیروی کرنا، خدا تعالیٰ کا ہمہ گیر علم، نماز، صبر، فخر و غرور کی ممانعت، میانہ روی، آہستہ بولنا (لقمان)۔

یہ نکتہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ دوسری ربانی استعدادوں اور فطری بخششوں کی طرح حکمت کا عطیہ بھی مختلف درجے رکھتا ہے۔ اس کا اعلیٰ ترین و اکمل ترین درجہ و مرتبہ تو صرف انبیاء علیہم السلام کو عطا ہوتا ہے جس سے وہ کتاب الٰہی کی تبیین و تفسیر فرماتے ہیں اور خیر و شر کا آخری اور قطعی فیصلہ دیتے ہیں۔ انبیاء علیہم السلام کی اتباع کی برکت سے امت کے مخصوص افراد کو بھی اس حکمت الٰہی، عطیہ ربانی

کا کچھ حصہ حسب استعداد حاصل ہوتا ہے جس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ وہ سچی اور صحیح بات کو بہت آسانی سے سمجھ لیتے، قبول کر لیتے اور اس پر عمل کرتے ہیں۔

تبلیغ اسلام کے تین ذریعوں ...... ''حکمت، موعظت حسنہ، مجادلہ احسن'' میں سب سے اول حکمت کو جگہ دی گئی ہے:

اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ (النحل: ۱۲۵)

''بلایئے اپنے رب کے رستہ کی طرف حکمت کے ساتھ۔''

یہ حکمت، ہر نیکی کی جڑ اور ہر بھلائی کی اصل ہے۔ پھر اس سے بڑھ کر دنیا میں اور کیا دولت مل سکتی ہے اسی لئے ارشاد ہوا:

وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا (بقرۃ: ۲۶۹)

''جس کو حکمت دی گئی اس کو بہت بھلائی دی گئی۔''

خلاصہ کلام یہ ہے کہ اصل حکمت نبوی وہ نور نبوت اور الہامی معرفت ہے جس کو اللہ تعالیٰ انبیاء علیہم الصلوۃ و السلام کے قلوب میں ودیعت فرماتے ہیں اور چونکہ انبیاء علیہم السلام کے سنن و اقوال اسی ودیعت شدہ حکمت نبوی کے آثار وثمرات ہیں اس لئے ان پر بھی حکمت کا اطلاق ہوتا ہے۔

ائمہ مفسرین میں سے بعض نے حکمت کے اصلی اور اَوّلی معنی کو بیان کیا ہے اور بعض نے ثانوی معنی کو ذکر کیا ہے اور دونوں صحیح ہیں۔ بہرحال انبیاء علیہم السلام کو کتاب الٰہی کے ساتھ حکمت بھی عطا کی جاتی ہے جس کے ثمرہ کا اصطلاحی نام حدیث نبویؐ ہے۔

حق تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ (آل عمران: ۸۱)

''اور یاد کرو جب اللہ تعالیٰ نے پیغمبروں سے پختہ وعدلیا کہ البتہ جو میں تم کو کتاب اور حکمت دوں۔''

پھر جیسے کتاب، اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل ہوتی ہے ویسے حکمت (حدیث) بھی اللہ تبارک و تعالیٰ ہی کی طرف سے نازل ہوتی ہے۔ ارشاد الٰہی ہے:

وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (نساء ۱۱۳)

''(اے محمدؐ) اور اتاری اللہ نے آپ پر کتاب اور حکمت۔''

مسلمانوں کو خطاب ہوتا ہے:

وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللهِ عَلَيْكُمْ وَمَا أَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ (بقرہ:۲۳۱)

''اور یاد کرو خدا کی نعمت جو تم پر ہوئی اور (خصوصاً) وہ جو اتاری اللہ نے تم پر کتاب وحکمت سے۔''

اس سے کھل گیا کہ قرآن کی طرح حدیث بھی منزل من اللہ ہے۔ ہاں صرف اتنا فرق ہے کہ قرآن مجید کے الفاظ و معانی دونوں منزل من اللہ ہیں اور حدیث کے الفاظ تو پیغمبرؐ کے ہیں اور معانی اللہ کی طرف سے دل پر نازل ہوتے ہیں اور جس اہتمام اور شان کے ساتھ پیغمبرؐ کے گھر میں کتاب الٰہی کا تکرار و مذاکرہ ہوا کرتا ہے اسی اہتمام کے ساتھ حکمت نبوی اور حدیث نبوی کا تکرار اور مذاکرہ بھی پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کے دولت کدہ میں جاری رہتا ہے:

وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِي بُيُوتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللهِ وَالْحِكْمَةِ (احزاب:۳۴)

''(اے پیغمبر کی بیبیو) اور یاد رکھو اس چیز کو جو پڑھی جاتی ہے تمہارے گھروں میں خدا کی آیتوں اور حکمت سے۔''

علی ہذا جس توجہ سے آنحضرت ﷺ کتاب کی تعلیم فرماتے تھے اسی توجہ کے ساتھ حکمت کی تعلیم بھی فرماتے تھے:

وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (بقرہ، آل عمران، جمعہ)

''اور حضور اقدس ﷺ ان کو کتاب وحکمت کی تعلیم دیتے ہیں۔''

درج بالا آیات کریمہ سے واضح ہوا کہ رسول پاک ﷺ کو کتاب الٰہی کے ساتھ حکمت بھی عطا ہوئی ہے اور وہ منزل من اللہ ہے جس کی آپ مسلمانوں کو تعلیم بھی دیتے تھے اور آپ ﷺ کے گھر والوں تک کو قرآن مجید کے ساتھ اس کے تکرار و مذاکرہ کا حکم بھی فرمایا گیا تھا بتایئے اس حکمت سے کیا مراد ہے؟ یہ تو ظاہر ہے کہ کتاب الٰہی کے علاوہ کوئی اور چیز ہے۔ اب دو حال سے خالی نہیں یا تو اس سے مراد حدیث اور سنت نبویؐ ہے جیسا کہ امام شافعیؒ نے حضرت قتادہؒ تابعی کے مسلک کو پسند کرتے ہوئے فرمایا: **الحکمة سنة رسول الله** ﷺ (کتاب الرسالة ص ۲۴) کہ حکمت رسول خدا ﷺ کی سنت کا نام ہے۔ دوسرے تمام مفسرینؒ کی تفسیروں کے تحت بھی سنت نبوی، حکمت کے دائرہ کے اندر ہی رہتی ہے یعنی اس حکمت کے مفہوم میں سنت نبوی ضرور داخل ہے۔ خواہ سنت کو حکمت کا عین تسلیم کیا جائے یا لازم۔ جب سنت رسول ﷺ قرآن حکیم کی طرح منزل من اللہ ٹھہری تو صرف اس کی اتباع

و پیروی کرنا لازم نہیں بلکہ اس پر ایمان لانا بھی فرض ہوا۔
قرآن پاک کا مطالبہ ہے:

وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ (بقرہ:۴۱)

''اور ایمان لاؤ اس چیز پر جو میں نے اتاری۔''

اور اگر حکمت سے مراد کتاب و سنت کے علاوہ کوئی تیسری چیز ہے تو بتایئے کہ وہ کیا ہے جسے خدا نے نازل فرمایا اور جس کی حضور ﷺ نے تعلیم دی۔ نیز جس پر ایمان لانا فرض قرار پایا اور جس کی اتباع لازم ٹھہری۔

۵۔ قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّكِتٰبٌ مُّبِيْنٌ (مائدہ:۱۵)

''بے شک آ چکی تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی جانب سے ایک روشنی اور واضح کتاب۔

یہاں نور سے مراد ایک تفسیر کی بناء پر آنحضرت ﷺ کی ذات ستودہ صفات ہے تو اس آیت سے معلوم ہوا کہ کتاب مبین کے مطالب و معانی اور اسرار و غوامض تک رسائی حاصل کرنے کیلئے نور نبوت اور نور ہدایت کی ضرورت ہے جس کا دوسرا عنوان حدیث رسول ہے تو ثابت ہوا کہ حدیث نبویؐ کی ضرورت بھی ہے اور وہ خود حجت شرعیہ بھی ہے۔

۶۔ وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ (احزاب:۳۶)

''اور کسی ایماندار مرد اور ایماندار عورت کو گنجائش نہیں ہے جب کہ اللہ اور اس کا رسول کسی کام کا حکم دیں کہ ان کو اپنے اس کام میں کوئی اختیار باقی رہے۔''

اس سے واضح ہوا کہ جس طرح اللہ تعالیٰ کے فیصلہ وحکم کے بعد بندہ کو چون و چرا کی گنجائش نہیں رہتی بلکہ اس کا تسلیم کرنا فرض ہو جاتا ہے اسی طرح رسول اللہ ﷺ کے فیصلہ وحکم کے بعد بھی اہل ایمان کو کسی دوسری شق کا اختیار باقی نہیں رہتا بلکہ اس کا تسلیم وقبول کرنا از روئے قرآن فرض و لازم ہو جاتا ہے۔

۷۔ فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (نساء:۶۵)

''سو قسم ہے آپ کے رب کی یہ لوگ ایماندار نہ ہوں گے جب تک یہ بات نہ ہو کہ ان کے آپس

میں جو جھگڑا واقع ہو اس میں یہ لوگ آپ سے تصفیہ کرا دیں پھر آپ کے اس تصفیہ سے اپنے دلوں میں تنگی نہ پاویں اور پورا پورا (ظاہر و باطن سے) تسلیم کر لیں۔''

اس آیت کے نزول کا پس منظر یہ ہے کہ مدینہ طیبہ میں ایک نام نہاد مسلمان (منافق) اور یہودی کا کسی معاملہ میں نزاع ہوا تو یہودی نے حضور اکرم ﷺ کے پاس مقدمہ لے جانے کو کہا مگر بناسپتی مسلمان نے کہا کہ کعب بن اشرف کے پاس لے جائیں جو یہودیوں کا عالم اور سردار تھا۔ آخر کار مقدمہ حضور ﷺ کے دربار میں پہنچا۔ آپ ﷺ نے یہودی کے حق میں فیصلہ فرمایا کہ واقع میں وہی حق پر تھا۔ منافق نے عدالت نبویؐ سے باہر آپ ﷺ کے فیصلہ کو قبول کرنے سے انکار کر دیا اور کہنے لگا کہ حضرت عمرؓ کے پاس چلیں۔ غالباً وہ یہ سمجھا ہوگا کہ مدعی اسلام ہوں اور یہ کافر یہودی ہے حضرت عمرؓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ کے وصف میں پیش پیش ہیں تو میری رعایت کریں گے، بیوقوف کو یہ خیال نہ آیا کہ حضرت عمرؓ کی یہ شدت و غلظت، حق پرستی اور عدل پسندی کی وجہ سے ہے۔ اگر کسی معاملہ میں دشمن اسلام یہودی ہی حق پر ہو تو پھر آپ کی ساری ہمدردیاں اسی یہودی کے ساتھ ہوں گی کہ حق پرستی اور انصاف پسندی کا مقتضٰی یہی ہے اہل باطل اور جھوٹے فریق کی رعایت قطعاً نہیں فرمائیں گے گو وہ مدعی اسلام کیوں نہ ہو۔ بہرحال یہ مقدمہ حضرت عمرؓ کے پاس پہنچا۔ آپ، حضور اقدس ﷺ کے حکم سے جھگڑے چکایا کرتے تھے۔ آپؓ سے یہودی نے پورا واقعہ سنایا۔ پھر مدعی اسلام نے اس کی حرف بہ حرف تصدیق کی اور حضور ﷺ کے فیصلہ سے اعراض و تولی خود اس مدعی اسلام کے اقرار سے ثابت ہوئی۔ حضرت عمرؓ نے اس پر اس نام نہاد مسلمان کا سر قلم کر دیا اور فرمایا حضور ﷺ کے فیصلہ اور حکم سے اعراض کرنے والے کیلئے عمر کا یہی فیصلہ ہے۔ مقتول کے ورثہ نے دربار نبویؐ میں حضرت عمرؓ کے خلاف قتل کا دعوی دائر کر دیا اور اپنے مقتول کے اعراض کی تاویل و توجیہ کرنے لگے کہ مقتول کا مقصد عدالت نبویؐ کے فیصلہ سے انکار کرنا نہیں تھا بلکہ مصالحت کی راہ تلاش کرنا تھا۔ اس پر حق تعالیٰ نے حضرت فاروق اعظمؓ کے فیصلہ کی تائید و تصدیق کیلئے زیر تحریر آیت اور اس کے ساتھ کی چند آیتیں نازل فرمائیں۔

الغرض اس آیت کا صریح منطوق و مفہوم یہی ہے کہ تمام اختلافات مذہبی ہوں کہ سیاسی، دینی ہوں کہ دنیاوی، مالی ہوں کہ جانی ان سب میں حضور ﷺ سے فیصلہ لینا اور اسے بے چون و چرا دل و جان سے قبول کرنا ایمان کی اولین شرط ہے--------!

۸۔ لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَن كَانَ يَرْجُوا اللَّهَ وَالْيَوْمَ الْآخِرَ وَذَكَرَ اللَّهَ كَثِيرًا ﴿۲۱﴾ (احزاب:۲۱)

''واقعی ہے تمہارے لئے رسول اللہ (ﷺ کی زندگی) میں بہترین نمونہ یعنی اس شخص کیلئے جو خدا سے اور روز آخرت سے ڈرتا ہو اور خدا کو کثرت سے یاد کرتا ہو۔''

یہ آیت بانگ دہل پکار رہی ہے کہ جس کے دل میں خوف خدا، خوف آخرت اور یاد خدا رچی بسی ہوئی ہے اس کیلئے حضور اکرم ﷺ کی پاکیزہ سیرت، بہترین نمونہ ہے۔ اس کو چاہئے ہر معاملہ، ہر حرکت وسکون اور نشت و برخاست میں آپ ﷺ کے نقش قدم پر چلے۔ ہاں! جس کا دل مردہ ہو چکا ہو، خوف خدا، فکر آخرت سے غافل ہو چکا ہو، یاد الٰہی سے محروم ہو چکا ہو، اور دنیا کی زرق برق چہل پہل پر فریفتہ و مفتون ہو چکا ہو اگر وہ آپ ﷺ کی پاکیزہ زندگی کو اپنے لئے نمونہ نہ سمجھے تو اس سے کوئی شکوہ نہیں کیونکہ وہ اپنی زندگی کا رخ ہی دوسری طرف موڑے ہوئے ہے۔

۹۔ قُلْ إِن كُنتُمْ تُحِبُّونَ اللَّهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿۳۱﴾ (آل عمران:۳۱)

''آپ فرما دیجئے۔ اگر تم محبت رکھتے ہو اللہ تعالیٰ سے تو پیروی کرو میری، محبت کریں گے تم سے حق تعالیٰ اور بخش دیں گے تمہارے لئے تمہارے گناہ اور خدا تعالیٰ بہت بخشنے والے بڑے مہربان ہیں۔''

اس آیت سے معلوم ہوا کہ حق تعالیٰ شانہ، کی محبت کا معیار اور کسوٹی اتباع رسول ﷺ ہے۔ جس قدر بندہ، رسول پاک ﷺ کے اقوال و افعال اور خصال و صفات میں آپ ﷺ کے ساتھ تشبہ اختیار کرے گا اسی قدر وہ اپنے دعوی محبت خداوندی میں صادق متصور ہوگا۔ نیز اتباع سنت رسول اللہ ﷺ کی برکت سے خود حق تعالیٰ شانہ، اس سے محبت کرنے لگیں گے اور اس کے سب گناہ معاف فرمادیں گے تو گویا اتباع رسولؐ، محبوبیت الٰہی اور مغفرت ذنوب کا بہترین وثیقہ ہے۔

۱۰۔ قُلْ أَطِيعُوا اللَّهَ وَالرَّسُولَ فَإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْكَافِرِينَ ﴿۳۲﴾ (آل عمران:۳۲)

''آپ فرما دیجئے کہ اطاعت کرو اللہ کی اور رسولؐ کی ۔ پھر اگر اعراض کریں تو بے شک اللہ تعالےٰ کافروں سے محبت نہیں کرتے۔''

اس سے ثابت ہوا کہ خدا کی اطاعت و فرماں برداری کی طرح پیغمبر کی اطاعت بھی مطلقاً فرض ہے اور اس سے روگردانی اور اعراض کرنا کفر ہے۔

"اطاعت رسولؐ" مطلقاً فرض ہے خواہ قرآن کی شکل میں ہو، خواہ حدیث کی صورت میں، قرآن پاک نے "اطاعت محمدی" کی فرضیت و اہمیت یا اس کے ثمرات وفوائد بیان کرتے ہوئے کہیں بھی یہ نہیں کہا کہ وجوب طاعت قرآن کے ساتھ مقید و مختص ہے اور حدیث کے بارے میں رسولؐ اللہ کی فرمانبرداری لازم نہیں ہے بلکہ ہر جگہ ایسے عنوان اور ایسے اسلوب سے اطاعت کا مسئلہ بیان کیا ہے جو کتاب وسنت دونوں کو یکساں طور پر محیط ہے۔

۱۱۔ يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَأُولِي الْأَمْرِ مِنْكُمْ فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى اللَّهِ وَالرَّسُولِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ذَٰلِكَ خَيْرٌ وَأَحْسَنُ تَأْوِيلًا (نساء:۵۹)

"اے ایمان والو! فرمانبرداری کرو اللہ تعالے کی اور فرمانبرداری کرو رسولؐ کی اور حکام کی جو تم میں سے ہوں۔ پھر اگر جھگڑ پڑو تم کسی چیز میں تو لوٹاؤ اسے اللہ اور رسولؐ کی طرف، اگر تم اللہ اور یوم آخرت پر یقین رکھتے ہو۔ یہ (فی ذاتہ) بہتر رہے اور انجام میں خوشتر ہے۔"

اس آیت میں چند باتیں قابل غور ہیں۔ ایک یہ کہ اللہ اور الرسول کیلئے الگ الگ صیغہ "اطیعوا" لایا گیا ہے۔ لیکن "اولی الامر" کیلئے الگ کوئی صیغہ نہیں لایا گیا تو معلوم ہوا کہ رسولؐ کی اطاعت غیر مشروط طور پر فرض ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت بلا قید غیر مشروط طور پر فرض ہے۔ مگر اولی الامر (ان سے مراد حکام و ولاۃ ہوں یا علماء و مجتہدین) کی اطاعت کوئی مستقل چیز نہیں بلکہ وہ خدا اور رسولؐ کی اطاعت کے تابع ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ "**فان تنازعتم فی شیء فردوہ الی اللہ و الرسول**" نے بتایا کہ اولی الامر کے ساتھ تو مسائل میں تنازع و اختلاف کیا جا سکتا ہے اور ان سے دلیل شرعی کا مطالبہ کیا جا سکتا ہے۔ لیکن رسول خدا جب کوئی دینی حکم دیں تو نہ ان سے اختلاف و تنازع کرنا جائز ہے اور نہ دلیل کا مطالبہ، تیسری بات یہ ہے کہ جیسے "**رد الی اللہ**" سے مراد قرآن مجید کی طرف مراجعت کرنا ہے۔ اسی طرح حضور اقدس ﷺ کے وصال کے بعد "**رد الی الرسول**" سے مراد بھی آپ ﷺ کی پاکیزہ سیرت اور مقدس احادیث کی طرف مراجعت کرنا ہے۔ نیز اس آیت سے ان لوگوں کی غلطی بھی کھل گئی جو "اطاعت رسولؐ" کو محض "اطاعت امیر" کا درجہ دیتے ہیں۔

۱۲۔ وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ رَسُولٍ إِلَّا لِيُطَاعَ بِإِذْنِ اللَّهِ (نساء:۶۴)

"اور نہیں بھیجا ہم نے کوئی پیغمبر مگر اس لئے کہ بحکم خداوندی اس کی اطاعت کی جاوے۔"

بعض آیتیں اختصار کے پیش نظر نا تمام نقل کی گئی ہیں جو چاہے قرآن پاک کھول کر پوری آیت سیاق وسباق سمیت ملاحظہ فرما کر اطمینان کرسکتا ہے۔

اس آیت کا مدلول صریح اور مفہوم مطابقی ہی یہ ہے کہ ہر پیغمبر بلا کسی شرط کے واجب الاطاعت بن کر مبعوث ہوتا ہے۔ یہاں اس تفریق وتقسیم کی قطعاً گنجائش نہیں ہے کہ کلام الٰہی کے بارے میں تو اسکی اطاعت فرض ہے اسکے ماسوا جو کچھ پیغمبر فرماوے یا کرے وہ مشعل راہ بنانے کے لائق نہیں ہے۔

۱۳۔　مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ (نساء:۸۰)

''جو شخص اطاعت کرے رسولؐ کی سو حقیقت میں اس نے اطاعت کی اللہ کی۔''

اس آیت نے تو بلا کسی قید وشرط کے ''اطاعت رسولؐ'' کو ''اطاعت خدا'' کا عین قرار دیا۔ لہٰذا حدیث کی حجیت کا انکار کرنا خدا کی اطاعت کا انکار کرنے کے مترادف ہوا۔

۱۴۔　وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ (مائدہ:۹۲)

''اور فرمانبرداری کرو اللہ کی اور فرمانبرداری کرو رسولؐ کی۔''

اس آیت کی دلالت ہمارے مدعا پر اظہر من الشمس ہے۔

۱۵۔　يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ ۝ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ۝ (انفال:۲۰،۲۱)

''اے ایمان والو! اطاعت کرو اللہ کی اور اس کے رسولؐ کی اور مت منہ پھیرو اس سے حالانکہ تم سنتے ہو۔ اور مت بنو ان لوگوں کی طرح جو کہتے ہیں ''سمعنا'' حالانکہ وہ قبول نہیں کرتے۔''

یہود نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے کہا تھا: سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا (بقرۃ:۹۳) اور مشرکین نے کہا تھا: قَدْ سَمِعْنَا (انفال:۳۱) کہ ہم نے قرآن سن لیا اور منافقین کا تو وطیرہ یہ تھا کہ حضور اکرم ﷺ اور مسلمانوں کے سامنے اللہ اور رسولؐ کی اطاعت کے دعوے تو لمبے چوڑے کرتے تھے مگر دل سے تسلیم اور اعضاء و جوارح سے عمل کرنے کے میدان میں صفر نکلتے تھے تو آیات زیر بحث میں مسلمانوں کو آگاہ کیا گیا ہے کہ خدا اور رسولؐ کی کامل اطاعت اختیار کرنی چاہئے۔ ان کے حکم سے تولی و اعراض کرنا ایک سچے مسلمان کا کام نہیں بلکہ یہود ومشرکین اور منافقین کا شیوہ ہے۔ سچے اور مخلص ومومن کی شان تو یہ ہے کہ دل سے، زبان سے، عمل سے، حضوری میں، غیبوبت میں احکام الہیہ اور فرامین نبویہ پہ نثار ہوتا رہے۔

۱۶۔ وَأَطِيعُوا اللّٰهَ وَرَسُولَهٗ (انفال:۴۶)

''اور فرمانبرداری کرو اللہ اور اس کے رسولؐ کی۔''

اس آیت کی دلالت رسولِ خدا ﷺ کی کامل اتباع[1] پر واضح ہے اور ''اتباع حدیث'' ان کی کامل اتباع کا ایک فرد اور ایک جزو ہے۔ جب آپ ﷺ کی کامل اتباع اور کامل اطاعت لازم ٹھہری تو آپ ﷺ کی حدیث کی اتباع بھی لازم قرار پائی۔

۱۷۔ وَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَرَسُولَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ (نساء:۱۳)

''اور جو شخص فرمانبرداری کرے گا اللہ اور اس کے رسولؐ کی۔ اللہ تعالیٰ اس کو داخل کریں گے ایسے باغات میں کہ بہتی ہوں گی ان کے نیچے نہریں، ہمیشہ رہیں گے ان میں اور یہ بڑی کامیابی ہے۔''

ظاہر بات ہے کہ حدیث نبویؐ کی پیروی کرنا اطاعت رسولؐ ہے اور اس آیت نے بتایا کہ اطاعت الٰہی کی طرح اطاعت رسولؐ بھی داخلہ جنت کی سند ہے جو بہت بڑی کامیابی ہے۔ لہذا ''اتباعِ حدیث'' کامیابی و کامرانی کی دلیل اور مقام رضا (جنت) کے داخلہ کا اجازت نامہ ہے۔

۱۸۔ وَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَرَسُولَهٗ وَيَخْشَ اللّٰهَ وَيَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ (نور:۵۲)

''اور جو کوئی خدا اور اس کے رسولؐ کا کہنا مانے اور اللہ سے ڈرے اور اس کی مخالفت سے بچے، بس یہی لوگ بامراد ہوں گے۔''

۱۹۔ وَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ وَرَسُولَهٗ فَقَدْ فَازَ فَوْزًا عَظِيْمًا (احزاب:۷۱)

''اور جو کوئی خدا اور اس کے پیغمبرؐ کی اطاعت کرے گا تو یقیناً وہ بڑی کامیابی کے ساتھ بامراد ہوگا۔''

ان دونوں آیتوں کا مطلب تقریباً وہی ہے جو سترھویں آیت کا تھا۔

۲۰۔ قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ (نور:۵۴)

''آپؐ فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ اور رسول اکرم ﷺ کی فرمانبرداری کرو۔''

اس مضمون کی آیت متعدد بار گزر چکی ہے۔ وجہ استدلال بھی بیان کی جا چکی ہے۔

---

(۱) ''کامل اتباع''، ''کامل اطاعت''، ''اطاعتِ کاملہ'' جیسے عنوانات سے مراد وہ اطاعت ہے جو کتاب و سنت دونوں کی اتباع کو شامل ہے۔

۲۱۔ وَاِنْ تُطِيْعُوْهُ تَهْتَدُوْا ؕ (نور:۵۴)

''اور اگر تم اس (پیغمبرؐ) کی فرمانبرداری کرو گے تو ہدایت یافتہ بن جاؤ گے۔''

اس سے ثابت ہوا کہ ہدایت کا رشتہ طاعت نبویؐ کے دامن سے وابستہ ہے اتباع حدیث بھی طاعت نبویؐ کا فرد اعظم ہے تو حدیث نبوی ہدایت دارین اور فلاح دارین کا ذریعہ ثابت ہوئی۔

۲۲۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَلَا تُبْطِلُوْۤا اَعْمَالَكُمْ (محمد:۳۳)

''اے ایمان والو! کہا مانو اللہ کا اور کہا مانو رسولؐ کا اور مت ضائع کرو اپنے عمل''

اس آیت سے ''اطاعت رسولؐ'' کی فرضیت کے ساتھ یہ بھی ثابت ہوا کہ بڑی سے بڑی عبادت، خوش آئند سے خوش آئند ریاضت بارگاہ ایزدی میں اس وقت تک درجہ قبولیت نہیں پا سکتی جب تک ''طاعت رسولؐ'' کی مہر تصدیق اس پر ثبت نہ ہو۔ جو نیکی خدا اور رسولؐ کی اطاعت کے نظریہ سے ہٹ کر وطنی، قومی جیسے تنگ نظری کے جذبات کے تحت وقوع پذیر ہو۔ اس کی حقیقت نمود سراب سے زائد نہیں ہے گویا وہ ایک جسم ہے مگر بے روح یا ایک لفظ ہے مگر بے معنی۔

۲۳۔ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ (مجادلہ:۱۳)

''اور فرماں برداری کرو اللہ کی اور اس کے رسولؐ کی۔''

۲۴۔ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ (تغابن:۱۲)

''اور کہا مانو اللہ کا اور اور کہا مانو رسولؐ کا''

وجہ استدلال اور اثبات مدعیٰ ایک سے زائد مرتبہ گزر چکا ہے۔

۲۵۔ وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ (اعراف:۱۵۸)

''اور پیروی کرو اس (رسول اکرمؐ) کی تا کہ تم راہ پاؤ۔''

ثابت ہوا کہ حضور اکرم ﷺ کی پیروی اور آپ ﷺ کی حدیث کی اتباع ہدایت و راست روی کی کفیل و ضامن ہے۔

۲۶۔ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ (آل عمران:۱۳۲)

''اور اطاعت کرو اللہ کی اور رسولؐ کی تا کہ تم پر رحم ہو۔''

۲۷۔ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗۤ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (انفال:۱)

''اور فرمانبرداری کرو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی اگر تم ایمان رکھتے ہو۔''

ان آیات نے بتایا کہ خدا اور رسولؐ کی اطاعت، رحمت الٰہی کے استحقاق کا ذریعہ اور دعویٰ ایمان کا ثبوت ہے اور ظاہر ہے کہ حدیث نبویؐ کی اتباع بھی ''اطاعت رسولؐ'' کا ایک فرد ہے۔

۲۸۔ اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِیَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ (انعام:۱۰۷)

''پیروی کیجئے اس چیز کی جو وحی کی گئی ہے آپؐ کی طرف آپؐ کے رب کی جانب سے۔''

۲۹۔ وَاتَّبِعْ مَا یُوْحٰٓی اِلَیْكَ (یونس:۱۰۹)

''اور پیروی کیجئے اس چیز کی جو آپؐ کی طرف وحی کی جاتی ہے۔''

۳۰۔ وَاتَّبِعْ مَا یُوْحٰٓی اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ (احزاب:۲)

''اور پیروی کیجئے اس چیز کی جو وحی کی جاتی ہے آپؐ کی طرف آپؐ کے پروردگار کی طرف سے''

ان آیات قرآنیہ سے واضح ہوا کہ خدا کا رسولؐ صرف وحی الٰہی کی اتباع کا مامور ہوتا ہے۔ وحی خداوندی کے سوا کسی اور چیز کی پیروی کا وہ قطعاً مجاز نہیں ہوتا، لہذا رسول اقدس ﷺ کے تمام افعال واقوال اور آپ ﷺ کی تمام احادیث وحی الٰہی ٹھریں۔ اور تشریعی وحی الٰہی کا دینی حجت ہونا قرآن کا واضح اور تمام فرق اسلام کا مسلمہ قاعدہ ہے۔

نیز متذکرہ بالا آیات میں جس وحی کی اتباع کا حضور اکرم ﷺ کو حکم فرمایا گیا ہے۔ دوسری آیات میں اس کی تعمیل کے اعلان کرنے کا بھی آپ ﷺ کو امر فرمایا گیا۔ وہ آیات یہ ہیں:

۳۱۔ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ (انعام:۵۰)

''نہیں پیروی کرتا میں مگر اس چیز کی جو وحی کی جاتی ہے میری طرف۔''

۳۲۔ قُلْ اِنَّمَآ اَتَّبِعُ مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ مِنْ رَّبِّیْ (اعراف:۲۰۳)

''(اے محمدؐ) فرما دیجئے کہ میں تو صرف اس چیز کی پیروی کرتا ہوں جو وحی کی جاتی ہے میری طرف میرے رب کی جانب سے۔''

۳۳۔ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ (یونس:۱۹)

''میں تو صرف اسی چیز کے پیچھے چلتا ہوں جو وحی کی جاتی ہے میری طرف۔''

۳۴۔ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ (احقاف:۹)

''میں نہیں اتباع کرتا مگر اس چیز کی جو میری طرف وحی کی جاتی ہے۔''

واضح ہوا کہ رسول اقدس ﷺ ہر مقام پر موبمو محض وحی الٰہی کی پیروی فرمایا کرتے تھے تو آپ ﷺ کی پوری سیرت کی بنیاد وحی الٰہی قرار پائی، لہذا قرآن مجید کی طرح حدیث نبویؐ، وحی الٰہی ہے۔

فرق صرف متلو اور غیر متلو کا ہے۔

درج ذیل آیات نے اس مسئلہ کو اور زیادہ صاف کر کے بیان کیا ہے۔:

۳۵۔ وَالنَّجْمِ إِذَا هَوَىٰ ۝ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوَىٰ ۝ وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ ۝ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ ۝ (النجم)

''ان آیات کا ترجمہ اور تقریر سابق عنوان کے تحت گزر چکی ہے۔''

۳۶۔ إِنَّا أَنزَلْنَا إِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَا أَرَاكَ اللَّهُ (نساء:۱۰۵)

''بے شک ہم نے اتاری آپؐ کی طرف کتاب ساتھ حق کے تاکہ فیصلہ کریں آپؐ لوگوں کے درمیان اس چیز کے ساتھ کہ سمجھا دی آپ کو اللہ تعالیٰ نے''

معلوم ہوا کہ حضور اقدس ﷺ کے تمام فیصلے اللہ تعالیٰ کے بتادینے اور سمجھا دینے سے صادر ہوتے تھے اور وہ آج حدیث کی شکل میں امت کے پاس محفوظ ہیں، تو کیا خدا تعالیٰ کی بتائی ہوئی چیز بھی سند شرعی نہیں ہے۔؟

الغرض قرآن حکیم کی طرح حدیث نبویؐ بھی ایک نوع کی وحی الٰہی اور حجت شرعیہ ہے۔ قرآن عزیز نے جہاں حضور اقدس ﷺ کی کامل اطاعت (کتاب وسنت کی اتباع) کو لازم قرار دیا ہے وہاں دوسرے انبیاء علیہم السلام کی کامل اطاعت پر روشنی ڈالی ہے کہ ہر امت پر اس کے پیغمبر وقت کی کامل اتباع ہمیشہ سے فرض رہی ہے۔

سیدنا حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

فَاتَّقُوا اللَّهَ وَأَطِيعُونِ ۝ (الشعراء:۱۰۸)

''سو اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور میرا کہنا مانو۔''

سورہ نوح میں بھی حضرت نوح علیہ السلام کا سبق دہرایا گیا ہے۔

وَاتَّقُوهُ وَأَطِيعُونِ ۝ (نوح:۳)

''اور ڈرو اللہ سے اور اطاعت کرو میری۔''

سیدنا حضرت ہود علیہ السلام کا پیغام جو آپ نے اپنی قوم کو سنایا اس کے بعض اجزا یہ ہیں:

فَاتَّقُوا اللَّهَ وَأَطِيعُونِ ۝ (الشعراء:۱۲۶)

''سو ڈرو اللہ تعالیٰ سے اور فرمانبرداری کرو میری۔''

سیدنا حضرت صالح علیہ السلام کے بارے میں بھی قرآن نے بعینہ یہی الفاظ نقل کئے ہیں:

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ (الشعراء:۱۴۴)

''تو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔''

سیدنا حضرت لوط علیہ السلام نے بھی وہی فرمایا جو ان کے پیشرو انبیاء علیہم السلام نے فرمایا تھا یعنی

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ (الشعراء:۱۶۳)

''سو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔''

سیدنا حضرت شعیب علیہ السلام کا پیغمبرانہ پیام بھی سنتے جایئے:

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ (الشعراء:۱۷۹)

''تو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔''

سیدنا حضرت عیسی علیہ السلام اپنی قوم سے خطاب فرماتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں:

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ (آل عمران:۵۰)

''کہ ڈرو اللہ سے اور کہا مانو میرا۔''

الغرض صرف امام الانبیاء حضرت محمد ﷺ کی حدیث، حجت شرعیہ، ذریعہ ہدایت، وثیقہ نجات نہیں ہے بلکہ ہمیشہ تمام انبیاء علیہم السلام کے اقوال و افعال، اعمال و خصال ان کے پیروکاروں کیلئے شرعی حجت و برھان بنتے رہے ہیں۔

## اطاعت رسول ﷺ کا دوسرا رخ

یہاں تک اطاعت رسولؐ کا ایجابی و اثباتی پہلو دکھلایا گیا ہے کہ رسول خدا ﷺ کی فرمانبرداری ازروئے قرآن فرض و لازم ہے۔ زندگی کے کسی بھی مرحلہ و مقام پر سیرت نبویؐ سے اغماض و تغافل برتنا اور اس سے اعراض و روگردانی کرنا، انکار قرآن یا تحریف قرآن کو مستلزم ہے۔ پھر قرآن نے ہمیں یہ بھی بتلایا کہ ''سیرت رسولؐ'' کی اتباع میں ہدایت دارین، فوز عظیم، لا محدود کامیابی، محبوبیت خداوندی، گناہوں کی مغفرت اور دیگر ایسے انعامات فاخرہ ملیں گے۔

گو ایجابی پہلو سے رسول خدا ﷺ کی سیرت کی مخالفت، حدیث کی مزاحمت کی مذمت و قباحت اور حرمت نکل آتی ہے اور اس کے سلبی و منفی پہلو کی شناعت کھل جاتی ہے۔ لیکن ہم چاہتے ہیں کہ قدرے سلبی پہلو بھی اپنی اصلی صورت کے ساتھ قارئین کے سامنے آجائے کیونکہ براہ راست کسی چیز کے دیکھنے سے جو انکشاف اور اس پر تاثر ہوتا ہے وہ بالواسطہ دیکھنے سے قطعاً حاصل نہیں ہوسکتا۔ بہرکیف

قرآن پاک نے جیسے ''اطاعت رسولؐ'' کو ''اطاعت خدا'' کا درجہ او مقام دیا ہے اور دونوں کو لازم قرار دیا ہے ویسے ''مخالفت رسولؐ'' کو بھی ''مخالفت خدا'' تسلیم کیا ہے۔ دونوں مخالفتوں پر شدید سے شدید تر وعیدیں ذکر فرمائی ہیں۔ ارشاد ربانی ہے:

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا إِلَىٰ مَا أَنزَلَ اللَّهُ وَإِلَى الرَّسُولِ رَأَيْتَ الْمُنَافِقِينَ يَصُدُّونَ عَنكَ صُدُودًا (نساء:۶۱)

''اور جب کہا جاتا ہے کہ ان کو کہ آؤ اس چیز کی طرف جو اللہ نے اتاری اور رسولؐ کی طرف دیکھتے ہیں آپؐ منافقوں کو کہ اعراض کرتے ہیں آپؐ سے اعراض کرنا۔

یہ آیت ان آیات میں سے ایک ہے جن کی شان نزول گزشتہ عنوان کے تحت ساتویں آیت کی تشریح میں بیان ہو چکی ہے۔ اس آیت نے کھول کر بتایا کہ خدا تعالیٰ کے نازل کردہ کلام اور رسول خدا ﷺ سے صدود و اعراض اور پہلو تہی کرنا نفاق کی علامت ہے تو کیا حدیث رسولؐ سے اعراض کرنا صاحب حدیثؐ سے روگردانی کے ہم معنی نہیں؟

۳۸۔ وَمَن يُشَاقِقِ الرَّسُولَ مِن بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدَىٰ وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيلِ الْمُؤْمِنِينَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّىٰ وَنُصْلِهِ جَهَنَّمَ ۖ وَسَاءَتْ مَصِيرًا (نساء:۱۱۵)

''اور جو شخص مخالفت کرے رسولؐ کی اس کے بعد کہ واضح ہو چکی اس کیلئے ہدایت اور پیروی کرے مسلمانوں کے رستہ کے خلاف کی۔ ہم متوجہ کریں گے اس کو جدھر وہ متوجہ ہوا اور ہم اس کو داخل کریں گے جہنم میں اور وہ بُری ہے جائے رجوع۔''

معلوم ہوا کہ پیغمبر کی مخالفت جب کہ حق واضح ہو چکا ہو حق تعالیٰ کی توفیق و دستگیری سے محرومی کا سبب ہے اور جہنم رسید ہونے کا باعث بلکہ اس آیت سے اجماع شرعی کی حجیت بھی ثابت ہے۔ اور ''حدیث نبویؐ'' کے حجیت و دلیل ہونے پر ساری امت مسلمہ کا اتفاق و اجماع ہے۔

۳۹۔ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ شَاقُّوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ ۚ وَمَن يُشَاقِقِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَإِنَّ اللَّهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ (انفال:۱۳)

''یہ اس سبب سے کہ انہوں نے مخالفت کی اللہ کی اور اس کے رسولؐ کی اور جو مخالفت کرتا ہے اللہ اور اس کے رسول کی تو یقیناً اللہ تعالیٰ سخت سزا دینے والے ہیں۔''

واضح ہوا کہ جس طرح خدا کی مخالفت کرنا عذاب شدید کو دعوت دینا ہے۔ اسی طرح پیغمبر ﷺ

کی مخالفت کرنا بھی دنیا و آخرت کی سخت سزا کو چیلنج دینا ہے۔

۴۰۔ فَلْيَحْذَرِ الَّذِينَ يُخَالِفُونَ عَنْ أَمْرِهِ أَنْ تُصِيبَهُمْ فِتْنَةٌ أَوْ يُصِيبَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ (النور:۶۳)

''پس چاہئے کہ ڈریں وہ لوگ جو مخالفت کرتے ہیں اس کے حکم کی اس سے کہ پہنچے ان کو فتنہ یا پہنچے ان کو عذاب دردناک۔''

مفسرین کے ایک قول کے مطابق ''عن امرہ'' کی ضمیر کا مرجع لفظ رسول ہے جو اسی آیت کے شروع میں موجود ہے تو آیت کا مطلب یہ ہوگا کہ خدا کے رسول ﷺ کے حکم کی مخالفت کرنے والا دنیا کے فتنہ اور آخرت کی دردناک سزا کا مستحق ہے۔ اور اگر ضمیر مذکور کا مرجع لفظ اللہ ہو تو پھر استدلال آیت کے اس آخری حصے سے نہیں ہوگا بلکہ اسی آیت کے صرف ابتدائی حصہ سے ہوگا اور وہ یہ ہے:

لَا تَجْعَلُوا دُعَاءَ الرَّسُولِ بَيْنَكُمْ كَدُعَاءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا (النور:۶۳)

''مت بناؤ رسولؐ کے بلانے کو آپس میں برابر تمہارے ایک دوسرے کو بلانے کے۔''

یعنی آنحضرت ﷺ کا بلانا عام لوگوں کے بلانے کے برابر نہیں ہے بلکہ آپؐ کے بلاوے پر جواب دینا اور اسے قبول کرنا اور اس پر عمل کرنا لازم ہے۔ تو کیا ''حدیث نبویؐ'' نبی کا بلاوا نہیں ہوتا؟

۴۱۔ وَمَنْ يَعْصِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا مُبِينًا (احزاب:۳۶)

''اور جو نافرمانی کرے اللہ اور اس کے رسولؐ کی تو یقیناً وہ گمراہ ہوا صریح گمراہی۔''

حدیث کے خلاف کرنا رسول خدا ﷺ کی نافرمانی ہے اور رسولؐ کی نافرمانی کا انجام کھلی گمراہی ہے۔

۴۲۔ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُقَدِّمُوا بَيْنَ يَدَيِ اللَّهِ وَرَسُولِهِ وَاتَّقُوا اللَّهَ (حجرات:۱)

''اے ایمان والو! مت آگے بڑھو اللہ اور اس کے رسول سے، اور اللہ سے ڈرتے رہو۔''

مطلب یہ ہے کہ خدا اور رسولؐ کے احکام پر اپنی اہواء و اغراض کو مقدم نہ رکھنا چاہئے بلکہ اپنی تمام خواہشات و جذبات کو خدا تعالیٰ کے احکام (قرآن) اور اس کے رسول ﷺ کے احکام (حدیث) کے تابع بنانا چاہئے۔ خدا کے رسولؐ کے احکام بھی دراصل خدا ہی کے احکام ہیں کہ من یطع الرسول فقد اطاع اللہ اللہ تعالیٰ کا فرمودہ ہے۔ بہرحال جیسے خدا کے حکم سے سبقت کرنے اور اس کی خلاف ورزی کرنے کی ممانعت و حرمت اس آیت کا منطوق صریح ہے ویسے رسول اکرم ﷺ کے حکم سے آگے بڑھنا اور اس کی پرواہ نہ کرنا بھی اسی آیت کی رو سے ممنوع اور ناجائز ہے۔

۴۳۔ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوا لَهُ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ أَنْ تَحْبَطَ أَعْمَالُكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تَشْعُرُونَ (حجرات:۲)

''اے ایمان والو! مت بلند کرو اپنی آوازیں پیغمبرؐ کی آواز پر۔ اور مت تڑخ کر بولو آپؐ کے سامنے جیسے تڑختا ہے بعض تمہارا بعض پر۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارے عمل برباد ہو جائیں اور تم کو احساس تک نہ ہو۔''

یہ ''مجلس نبویؐ'' کے آداب ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کی مبارک مجلس میں نہ شور وغل مچایا جائے اور نہ بلند آواز سے آپس میں گفتگو کی جائے۔ اگر آپؐ سے خطاب کرنا ہو تب بھی نرم آواز سے تعظیم و احترام کے لہجہ میں ادب و شائستگی کے ساتھ معروض پیش کیا جائے ------

اندازہ کیجئے جب حضورؐ کی آواز مبارک سے آواز بلند کرنا خدا تعالیٰ کو گوارا نہیں تو آپؐ کی سیرت طیبہ اور احادیث کے خلاف آواز اٹھانا کیونکر گوارا ہو سکتا ہے۔

اب آخر میں ''اطاعت نبویؐ'' کے ایجابی پہلو پر ایک دو آیتیں لکھ کر اسے ختم کیا جاتا ہے:

۴۴۔ إِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِينَ إِذَا دُعُوا إِلَى اللَّهِ وَرَسُولِهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ أَنْ يَقُولُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ (نور:۵۱)

''بس ایمان والوں کی بات یہ ہے جب کہ بلائے جائیں اللہ اور اس کے رسولؐ کی طرف یہ کہ کہیں ہم نے سن لیا اور حکم مان لیا اور وہی لوگ کامیاب ہیں۔''

یعنی مخلص اور سچے مسلمان کا کام یہ ہوتا ہے کہ جب کسی بھی معاملہ میں اس کو خدا کے قرآن اور رسولؐ کی حدیث کی طرف بلایا جائے۔ ایک منٹ توقف اور پس و پیش نہ کرے بلکہ فی الفور سمعاً و طاعۃً کہہ کر اطاعت کیلئے مستعد ہو جائے۔ معلوم ہوا ''حدیث رسولؐ'' کی پیروی کرنا صحیح ایمان کی علامت اور حقیقی فلاح کی سند ہے۔

۴۵۔ وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ إِلَيْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ (نحل:۴۴)

''اور ہم نے آپؐ پر یادداشت اتاری تاکہ آپؐ بیان کریں لوگوں کے واسطے وہ چیز جو ان کیلئے اتاری گئی اور تاکہ وہ غور وفکر کریں۔''

''یادداشت'' سے مراد قرآن حکیم ہے۔ جو اگلی امتوں کے ضروری اور کار آمد احوال و شرائع کا محافظ، انبیائے سابقین کے علوم و معارف کا جامع اور ہمیشہ کیلئے خدائی احکام اور فلاح دارین کے

طریقوں کو یاد دلانے والا اور خواب غفلت سے بیدار کرنے والا۔ غرضیکہ تمام کتب سابقہ کا خلاصہ اور انبیائے سابقینؑ کے علوم کی یادداشت ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ قرآن حکیم کی تبیین و تفسیر، اس کے مبہم کی تشریح، مجمل کی تفصیل، سب سے پہلے اس مقدس ہستی کا کام ہے جس کے منور دل پر یہ قرآن اترا ہے۔ آپؐ نے اپنے قول سے، عمل سے قرآنی احکام کی جو تفصیل یا اس کے اشارات کی جو شرح فرمائی ہے اسی کو اصطلاح میں حدیث یا سنت کہا جاتا ہے۔ اس سے بڑھ کر حدیث کی حجیت کیلئے کون سی دلیل چاہئے فَبِاَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ

نبی کریمؐ کی ''کامل اتباع'' جو قرآن و حدیث دونوں کو شامل ہے کے وجوب ولزوم پر دلالت کرنے والی آیات قرآنیہ آسانی کے ساتھ شمار میں آنے والی نہیں ہیں۔ ان کا استقصاء و احاطہ نہ تو ہیچمدان سے ممکن ہے اور نہ ہی یہاں مطلوب ہے۔ اس لئے اس سلسلہ کو یہاں منقطع کیا جاتا ہے۔ درحقیقت قرآن پر یقین رکھنے والے کو تو قرآن حکیم کا ایک اشارہ بھی کافی سے کافی تر ہوتا ہے۔ چہ جائے کہ اتنی کثیر تصریحات لیکن ضدی و معاند کیلئے سارا قرآن کریم بھی کافی نہیں کہ ضد و عناد کا کوئی علاج نہیں ہے۔

بہرحال مسطورہ بالا آیات قرآنیہ سے رسولؐ خدا ﷺ کی حسب ذیل شانیں اور حیثیتیں معلوم ہوئیں جو قرآن اور صاحب قرآن اپنے ماننے والوں سے ان کو تسلیم کرانا چاہتے ہیں:

۱۔ حضور اقدس حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کتاب الٰہی کے معلم اور امت مسلمہ کے مربی اور مزکی ہیں۔

۲۔ آپؐ وہ نور ہدایت ہیں جس کی روشنی میں کتاب الٰہی کو سمجھا جا سکتا ہے۔

۳۔ آپؐ کے فیصلے کے سامنے ایماندار کے اختیار اور اس کی رائے کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی۔

۴۔ تمام مشاجرات و اختلافات میں آپ ہی کو حَکَم ماننا اور پھر بے چون و چرا آپؐ کے فیصلہ کو دل و جاں سے تسلیم کرنا ایمان کی اولین شرط ہے۔

۵۔ آپؐ کی سیرت طیبہ، آخرت کی فکر رکھنے والے مومن کیلئے خواہ وہ کسی بھی مقام پر ہو، خدا تعالیٰ کا تجویز کردہ ایک ''اسوہ حسنہ'' ہے۔

۶۔ آپؐ کی ''اتباع کامل'' ''محبوبیت الٰہی'' اور ''مغفرت ذنوب'' کا بہترین وثیقہ ہے۔

۷۔ آپؐ کی کامل اطاعت فرض ہے اور آپؐ کی اطاعت سے تولی و اعراض کرنا کفر ہے۔

۸۔ آپؐ کی اطاعت جنت کے داخلہ کی ضمانت اور فوز عظیم ہے۔

۹۔ رشتہ ہدایت آپؐ کی اطاعت کے دامن سے وابستہ ہے۔

۱۰۔ بدوں آپؐ کی اطاعت کے کوئی نیکی بھی دربار الٰہی میں شرف قبولیت پا نہیں سکتی۔
۱۱۔ آپؐ کی اتباع سے اعراض کرنا نفاق کی علامت ہے۔
۱۲۔ آپؐ کی مخالفت کرنا توفیق الٰہی سے محرومی اور عذاب جہنم کا باعث ہے۔
۱۳۔ آپؐ کے حکم کی مخالفت، مزاحمت کرنا فتنہ اور عذاب الیم کو دعوت دینا ہے۔
۱۴۔ آپؐ کی نافرمانی کرنا ضلال مبین ہے۔
۱۵۔ آپؐ کی آواز سے بلند آواز کرنا اعمال صالحہ کی بربادی کا سامان ہے۔
۱۶۔ آپؐ کا قول وعمل قرآن حکیم کی تفسیر وتشریح ہے۔

اگر حضور اکرم ﷺ کی ''کامل اطاعت'' کے وجوب پر دلالت کرنے والی دوسری آیات کو مدنظر رکھا جائے تو آپؐ کی مزید شانیں دریافت ہو سکتی ہیں مگر اندیشہ طوالت مانع ہے۔

## حدیث نبوی ﷺ کا مقام غیروں کی نظروں میں

حدیث کی شان حکمت و ہدایت اور اس کی شان محفوظیت آنحضرت ﷺ سے لے کر ہم تک اس کا صحیح ثبوت ایک ایسی حقیقت ہے جس کا اعتراف ان لوگوں کو بھی ہے جو آپ ﷺ کو خدا کا رسول نہیں مانتے۔

(۱) چنانچہ مشہور روسی فیلسوف ٹالسٹائی نے آنحضرت ﷺ کے چند حکیمانہ اقوال زریں کا ترجمہ روسی زبان میں شائع کیا ہے۔

(۲) اور مشہور مورخ ایڈورڈ گبن نے تاریخ زوال روم جلد ۵ باب ۵۰ میں لکھا ہے:

''ہر ایک بانی مذہب کی سیرت سے اس کی تحریری مکاشفات کی تکمیل ہوتی ہے، چنانچہ (حضرت) محمد (ﷺ) کی حدیثیں امر حق کی جامع نصیحتیں اور ان کے افعال نیکی کے مجسم نمونے ہیں -----''

اگر حدیث نبوی بفرض غلط کوئی ذخیرۂ ہدایت، سرمایہ حکمت و سعادت نہیں اور دنیا میں اس وقت اس کا صحیح وجود نہیں ہے، تو پھر ذرا بتایئے کہ ٹالسٹائی کس کے اقوال کا ترجمہ شائع کرتا ہے اور گبن کس کے اقوال و افعال کو امر حق کی جامع نصیحت اور مجسم نیکی کا نمونہ بتا رہا ہے؟

(۳) جرمنی کے ایک مشہور ڈاکٹر کوخ نے ایک مضمون ''اخبار النصیحة'' میں دیا تھا جو اخبار مدینہ بجنور ۹ مارچ ۱۹۱۷ء میں بھی شائع ہوا تھا اس کے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں۔ ڈاکٹر مذکور لکھتے ہیں:

''میں نے وہ حدیث پڑھی جس کا مفہوم یہ ہے کہ جس برتن میں کتا منہ ڈالے اس کو سات مرتبہ

دھو ڈالو۔ چھ مرتبہ پانی سے اور ایک مرتبہ مٹی سے۔ یہ حدیث دیکھ کر مجھے خیال آیا (حضرت) محمد (ﷺ) جیسے عظیم الشان پیغمبر کی شان میں فضول گوئی نہیں ہوسکتی ضرور اس میں کوئی مفید راز ہے اور مٹی کے عنصروں کی کیمیائی تحلیل کر کے ہر ایک عنصر کا ''داء الکلب'' میں استعمال شروع کیا۔ اخیر میں نوشادر کی نوبت آتے ہی مجھ پر منکشف ہوگیا کہ اس مرض کا یہی علاج ہے۔ آنحضرت (ﷺ) نے مٹی سے برتن دھونے کی رغبت کیوں دلائی اس کی وجہ یہ ہے کہ نوشادر ہمیشہ مٹی میں موجود رہتا ہے۔ اگر آپؐ نے محض نوشادر ہی سے برتن دھونے کی ہدایت فرمائی ہوتی تو بسا اوقات اس کا ملنا غیر ممکن ہوتا اس لئے مٹی جو ہر وقت اور ہر جگہ پائی جاتی ہے۔ برتنوں کیلئے بہترین ذریعہ صفائی تھی۔''

آگے لکھتے ہیں:

''اور اسی طرح آنحضرت (ﷺ) کی حدیث "**الحمی من فیح جهنم فاطفئوا حرها بالماء**" پر اطباء ہنسا کرتے تھے۔ حالانکہ آپ ﷺ کی غرض اس ارشاد سے یہی تھی کہ صفراوی بخار کا علاج آب سرد سے کرو۔ چنانچہ اب تحقیقات نے واضح کر دیا ہے کہ صفراوی بخار کا علاج صرف ٹھنڈا پانی ہی نہیں ہے بلکہ برفآب ہے۔ غرضیکہ آنحضرت (ﷺ) کی بہت سی حدیثیں فن طب کی جان اور اصل الاصول ہیں، اور تحقیق و تفتیش ان کی صداقت کاملہ کا اظہار کرتی ہے۔''

خدا کی شان بیگانوں کو تو احادیث نبویہ سراسر رشد و حکمت اور واقعی حقائق دکھائی دیتی ہیں، طب کی جان اور اصل الاصول نظر آتی ہیں جن کی صداقت و راستی کی تائید عمیق سے عمیق تحقیق اور گہرے غور و فکر سے حاصل ہوتی ہے مگر اسلام کا دم مارنے والے ہر فتنہ کو اسی مظلوم حدیث کے سر تھوپتے رہنے کو کمال تحقیق سمجھتے ہیں۔

## ڈاکٹر اقبال رحمۃ اللہ علیہ اور حدیث

ڈاکٹر صاحبؒ نے اپنے تمام تفلسف اور اپنی تمام عقلیت کو مکہ کے نبی امی ﷺ کے مبارک قدموں میں ایک حقیر چیز کی طرح نذر کر کے رکھ دیا تھا۔ جن حدیثوں پر بعض لوگ کان کھڑے کیا کرتے ہیں یہ ڈاکٹر آف فلاسفی ان کے ٹھیٹھ لفظی مفہوم پر ایمان رکھتے تھے۔

ایک مرتبہ کسی صاحب نے آپ کے سامنے بڑے اچنبھے کے انداز میں اس حدیث کا ذکر کیا جس میں بیان ہوا ہے کہ رسول اکرم ﷺ حضرت ابوبکر صدیقؓ، حضرت عمر فاروقؓ، اور حضرت عثمان غنیؓ کے ساتھ احد پہاڑ پر تشریف رکھتے تھے۔ اتنے میں احد لرزنے لگا اور حضورؐ نے فرمایا کہ ٹھہر جا، تیرے اوپر

ایک نبی ایک صدیق اور دو شہیدوں کے سوا اور کوئی نہیں ہے اس پر پہاڑ ساکن ہوگیا۔ (بخاری عن انسؓ)

ڈاکٹر موصوف نے حدیث سنتے ہی کہا کہ ''اس میں اچنبھے کی کون سی بات ہے۔ میں اس کو استعارہ و مجاز نہیں بلکہ ایک مادی حقیقت سمجھتا ہوں اور میرے نزدیک اس کیلئے کسی تاویل کی حاجت نہیں، اگر تم حقائق سے آگاہ ہوتے تو تمہیں معلوم ہوتا کہ ایک نبیؑ کے نیچے مادے کے بڑے بڑے تودے بھی لرز اٹھتے ہیں مجازی طور پر نہیں واقعی لرز اٹھتے ہیں۔'' (جو ھر اقبال)

ڈاکٹر صاحب حدیث نبویؐ کو نہ صرف شرعی حجت اور ذریعہ ہدایت سمجھتے ہیں بلکہ اس سے ایک قدم آگے بڑھ کر مسلم قوم کی زندگی اور بقاء کو حدیث نبویؐ اور شعار محمدیؐ پر موقوف اور منحصر قرار دیتے ہیں۔ چنانچہ ڈاکٹر صاحبؒ نے کہا ہے:

تا شعارِ مصطفٰے از دست رفت قوم را رمزِ بقا از دست رفت

## مقتدا کی سیرت کا حجت ہونا دنیا کا اجماعی مسئلہ ہے

دنیا کے تمام انسان مذہبی ہوں کہ دہری، مہذب ہوں کہ وحشی ہر زمانہ اور ہر ملک میں اپنے اپنے نظریئے کے مقتداؤں اور پیشواؤں کے اقوال و اعمال، سیر و سوانح سے تمسک و استدلال کرتے آئے ہیں اور اب بھی کر رہے ہیں۔ کیا یہودی حضرت موسی علیہ السلام کی سیرت کو ذریعہ ہدایت نہیں سمجھتے اور کیا عیسائی حضرت عیسی علیہ السلام کے اقوال و ارشادات پر عمل پیرا ہونے کو وسیلہ نجات تسلیم نہیں کرتے اور کیا دوسرے مذاہب بلکہ مختلف فنون کے علم بردار اپنے اپنے رہنماؤں کے اعمال و احوال سے حسب ضرورت استدلال نہیں کرتے۔ اگر جواب اثبات میں ہے جیسا کہ واقعہ اور مشاہدہ ہے تو پھر بتلایئے کہ دنیا کے سب سے بڑے دانا، سب سے بڑے رہنما یعنی امام الانبیاء حضرت محمد مصطفٰے ﷺ کے اقوال و اعمال اور آپ ﷺ کے ارشادات و احادیث کو ہدایت کا ذریعہ اور نجات کا وسیلہ کیوں نہ مانا جائے اور اسلامی احکام کے اثبات یا نفی میں ان سے تمسک و استدلال کیوں نہ کیا جائے۔

## خلاصۂ کلام

الغرض انبیاء علیہم الصلوۃ و السلام خصوصاً سید الانبیاء ﷺ کی احادیث کا شرعی حجت اور ذریعہ ہدایت ہونا قرآن حکیم کی بے شمار آیات اور عقل و فطرت کی شہادت سے ثابت ہے۔ دنیا کا اپنے رہنماؤں کی سیرت کی حجیت پر متفق ہونا اس پر مستزاد۔

شیخ سعدیؒ نے کیا خوب فرمایا ہے:

خلاف پیمبر کسے رہ گزید　　　که ہرگز بمنزل نخواہد رسید
مپندار سعدی کہ راہِ صفا　　　تواں رفت جز در پئی مصطفٰے

# حفظ حدیث

## حفظ حدیث کے قدرتی عوامل

عربوں کا حافظہ ایک تاریخی مسلمہ حقیقت ہے۔ مورخین کا یہ دعوی مشہور ومعروف ہے کہ:-----

**مذهب العرب انهم كانوا مطبوعين على الحفظ مخصوصين بذالك** (جامع لابن عبدالبر)

''یعنی عرب کا عام دستور تھا کہ زبانی یاد رکھنے کی کچھ ان کی فطری عادت سی تھی اس بات میں انہیں خاص خصوصیت حاصل تھی۔''

عرب کا بدو کتابوں اور رسالوں کا طومار دیکھ کر مذاق اڑاتا تھا۔ اور یہ فقرہ کہتا تھا:

**حرف فی تامورک خير من عشرة فی کتبک.**

''ایک حرف تیرے دل میں تیری کتابوں کے دس حرفوں سے بہتر ہے۔''

ایک عرب شاعر کہتا ہے:

ليس بعلم ما حوى القمطرا　　　ما العلم الا ما حوى الصدرا

''یعنی علم وہ نہیں جو کتاب میں ہے۔ علم تو بس وہی ہے جو سینہ میں محفوظ ہے۔''

یہی عرب تھے جن کو ایام العرب، کلام جاہلیت کے علاوہ انسانوں بلکہ اونٹوں اور گھوڑوں تک کے نسب نامے یاد تھے۔ اس کے ساتھ یہ بھی ملا لیجئے کہ عربوں کی ان ذہنی اور دماغی قوتوں کیلئے اس زمانے میں کوئی اہم خوراک موجود نہ تھی۔ ان کا سب سے بڑا دماغی مشغلہ شعر وشاعری اور تفاخر وتعلّی کا تھا۔ اسلام نے شریفانہ معیار پیش کر کے کافی حد تک ان فضول مشاغل پر پابندی لگا دی تھی جس سے ان کی دماغی وذہنی تشنگی اور زیادہ بڑھ گئی تھی جس کی تسکین کا سامان بجز قرآن وحدیث کے اور کوئی خاص چیز نہ تھی۔

نیز سوسائٹی میں افراد کے مدارج ومراتب کا معیار انہی دو چیزوں کی کمی وبیشی کو قرار دیا گیا تھا۔ ایسے ماحول میں ان مقدس حضرات کا ہر چیز سے ٹوٹ کر ہمہ تن ان ہی دو چیزوں میں ڈوب جانا ایک

قدرتی امر تھا اور ایسا ہی ہوا۔

پھر حضور اقدس ﷺ کی حدیث کو یاد کرنے والے، اس کی تبلیغ و اشاعت کرنے والے کیلئے دعائیہ کلمے اور بشارتیں بھی ان کے کانوں میں چکر لگاتی رہتی تھیں۔ ایک موقع پر آپ ﷺ نے یہ دعا فرمائی تھی۔

**نضر الله عبدا سمع مقالتی فحفظها و وعاها واداها کما سمعها** (ابو داؤد. ترمذی)

''تروتازہ رکھے اللہ اس بندے کو جس نے میری بات سنی اور اسے خوب یاد کیا اور دوسروں تک پہنچایا جیسا کہ سنا اس کو۔''

اسی لئے جب حضرت ابو ہریرۃؓ کو حفظ حدیث کا شوق دامن گیر ہوتا ہے اور حافظہ جواب دے دیتا ہے تو آپ دربار رسالت میں اپنے کمی حافظہ کی شکایت کرتے ہیں تو حضور اقدس ﷺ کے کچھ دم فرمانے اور دعا فرمانے سے حافظہ قوی ہو جاتا ہے۔ (بخاری)

اس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ صحابہ کرامؓ میں سب سے بڑے حافظ حدیث یہی حضرت ابو ہریرۃؓ شمار ہوتے ہیں۔

حضرت انسؓ سے حضرت عبیدہؒ تابعی کو حضور اقدس ﷺ کا ایک موئے مبارک ہاتھ لگ گیا تھا فرماتے تھے۔

**لأن تکون عندی شعرة منها احب الیّ من الدنیا و ما فیها** (بخاری)

''کہ حضور ﷺ کے بالوں میں سے ایک بال کا میرے پاس ہونا مجھے دنیا اور اس کی کل کائنات سے زیادہ محبوب ہے۔''

اندازہ فرمایئے جس قوم کے نزدیک آپؐ کے ایک موئے مبارک کی قدرو قیمت ساری دنیا سے زیادہ ہو اس نے آپؐ کی زندگی کی نگہداشت میں کس اہتمام اور توجہ سے کام لیا ہوگا۔

## حدیث کے ذکر و مذاکرہ کا حکم قرآن میں

قرآن کریم نے بتلایا کہ قرآن کی طرح حدیث بھی خدا تعالیٰ کی نازل فرمودہ ایک خاص نعمت ہے۔ اس کا ذکر و مذاکرہ ہونا چاہئے اور اس احسان عظیم کا شکریہ ادا کرنا چاہئے۔

وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمَا أَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ يَعِظُكُمْ بِهٖ (بقرہ:۲۳۱)

''اور یاد کرو اللہ کی نعمت جو تم پر ہوئی اور (خصوصاً) کتاب وحکمت جو اس نے تم پر اتاری۔ اللہ

تعالیٰ نصیحت فرماتے ہیں تمہیں اس کے ذریعے''

پہلے گزر چکا ہے کہ حکمت کا لفظ سنت نبویؐ پر بھی مشتمل ہے۔ بلکہ امام شافعیؒ اور حضرت قتادہؒ جیسے اکابر کے ہاں تو حکمت سے مراد ہی سنت نبویؐ ہے۔

دوسری آیت میں یہی حکم خصوصیت کے ساتھ آنحضرت ﷺ کی ازواج مطہرات کو دیا گیا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے:

وَاذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ وَالْحِكْمَةِ (احزاب:٣٤)

''(اے پیغمبرؐ کی بیبیو) اور یاد کیا کرو جو کچھ پڑھا جاتا ہے تمہارے گھروں میں اللہ تعالیٰ کی آیتوں اور حکمت سے۔''

اس نص قرآنی سے پتہ چلا کہ قرآن حکیم کی طرح حکمت اور سنت نبویؐ کا بھی خدا تعالیٰ کے رسول ﷺ کے دولت کدہ میں تکرار اور مذاکرہ ہوا کرتا تھا اور ازواج مطہرات اس پر مامور تھیں کہ وہ قرآن و حدیث دونوں کو یاد کریں اور اس کے تعلیم و تعلم کے سلسلہ کو جاری رکھیں اور اس احسان عظیم اور نعمت کبریٰ کا شکریہ بصورت اتباع شریعت ادا کرتی رہیں۔

## عہد نبویؐ میں حفظ حدیث

(۱) حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ آنحضرت ﷺ کی زبان مبارک سے حدیثیں سنتے رہتے تھے، جب آپ ﷺ مجلس سے اٹھ جاتے تو ہم آپس میں ''حدیثوں'' کا دور کرتے تھے۔ ایک دفعہ ایک آدمی کل حدیثیں بیان کر جاتا، پھر دوسرا، پھر تیسرا۔ بسا اوقات ساٹھ ساٹھ آدمی مجلس میں ہوتے تھے اور وہ ساٹھوں باری باری سے بیان کرتے تھے۔ اس کے بعد جب ہم اٹھتے تھے تو حدیثیں اس طرح ذہن نشین ہوتی تھیں کہ گویا ہمارے دلوں میں بو دی گئی ہیں (مجمع الزوائد ص ۱۶۱ ج ۱)

(۲) حضرت معاویہؓ کے ارشاد سے معلوم ہوتا ہے کہ عہد نبویؐ میں فرض نمازوں کے بعد صحابہ کرامؓ مسجد میں بیٹھ جاتے اور قرآن و حدیث کا تکرار و مذاکرہ کرتے تھے (مستدرک حاکم ص ۹۴ ج ۱)

(۳) حضرت عبداللہ عباسؓ فرماتے ہیں:

**كنا نحفظ الحديث** (مسلم ص ۱۰ ج ۱ ابن ماجه ص ۴)

''کہ ہم حدیثیں یاد کیا کرتے تھے۔''

(۴) حضرت ابوہریرہؓ کا ارشاد ہے کہ عبداللہ بن عمروؓ حدیثیں اپنے ہاتھ سے لکھتے تھے اور دل سے

یاد بھی کرتے تھے اور میں صرف دل سے یاد کرتا تھا (طحاوی ص ۳۸۴ ج ۲ مجمع الزوائد ص ۱۵۱ ج ۱، مسند احمد)

اس باب کو طول دینے کی کوئی ضرورت نہیں۔ صرف ایک بات یاد رکھنی کافی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے حدیث نبویؐ کے حفظ کرنے والوں اور اس کی نشر و اشاعت کرنے والوں کے بڑے بڑے فضائل و مناقب ارشاد فرمائے ہیں اور ایسے لوگوں کیلئے سرسبزی و تازگی کی دعائیں فرمائی ہیں۔

چنانچہ ایک حدیث میں حضور اقدس ﷺ نے حدیث روایت کرنے والے کو اپنا جانشین فرمایا ہے (کنز العمال ص ۲۲۲، ج۵) اور ایک موقعہ پر اس شخص کو جنت کی خوشخبری فرمائی جو امت کیلئے چالیس حدیثیں محفوظ کرے۔

اور متعدد[۱] صحابہ کرامؓ سے وہ مرفوع روایت مروی ہے جو اوپر بھی نقل کی جا چکی ہے یعنی ......

**نضر الله عبد اسمع مقالتی [۲] و وعاها واداها کما سمعها [۳]** (مشکوۃ کتاب العلم، مسند احمد ترمذی، ابو داؤد، ابن ماجه، دارمی)

جو لوگ صحابہ کرامؓ کے حالات سے اور ان کے عشق رسولؐ سے کچھ بھی خبر رکھتے ہیں وہ بآسانی یہ باور کرلیں گے کہ شمع نبوتؐ کے ان پروانوں نے اس دعا کی تحصیل میں ہرگز کوئی دقیقہ اٹھانہ رکھا ہوگا۔

## عہد صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین رحمۃ اللہ علیہم میں حدیث کا اہتمام

(۱) حضرت ابن عباسؓ اپنے تلامذہ سے فرماتے ہیں۔

**تذاکروا هذا الحديث لا ينفلت منكم** (دارمی ص ۷۸)

''اس حدیث کا آپس میں مذاکرہ (دور) کرو ایسا نہ ہو کہ تمہارے ہاتھ سے نکل جائے۔

(۲) نیز یہ بھی آپ ﷺ کا ارشاد تھا:

**ردوا الحديث و استذكروه فانه ان لم تذكروه ذهب.** (دارمی ص ۷۸)

''حدیث کو دہرایا کرو اور اس کو مستحضر رکھا کرو کیونکہ اگر تم اس کو یاد نہیں رکھو گے تو جاتی رہے گی۔''

(۳) حضرت ابوسعید خدریؓ فرماتے ہیں:

---

(۱) اور وہ متعدد صحابہؓ یہ ہیں: ابن مسعودؓ، زید بن ثابتؓ، جبیر بن مطعمؓ، انسؓ، ابوہریرہؓ، عمیر بن قتادہؓ، سعد بن ابی وقاصؓ، ابن عمرؓ، معاذ بن جبلؓ، نعمان بن بشیر عن ابیہؓ، زید بن خالدؓ نیز حضرت عائشہؓ (کنز العمال ۲۲۰-۲۲۲ ج ۵) مضمون ایک ہے صرف الفاظ میں معمولی اختلاف ہے۔ (۲) و فی روایة حدیثنا. دارمی ص ۴۲۔ (۳) و فی روایة فبلغه. دارمی ص ۴۲۔

تذاکروا الحدیث (دارمی ص۷۷ مستدرک حاکم ص ۹۴ ج ۱)

''حدیث کا مذاکرہ وتکرار کیا کرو۔''

(۴) اگر کبھی حضرت ابو سعیدؓ کے شاگرد حدیث لکھوانے کی درخواست کرتے تو آپ انکار فرما دیتے اورفرماتے جیسے ہم حدیثیں یاد کیا کرتے تھے تم بھی یاد کیا کرو۔ (دارمی ص۷٦)

(۵) حضرت علیؓ کا ارشاد تھا:

تذاکروا الحدیث فانکم الا تفعلوا یندرس (مستدرک حاکم ص۹۵ ج ۱ جامع بیان العلم ص ۱۰۱ ج ۱ و اللفظ للحاکم)

''حدیث کا دور کیا کرو اس لئے کہ اگر ایسا نہ کرو گے تو حدیث مٹ جائے گی۔''

(٦) حضرت عبداللہ بن مسعودؓ تاکید فرماتے:

تذاکر و الحدیث فان ذکر الحدیث حیاته (مستدرک ص۹۵ ج ۱ دارمی ص۷۹ معرفة علوم الحدیث ص ۱۴۱)

''حدیث کو بار بار دہراتے رہو کیونکہ حدیث کا تکرار اس کے بقا کا سامان ہے۔''

(۷) یہ بھی حضرت علیؓ کا ارشاد تھا۔

تزاوروا و تدارسوا الحدیث و لا تترکوہ یدرس (دارمی ص۷۹ کنز العمال ص ۲۴۲ ج۵)

''ایک دوسرے سے ملتے رہو اور آپس میں حدیث کا درس جاری رکھو اس کو چھوڑو نہیں کہ مٹ جائے۔''

(۸) حضرت عکرمہ تابعیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت ابن عباسؓ قرآن و حدیث کی تعلیم دینے کی غرض سے میرے پاؤں میں بیڑی ڈال دیتے تھے۔ (تذکرۃ الحفاظ ص ۹۰)

غالباً حضرت عکرمہؒ دوران تعلیم میں بھاگ جاتے ہوں گے جیسا کہ بعض بچوں کی عادت ہوتی ہے۔ اس سے قرآن و حدیث کی تعلیم کے بارے میں حضرت ابن عباسؓ کے اہتمام کا اندازہ فرمائیے۔

(۹) حضرت عطاء تابعیؒ کا بیان ہے کہ ہم حضرت جابرؓ سے حدیثیں سن کر جب اٹھتے تھے تو باہم مذاکرہ کرتے تھے۔ (دارمی ص۷۹ تذکرہ ص ۱۱۹ ابن سعد ص ۲۵۴ ج۵)

(۱۰) حضرت ابن بریدہؒ فرماتے ہیں کہ ہم مسجد میں نماز کے بعد حدیث کا تکرار کرتے تھے۔ (مستدرک ص۹۴ ج ۱)

(۱۱) ایک دن حضرت امام زہریؒ نماز عشاء کے بعد حدیث کا مذاکرہ اور تکرار کرنے بیٹھے تو صبح ہوگئی۔ (دارمی ص ۷۹)

(۱۲) حضرت عبداللہ مسعودؓ نے اپنے شاگردوں سے پوچھا کہ کیا تم لوگ آپس میں ملتے رہتے ہو اور ایک جگہ بیٹھ کر حدیثوں کا مذاکرہ بھی کرتے ہو۔ شاگردوں نے عرض کیا کہ ہم تو اس کا اتنا اہتمام کرتے ہیں کہ ہمارا کوئی ساتھی کبھی غائب ہو جاتا ہے تو اگر وہ کوفہ کے آخری سرے پر بھی ملتا ہے تو وہیں جا کر اس سے ملتے ہیں۔ (دارمی ص ۷۹)

(۱۳) حضرت حسن بصریؒ فرماتے تھے:

**طلب الحدیث فی الصغر کالنقش فی الحجر** (جامع ص ۷۲)

''بچپن میں حدیث پڑھنا پتھر پر نقش کرنے کے مشابہ ہے۔''

(۱۴) آپ کا یہ مقولہ بھی منقول ہے:

**غائلة العلم النسیان و ترک المذاکرة** (جامع ص ۱۴۱)

''کہ علم کی آفت نسیان اور تکرار کا چھوڑ دینا ہے۔''

(۱۵) مورخین نے لکھا ہے کہ لوگ بچوں کو حدیث یاد کرنے کیلئے حضرت ابو ہریرہؓ کی خدمت میں بھیجا کرتے تھے۔ ابن سیرینؒ بھی انہی بچوں میں سے ایک تھے۔ (تدوین حدیث ص ۸۸)

گویا کہ اس زمانہ میں بچپن میں بچوں کو حدیث حفظ کرانے کا دستور ایسا تھا جیسا کہ آج کل بچوں کو قرآن پاک یاد کرانے کا ہے۔

(۱۶) حضرت عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰؒ اپنے تلامذہ سے فرمایا کرتے تھے:

**ان احیاء الحدیث مذاکرة فتذاکروا** (جامع ص ۱۱۱)

''کہ حدیث کے بقاء کا طریقہ اس کا تکرار و مذاکرہ ہے لہذا اس کا تکرار کیا کرو۔''

(۱۷) حارث بن یزید عکلیؒ، قعقاعؒ اور فضیلؒ تبع تابعین حضرات عشاء کی نماز سے صبح تک باہم علمی مذاکرہ کرتے تھے۔ (دارمی ص ۷۸ تهذیب ص ۲۷۰ ج ۱۰)

(۱۸) حضرت یونسؒ تبع تابعی کا بیان ہے کہ ہم حسن بصریؒ سے حدیثیں سن کر اٹھتے تو آپس میں اس کا دور و مذاکرہ کرتے تھے۔ (دارمی ص ۷۸)

(۱۹) حضرت اسمعیل بن رجاؒ کا دستور تھا کہ اگر حدیث کا سننے والا کوئی بڑا آدمی نہ ملتا تو مکتب

کے بچوں کو جمع کر کے ان کو حدیثیں سناتے تا کہ حدیث کی مشق میں ناغہ نہ ہو اور یاد ہو جائیں۔ (دارمی ص۸۷ تہذیب التہذیب ص۲۹۶ ج۱ جامع ص۱۰۲ ابن سعد)

(۲۰) حضرت عطا خراسانیؒ کا معمول بھی تقریباً یہی تھا کہ جب مذاکرہ حدیث کیلئے کوئی ساتھی نہ ملتا تو مساکین کو جمع کر کے حدیثیں سناتے تا کہ یاد ہو جاویں (جامع ص۱۱۱ ج۱)۔

# کتابتِ حدیث

## کتابت ایک مستحسن فعل ہے

ضرورت و مصلحت کے تحت کسی بات کا نوٹ کر لینا عقلاً و نقلاً ایک پسندیدہ امر ہے۔ دیکھئے تمام دنیا کے عقلاء و حکماء، حکام و عوام مختلف علوم و فنون کی تعلیم اور تحریر و کتابت کی مشق پر سکولوں، کالجوں، یونیورسٹیوں کی صورت میں سالانہ اربوں روپے اور لاکھوں گھنٹے صرف کر رہے ہیں۔ پھر پریس کے کاروبار پر، اخبار و جرائد پر روزانہ کتنا وقت اور کتنا مال نثار کیا جاتا ہے بلکہ آج کل تو دنیا کا اکثر کاروبار اسی تحریر و کتابت پر چل رہا ہے حتی کہ بعض اوقات خرافات کو بھی کسی مصلحت سے زیر تحریر لایا جاتا ہے۔ کچہریوں میں جھوٹے بیانات، واہیات باتیں بھی قلم بند کی جاتی ہیں۔

اگر مذہب و نقل کو دیکھا جائے تو بھی کتابت کا استحسان ہی دکھائی دیتا ہے، دنیا کے تمام مذاہب کی بنیاد مخصوص کتابوں (قرآن، تورات، انجیل، زبور، وید وغیرہ) پر ہے جو زیور کتابت سے آراستہ ہیں۔

(۱) قرآن پاک نے اپنا تعارف ذلک الکتب (بقرہ) کے عنوان سے کرایا ہے۔

(۲) کتب اللہ. کتب ربکم. کتبنا. جیسے قرآنی جملوں میں کتابت کی نسبت اللہ تعالیٰ نے اپنی طرف فرما کر کتابت کے حسن کو دوبالا فرما دیا۔

(۳) علم بالقلم (قرآن) سے قلم اور علم کی باہمی نسبت اور خصوصی ربط ظاہر فرما دیا۔

(۴) ن و القلم و ما یسطرون (قرآن) میں قلم و کتابت کی قسم کھا کر ان چیزوں کی عظمت و جلالت بیان فرمادی۔

(۵) وَكَتَبْنَا لَهٗ فِي الْاَلْوَاحِ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْعِظَةً (اعراف:۱۴۵)

میں ظاہر فرما دیا کہ پند و موعظت کی چیز لکھ لینی چاہئے۔

(۶) مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ (ق:۱۸) اور

(۷) كِرَامًا كَاتِبِيْنَ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ (انفطار:۱۱،۱۲)

وغیرہ آیات میں کاتبین کرام فرشتوں کی کارکردگی اور اان کی سرکاری ڈیوٹی بیان فرما کر بتلا دیا کہ بوقت ضرورت خرافات کا ضبط تحریر میں لانا بھی درست ہے۔

اب آپ ہی بنظر انصاف غور فرمائیے کہ امام الرسل، خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفی ﷺ کی رسالت و نبوت میں گو غیر مسلم دنیا کو اختلاف ہو لیکن آپؐ کے مصلح اعظم، سید الحکماء، محسن انسانیت ہونے پر تو تمام دنیا متفق ہے۔ تو پھر آپؐ کے پر حکمت اقوال و افعال کی کتابت سے، ان علمی جواہر کے سلک تحریر میں نظم کرنے سے اور حکمت و معرفت کے خزانوں کو سینوں کے ساتھ سفینوں میں محفوظ کرنے سے تغافل برتنا وقت کے اہم تقاضے سے روگردانی کے مترادف نہیں ہے؟ آنے والی نسلوں کو اس علمی خزانے سے محروم رکھنے کے ہم معنی نہیں ہے؟ اور قیامت تک آپؐ پر ایمان لانے والوں کو آپؐ کی مکمل سیرت سے محروم رکھ کر ان پر ظلم کرنے کے مماثل نہیں ہے؟ اگر ہے تو پھر کیا آپ یہ باور کر سکتے ہیں کہ اسلام کی حفاظت و اشاعت کرنے والی امت کے اولین گروہ (صحابہؓ و تابعینؒ) نے جو سب سے زیادہ عاقل، سب سے زیادہ متقی، سب سے زیادہ وقت کے تقاضوں کو پورا کرنے والے تھے۔ معاذ اللہ اس ظلم کا ارتکاب کیا ہوگا اور یہ علم سوز تغافل برتا ہوگا، ہرگز نہیں۔

دنیا کی صحیح ترین اور مستند ترین تاریخ گواہ ہے کہ صحابہ کرامؓ اور ان کے تلامذہؒ کا دامن اس عیب سے پاک ہے۔ ان مقدس ہستیوں نے حسب مقدور ان علمی خزانوں کو اور پر حکمت چشموں کو اپنے سینوں اور سفینوں میں محفوظ کیا تا کہ آنے والی نسلیں اس سے اپنی علمی تشنگی بجھا سکیں۔ رشد و ہدایت کے ان سمندروں سے اپنے جہل و گمراہی کی گندگی دھو سکیں۔

بحمد اللہ! ان مقدس روحوں کے محفوظ کئے ہوئے خزانے سے اور جاری کئے ہوئے چشموں سے خوش نصیب لوگ چودہ سو سال سے اپنے اپنے ظرف کے مطابق حصہ لیتے آئے ہیں اور لے رہے ہیں اور لیتے رہیں گے۔ رشد و ہدیت کا سبق حاصل کرتے آئے ہیں اور کر رہے ہیں اور کرتے رہیں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

# قرآن پاک سے کتابتِ حدیث کا ثبوت

قرآن پاک نے حضرت سلیمان علیہ السلام کے اس خط کا ذکر کیا ہے جو انہوں نے بلقیس ملکہ سبا کو لکھا تھا اور اسے اسلام کی دعوت دی تھی۔ ظاہر ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام مذکورہ والا نامہ آپ کی احادیث کا ایک مجموعہ تھا۔ حضرت سلیمانؑ نے اسے شرعی حجت واجب التعمیل سمجھ کر بلقیس کے ہاں بھیجا تھا اور یہ دھمکی دی تھی کہ اگر تم اس خط کی تعمیل نہیں کروگی اور اطاعت قبول کر کے اسلام کے حلقہ بگوش نہیں بنوگی تو ہم تم پر فوج کشی کر کے تمہارے ملک کو تہ و بالا کر کے رکھ دیں گے اور تمہیں ذلت و خواری، قید و جلا وطنی کی صعوبتوں کا سامان کرنا پڑے گا۔

بلقیس نے بھی اس اسلام کے دعوت نامہ کو، احادیث کے مجموعہ کو واجب التعمیل سمجھا اور بالآخر مشرف باسلام ہوئی۔ قرآن مجید نے پوری تفصیل سے اس واقعہ کو نقل کیا ہے جس میں اس خط کا ذکر بھی ہے۔ اگر وہ خط حجت شرعی نہ ہوتا تو قرآن مجید اس پر ضرور نکیر کرتا بلکہ حضرت سلیمان علیہ السلام اس کا ارتکاب ہی نہ فرماتے لیکن نکیر کی صراحت تو چہ جائے اشارہ تک نہیں ملتا بلکہ قرآن پاک کے اسلوب بیان سے اس کی پوری پوری تائید نکلتی ہے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام اور حضرت ملکہ سباؓ کا یہ واقعہ قرآن پاک کی سورہ نمل کے تقریباً ڈیڑھ رکوع میں ذکر کیا گیا ہے جس کے بعض جملے یہ ہیں۔ حضرت سلیمان علیہ السلام، ہد ہد سے مخاطب ہو کر فرماتے ہیں:

اِذْهَبْ بِّكِتٰبِيْ هٰذَا فَاَلْقِهْ اِلَيْهِمْ ثُمَّ تَوَلَّ عَنْهُمْ فَانْظُرْ مَاذَا يَرْجِعُوْنَ ﴿۲۸﴾ (نمل:۲۸)

''لے جا میرا یہ خط۔ پس ڈال اسے ان کے پاس پھر ہٹ جانا ان سے، پھر دیکھنا کہ وہ کیا جواب دیتے ہیں۔''

جب وہ خط بلقیس کے پاس پہنچتا ہے اور وہ اسے پڑھتی ہے تو درباریوں سے مشورہ کیلئے کہتی ہے:

قَالَتْ يٰۤاَيُّهَا الْمَلَؤُا اِنِّيْۤ اُلْقِيَ اِلَيَّ كِتٰبٌ كَرِيْمٌ ﴿۲۹﴾ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ (نمل:۲۹-۳۰)

''اس (ملکہ سبا) نے کہا، اے درباریو! میرے پاس ایک باعزت خط ڈالا گیا ہے۔ وہ سلیمانؑ کی طرف سے ہے۔''

الغرض ان آیات سے انبیاء علیہم السلام کی حدیث کی حجیت کے ساتھ ان کے جواز کتابت پر بھی روشنی پڑتی ہے جو قرآن پر ایمان رکھنے والے کیلئے زیر بحث مسئلہ میں کافی سے زائد ثبوت ہے۔

## احادیث کی تعداد

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ احادیث نبویہ حضور ﷺ کی وفات سے دوسو برس بعد معرض تحریر میں آئی ہیں۔ شائد ان غریبوں نے بخاری و مسلم کے دور تالیف سے تدوین حدیث کا آغاز سمجھا ہوگا اور بعض نے ذرا وسعت سے کام لے کر یہ کہا ہے کہ سب سے پہلے تدوین وتحریر سنن کا کام حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ م ۱۰۱ھ کے حکم سے پہلی صدی ہجری کے اختتام پر مدینہ منورہ کے قاضی حضرت ابو بکر بن محمد بن عمرو بن حزمؒ اور ابن شہاب زہریؒ نے شروع کیا تھا لیکن حقیقت اس سے بہت بعید ہے۔

واقعہ یہ ہے کہ احادیث نبویہ کا اکثر سرمایہ عہد نبویؐ اور عہد صحابہؓ ہی میں زیب قرطاس بن چکا تھا۔ اس دعوی پر ثبوت پیش کرنے سے پہلے ہمیں یہ معلوم کرنا چاہئے کہ حدیث نبویؐ کی صحیح تعداد کیا ہے تاکہ پھر دعوی پر دلیل منطبق کرنے میں کوئی دشواری پیش نہ آئے۔

بقول حضرت العلامہ مناظر احسن گیلانیؒ صحیح، حسن، ضعیف، ہر قسم کی تمام حدیثیں جو اس وقت صحاح ستہ، مسند احمد اور دوسری کتابوں میں موجود ہیں۔ ان کی تعداد پچاس ہزار بھی نہیں ہے اور یہ ہر رطب و یابس کے مجموعہ کی تعداد ہے۔ تمام کتابوں سے چھان بین کر ابن جوزیؒ نے نہیں جن کی تنقید کا معیار بہت سخت ہے بلکہ حاکمؒ جو نرمی اور مسامحت میں مشہور ہیں۔ ان کا بیان ہے کہ اول درجہ کی صحیح حدیثوں کی تعداد دس ہزار تک بھی نہیں پہنچ سکتی ...... (اور) واقعہ یہی ہے کہ دس ہزار نہیں بلکہ اس سے کہیں زیادہ تعداد میں حدیثیں عہد نبوت اور عہد صحابہؓ میں کتابی شکل اختیار کر چکی تھیں (تدوین حدیث ص ۶۳)

محدث حاکمؒ کی رپورٹ کے اصل الفاظ یہ ہیں:

**الاحادیث التی فی الدرجة الاولی لا تبلغ عشرة آلاف** (تدوین حدیث ص ۶۲ بحوالہ توجیہ النظر ص ۹۳)

''اعلی درجہ کی حدیثوں کی تعداد دس ہزار تک نہیں پہنچ پاتی۔''

## ایک شبہ کا ازالہ

یہاں پہنچ کر ایک شبہ پیدا ہوسکتا ہے کہ مندرجہ بالا تعداد تو احادیث کے مشہور اعداد و شمار سے بہت کم ہے، مثلاً کہا جاتا ہے کہ امام احمد بن حنبلؒ کے پاس سات لاکھ حدیثیں محفوظ تھیں۔

حافظ حدیث امام ابو زرعہؒ کے ہاں بھی سات لاکھ حدیثیں تھیں۔ امام بخاریؒ کو دو لاکھ غیر صحیح اور ایک لاکھ صحیح حدیثیں یاد تھیں۔ امام مسلمؒ نے تین لاکھ سنی ہوئی حدیثوں سے صحیح مسلم مرتب کی۔ وغیرہ وغیرہ۔

اس کا جواب یہ ہے کہ درحقیقت حدیث نبویؐ کی صحیح تعداد وہی ہے جو امام حاکمؒ سے نقل کی گئی ہے۔ مگر بعد میں محدثین کی بعض اصطلاحات کی بنا پر اس تعداد میں عجیب وغریب اضافہ ہوتا چلا گیا۔ اضافہ کی ایک وجہ تو یہ ہے کہ ابتدا میں حدیث کا لفظ صرف حضور اقدس ﷺ کے اقوال مبارکہ پر بولا جاتا تھا مگر پھر اس میں وسعت پیدا ہوئی کہ آپؐ کے افعال وتقریرات بھی اس لفظ کے مصداق میں درج کئے گئے۔ رفتہ رفتہ اطلاق میں اور وسعت ہوئی اور صحابہ کرامؓ کے اقوال و افعال و تقاریر بلکہ تابعینؒ و تبع تابعینؒ کے اقوال و افعال وغیرہ کو بھی حدیث میں شامل کر لیا گیا۔ جس کی وجہ سے قدرۃً حدیث کا دائرہ ہزاروں سے گزر کر لاکھوں تک جا پہنچا۔

دوسری وجہ اس اضافہ کی یہ ہوئی کہ محدثین کرام کی اصطلاح میں اگر ایک حدیث دس سندوں اور دس طریقوں سے حاصل ہو تو اسے بجائے ایک کے دس حدیثیں شمار کیا جاتا ہے۔

مثلاً انما الاعمال بالنیات کی حدیث محدثین کرام ساتھ سو طریقوں سے روایت کرتے ہیں۔ واقعہ کے لحاظ سے گو یہ ایک حدیث ہے مگر اصطلاح کے تحت بجائے ایک کے اس حدیث کی تعداد سات سو ہو جاتی ہے۔ اب جس محدث کو یہ حدیث سات سو سندوں سے حاصل ہو وہ کہہ سکتا ہے کہ مجھے ساتھ سو حدیثیں معلوم ہیں۔

اور یہ کسی ایک حدیث کی کیفیت نہیں بلکہ حدیث کے بیشتر حصہ کا یہی حال ہے کہ ایک ایک حدیث دس دس، بیس بیس سندوں اور طریقوں سے منقول ہے۔ (تدوین حدیث ص ۶۲ ملخصا) فرض کیجئے ایک امام بخاریؒ اپنے ایک استاذ سے دس حدیثیں سنتے ہیں، پھر اپنے استاذ کے ہم درس دوسرے محدث سے بھی وہی دس حدیثیں سن لیں۔ امام بخاریؒ کے پہلے استاذ اور اس جدید استاذ صاحب کا گو سلسلہ سند ایک کیوں نہ ہو مگر محض دوسرے استاذ کے درمیان میں آنے کی وجہ سے اب دس کی بجائے بیس حدیثیں شمار ہوں گی۔

صاحب توجیہ النظر لکھتے ہیں۔

ان کثیرا من المتقد مین کانوا یطلقون اسم الحدیث علی ما یشمل اثارا الصحابة و

**التابعين و تابعيهم و فتاواهم. و يعدون الحديث المروى باسنادين حديثين.**

''متقدمین کی بڑی جماعت عموماً حدیث کے لفظ کا اطلاق ایسے عام مفہوم پر کرتی تھی جس میں صحابہؓ، تابعین، تبع تابعینؒ کے آثار و فتاوی سب ہی داخل ہیں۔ نیز ایک ہی حدیث جو دوسندوں سے مروی ہوتی اسے دو حدیثیں شمار کرتے تھے۔''

محدث ابن جوزیؒ حدیثوں کے مختلف اعداد و شمار درج کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

**ان المراد بهذا العدد الطرق لا المتون** (تلقیح ص ۱۸۷)

''یعنی ان اعداد سے مراد حدیثوں کے طرق و اسناد ہیں نہ کہ متن۔''

بہرکیف ہمارا دعوی ہے کہ حدیث نبویؐ کا بیشتر حصہ عہد نبوت اور حدیث کے چشم دید گواہوں کی موجودگی میں معرض تحریر میں آچکا تھا۔ اس دعوی کی دلیل یہ ہے:

## عہد نبوی ﷺ میں حدیث کی کتابت

(۱) صحابہ کرامؓ میں سب سے زیادہ حافظِ حدیث حضرت ابو ہریرہؓ کا ارشاد ہے کہ صحابہ میں عبداللہ بن عمروؓ بن العاص کے سوا کسی اور کے پاس مجھ سے زیادہ آنحضرت ﷺ کی حدیثیں نہیں ہیں۔ حضرت عبداللہ بن عمروؓ کے پاس اتنی زیادہ حدیثیں اس وجہ سے ہیں کہ وہ لکھا کرتے تھے اور میں لکھتا نہ تھا (بخاری ص ۲۲ ج ۱)

(۲) حضرت ابوہریرہؓ کا بیان ہے کہ عبداللہ بن عمروؓ اپنے ہاتھ سے حدیثیں لکھتے تھے اور دل سے بھی یاد کرتے تھے اور میں صرف دل سے یاد کرتا تھا۔ لکھتا نہ تھا، انہوں نے آنحضرت ﷺ سے لکھنے کی اجازت لی تھی اور آنحضرت ﷺ نے ان کو اجازت دے دی تھی۔ (مجمع الزوائد ص ۱۵۱ ج ۱، طحاوی ص ۳۸۴ ج ۲ مسند احمد)

(۳) حضرت عبداللہ بن عمروؓ کا بیان ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا علم کو مقید کرو۔ حضرت عبداللہؓ نے پوچھا کہ علم کا مقید کرنا کیا ہے؟ تو حضورؐ نے فرمایا کہ لکھنا۔ (مجمع الزوائد ص ۱۵۱ ج ۱)

(۴) یہی حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ فرماتے ہیں کہ میں جتنی باتیں آنحضرت ﷺ کی زبان مبارک سے سنتا تھا۔ یاد رکھنے کیلئے ان کو قلم بند کر لیتا تھا۔ لوگوں نے مجھ کو منع کیا کہ آنحضرت ﷺ بشر ہیں اور بہت سی باتیں غصہ کی حالت میں بھی فرما جاتے ہوں گے لہذا حدیثیں نہ لکھو۔ میں ان کے کہنے سے رک گیا اور آنحضرت ﷺ سے میں نے اس کا ذکر کیا تو آپؐ نے فرمایا کہ تم لکھو۔

پھر آپؐ نے دہان مبارک کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ اس سے کسی حالت میں ناحق بات نہیں نکلتی[۱]
(ابو داؤد ص۷۷ ج۲ دارمی ص۶۸)

ان بیانات کا حاصل یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ نے آنحضرت ﷺ کی زندگی میں آپؐ کی اجازت سے اپنی سنی ہوئی تمام حدیثیں لکھ لی تھیں -------

حضرت عبداللہؓ مذکور نے احادیث کے اس مجموعہ کا نام "صادقہ" رکھا تھا (ابن سعد جلد ۲ قسم ۲ ص ۱۲۵) اور فرمایا کرتے تھے **ما یرغبنی فی الحیوۃ الا الصادقة** کہ مجھے زندگی کا خواہش مند یہی صحیفہ صادقہ بنا رہا ہے یہ نہ ہو تو مجھے جینے کی خواہش نہیں ہے۔ پھر خود ہی صادقہ کا تعارف ان الفاظ میں کرایا کرتے تھے۔ **فاما الصادقة فصحیفة کتبتها من رسول اللہ** ﷺ، کہ صادقہ ایک صحیفہ اور دفتر ہے جس کو میں نے آنحضرتؐ سے سن کر لکھا ہے۔ (دارمی ص ۶۸)

حضرت مجاہد تابعیؒ فرماتے ہیں میں نے حضرت عبداللہ بن عمروؓ کے پاس ایک کتاب رکھی دیکھی، دریافت کیا، یہ کیا ہے؟ فرمایا یہ صادقہ ہے جو میں نے خود آنحضرت ﷺ سے سنا، جس میں میرے اور آپ ﷺ کے درمیان کوئی دوسرا نہیں ہے۔ (ابن سعد جلد ۲۱ قسم۲ ص ۱۲۵)

پہلے گزر چکا ہے کہ حضرت ابوہریرۃؓ کے ارشاد کے مطابق حضرت عبداللہ بن عمروؓ کی حدیثیں حضرت ابوہریرۃؓ کی حدیثوں سے زیادہ تھیں اور حضرت ابوہریرۃؓ کی روایت کردہ حدیثیں محدثین کی تحقیق کے بموجب پانچ ہزار تین سو چوہتر ہیں تو اس سے کھلا ہوا نتیجہ یہ نکلا کہ پانچ ہزار سے زائد حدیثیں حضرت عبداللہؓ موصوف کے پاس لکھی ہوئی تھیں۔

تہذیب التہذیب ص۵۴ میں ابن معینؒ کا بیان ہے کہ حضرت عبداللہؓ بن عمرو کی چند کتابیں ان کے پوتے شعیبؒ کو ملی تھیں۔

متعدد محدثین نے تصریح فرمائی ہے کہ "**عمرو بن شعیب عن ابیه عن جده**" کے سلسلہ سے جتنی حدیثیں مذکور ہیں وہ سب حضرت عبداللہؓ کے اسی صحیفے کی حدیثیں ہیں۔ (تهذیب التهذیب ترجمه عمرو بن شعیب).

(۴) یہ خیال نہ فرمانا کہ صرف حضرت عبداللہ بن عمروؓ حدیثیں لکھتے تھے اس لئے کہ خود انہی کا بیان ہے کہ ایک دن ہم حضور ﷺ کے گرد بیٹھے ہوئے حدیثیں لکھ رہے تھے۔ الحدیث (آگے ایک

---

(۱) اس حدیثِ پاک سے آنحضرت ﷺ کی شانِ عصمت پر بھی کافی روشنی پڑ رہی ہے، در اصل حجیتِ حدیث کی بنیاد ہی یہی عصمت کا مسئلہ ہے۔

واقعہ کا بیان ہے) حدیث کے اصل الفاظ یہ ہیں

**بینما نحن حول رسول اللہ ﷺ نکتب** (سنن دارمی ص۶۸)

(۵) بلکہ حضرت عبداللہؓ موصوف نے ابھی تک حدیث لکھنا شروع نہیں کیا تھا کہ دوسرے بعض صحابہؓ حدیثیں لکھا کرتے تھے۔ چنانچہ یہی حضرت عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ حضورؐ کی مجلس میں چند صحابہؓ کے ساتھ میں بھی حاضر تھا۔ حضورؐ نے فرمایا:

**من کذب علیّ متعمدا فلیتبوأ مقعدہ من النار**

کہ ''جو آدمی قصداً مجھ پر جھوٹ باندھے وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنا لے۔''

جب وہاں سے اٹھے تو میں نے ان صحابیوںؓ سے کہا کہ یہ وعید سننے کے بعد آپ لوگوں کو آنحضرت ﷺ کی حدیث بیان کرنے کی ہمت کیسی ہوئی۔ انہوں نے فرمایا ''بھتیجے! ہم نے جو کچھ آنحضرت ﷺ سے سنا ہے وہ سب ہمارے پاس لکھا ہوا ہے۔ (مجمع الزوائد ص ۱۵۲ ج ۲)

(۶) حضرت رافع بن خدیجؓ فرماتے ہیں کہ ہم نے خدمت نبویؐ میں گذارش کی کہ:

**یا رسول اللہ انا نسمع منک اشیاء فنکتبھا قال اکتبوا و لا حرج** (مجمع الزوائد ص ۱۵۱ ج ۱ بحوالہ طبرانی)

''یا رسول اللہ ہم آپ سے بہت سی چیزیں سنتے ہیں اور ان کو لکھ لیتے ہیں۔ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا لکھتے رہو کوئی حرج نہیں۔''

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ متعدد صحابہ کرامؓ حدیثیں لکھا کرتے تھے۔

(۷) حضرت ابوہریرۃؓ راوی ہیں، ایک انصاری صحابیؓ نے دربار نبویؐ میں شکایت کی کہ مجھے حدیثیں یاد نہیں رہتیں تو حضورؐ نے فرمایا اپنے ہاتھ سے مدد لو (یعنی لکھ لیا کرو) (ترمذی ص ۹۱ ج ۲ مجمع ص ۱۵۲ ج ۱)

(۸) حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حدیثیں یاد نہ رہنے کی شکایت کی تو آپؐ نے فرمایا کہ اپنے ہاتھ سے مدد لو (مجمع الزوائد ص۱۵۲ ج۱)۔

(۹) حضرت عبداللہ بن عمرؓ کا بیان ہے کہ آنحضرت ﷺ نے اپنی زندگی کے آخری ایام میں اپنے عاملوں کے پاس بھیجنے کیلئے ایک کتاب ''الصدقہ'' لکھوائی تھی جس میں جانوروں کی زکوۃ کے متعلق حدیثیں تھیں لیکن ابھی اس کے عاملوں کے پاس بھیجنے کی نوبت نہیں آئی تھی کہ آپؐ کی وفات کا سانحہ

پیش آگیا جب حضرت ابو بکرؓ خلیفہ بنے تو انہوں نے اس پر عمل کیا (ابو داؤد ص ۱۵۶ ج ۱ ترمذی ص ۷۹ ج ۱)

یہ حضور اکرم ﷺ کی زندگی کے آخری ایام کا واقعہ ہے اگر اس سے پہلے کسی موقع پر حضورؐ نے حدیث لکھنے کی ممانعت بھی فرمائی ہو جیسے بعض روایات میں وارد ہے تو وہ حکم منسوخ ہوگا۔

(۱۰) حضرت عبداللہ بن حکیمؓ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں آپؐ کا نوشتہ ہمارے (قبیلہ جہینہ کے) پاس پہنچا جس میں یہ حدیث بھی تھی کہ مردار جانور کی کھال اور پٹھے کام میں نہ لاؤ۔ (ترمذی ص ۳۰٦ ج ۱ نسائی ص ۱۹۱ ج ۲ معجم صغیر. طبرانی ص ۲۱۷)

(۱۱) حضرت ابوہریرۃؓ کا بیان ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فتح مکہ کے موقع پر ایک طویل خطبہ دیا جس میں بہت سی حدیثیں ارشاد فرمائیں۔ جب خطبہ سے فارغ ہوئے تو حضرت ابو شاہ یمنیؓ نے درخواست کی کہ یہ خطبہ میرے لئے لکھوا دیا جائے۔ حضرتؐ نے صحابہؓ کو حکم فرمایا **اکتبوا لابی فلان** کہ یہ خطبہ لکھ کر اس کے حوالہ کردو (بخاری ص ۲۲ ج ۱ وغیرہ).

(۱۲) آنحضرت ﷺ نے ایک نوشتہ لکھوا کر حضرت عمرو بن حزمؓ کے ہاتھ اہل یمن کے ہاں ارسال فرمایا تھا۔ اس میں فرائض وسنن اور خون بہا کے مسائل تھے (کنز العمال ص ۱۸٦ ج ۳ طحاوی ص ۴۱۷ ج ۲ نسائی وغیرہ) اس نوشتہ کے جستہ جستہ فقرے حدیث کی کتابوں میں منقول ہیں۔ مستدرک حاکم صفحہ ۳۹۵ تا ۳۹۷ جلد نمبر ۱ پر اس نوشتہ سے تریسٹھ حدیثیں درج ہیں۔ اہل یمن کے نام ایک نوشتہ نبویؐ کا ذکر امام شعبیؒ نے بھی کیا ہے۔ اس نوشتہ کی کئی حدیثیں امام شعبیؒ کی سند سے مصنف ابن ابی شیبہ ص ۱۰ و ۱۲ زکوۃ پر منقول ہیں۔ آنحضرتؐ کے اس نوشتہ اہل یمن میں یہ احکام بھی تھے کہ قرآن پاک صرف طہارت کی حالت میں چھوا جائے۔ خریدنے سے پہلے غلام آزاد نہیں کیا جا سکتا۔ نکاح سے پہلے طلاق نہیں (دارمی ص ۲۹۳)

(۱۳) عہد نبویؐ کے نوشتوں میں سے ایک حضرت علیؓ کا صحیفہ بھی تھا۔ جس میں متعدد حدیثیں اور احکام نبویہؐ درج تھے۔ اس صحیفہ کا اور اس کے جستہ جستہ مسائل کا ذکر بخاری ص ۲۱ ج ۱ و ص ۲۵۱ ج ۱ و ص ۴۳۸ ج ۱ مسلم ص ۱٦۱ ج ۲ طحاوی ص ۳۰۴ ج ۲ اور مسند احمد میں موجود ہے۔

صحیفہ علیؓ کے مسائل اس نوعیت کے تھے۔ خون بہا۔ قیدی کی رہائی۔ قصاص۔ مدینہ طیبہ کا حرم۔ بدعت و بدعتی کی مذمت۔ ذبح لغیر اللہ کی مذمت۔ والدین کے نافرمان کی مذمت۔ بدعتی کو پناہ دینے

والے کی مذمت۔ دماء مسلمین کی مساوات۔ ایک مسلمان کی ذمہ داری کا احترام۔ کسی غلام کا غیر مالک کو مالک ظاہر کرنے کی مذمت۔ زکوۃ کے مسئلے۔

(۱۴) آنحضرت ﷺ نے صلح حدیبیہ کے بعد سلاطین دنیا کے نام دعوت اسلام کے خطوط ارسال فرمائے۔ چنانچہ قیصر روم کے پاس حضرت دحیہ کلبیؓ آپؐ کا والا نامہ لے کر پہنچے۔ کسریٰ فارس کے پاس حضرت عبداللہ بن حذافہ سہمیؓ۔ عزیز مصر کے ہاں حضرت حاطب بن ابی بلتعہؓ۔ حبش کے بادشاہ نجاشی کے پاس حضرت عمرو بن امیہؓ۔ روسائے یمامہ کے دربار میں حضرت سلیط بن عمروؓ۔ حدود شام کے رئیس غسانی کے ہاں حضرت شجاع بن وہبؓ (سیرۃ النبی ص۲۶۲ ج۱ بحوالہ طبری ص۵۵۹ ج۳) شاہ بحرین کے پاس حضرت علاء بن حضرمیؓ۔ ملک عمان کے ہاں حضرت عمروؓ بن العاص (رحمۃ للعلمین ص۱۹۶ ج۱ بحوالہ خصائص الکبری) ان خطوط میں سے اکثر کا ذکر بخاری وغیرہ میں بھی ہے۔

دس پندرہ برس ہوئے کہ آنحضرت ﷺ کا وہ والا نامہ جو مقوقس شاہ مصر کے نام آپؐ نے ارسال فرمایا تھا ایک عیسائی گرجے کی کسی کتاب کی جلد میں لگا ہوا ملا۔ یہ پرانے عربی خط میں ہے اور اس کی بعینہ وہی عبارت ہے اور مہر میں نام کے وہی الفاظ اور صورت تحریر ہے جس طرح حدیثوں میں بیان آیا ہے۔ یہ اسلامی روایات کی صداقت کی کتنی بڑی دلیل ہے۔ (خطبات مدراس ص۴۹ بمفھومہ)

(۱۵) آنحضرت ﷺ نے مدینہ طیبہ تشریف لانے کے کچھ عرصہ بعد مسلمانوں کی مردم شماری کرائی اور ان کے نام لکھوائے تو پندرہ سو ہوئے (بخاری باب الجھاد)

(۱۶) حدیبیہ میں آنحضرت ﷺ نے حضرت علیؓ سے صلح نامہ لکھوایا جس کی ایک نقل قریش نے لے لی اور ایک نقل آنحضرتؐ نے اپنے پاس رکھی۔ (ابن سعد مغازی ص۷۱)

(۱۷) زکوۃ کے مسائل جو پورے دو صفحوں میں ہیں۔ ان کو لکھوا کر آنحضرتؐ نے امراء و عمال کو بھیجے تھے اور وہ حضرت ابو بکرؓ کے پاس، ابو بکر بن عمرو بن حزمؓ کے خاندان میں اور دیگر متعدد اشخاص کے پاس بھی موجود تھے۔ (دار قطنی کتاب الزکوۃ ص۲۰۹)

(۱۸) آنحضرت ﷺ کی دیگر تحریری ہدایتیں بھی زکوۃ کے محصلین کے پاس موجود تھیں (دار قطنی ص۲۰۴)

(۱۹) حضرت وائل بن حجرؓ جب بارگاہ نبویؐ سے اپنے وطن حضر موت واپس ہونے لگے تو آنحضرتؐ نے ان کو خاص طور پر ایک والا نامہ لکھوا کر عنایت فرمایا جس میں نماز، روزہ، ربوا، شراب اور

دیگر احکام تھے۔ (طبرانی صغیر ص ۲۴۲)

(۲۰) ایک موقع پر حضرت عمرؓ نے مجمع سے پوچھا کہ کسی کو معلوم ہے کہ آنحضرت ﷺ نے شوہر کی دیت سے بیوی کو کیا دلایا حضرت ضحاک بن سفیانؓ نے کھڑے ہو کر جواب دیا کہ مجھے معلوم ہے، آنحضرت ﷺ نے ہم کو یہ حکم لکھوا کر بھیجا تھا۔ (دار قطنی ص ۴۸۵ ج ۲)

(۲۱) حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اپنے عہد خلافت (۹۹ھ تا ۱۰۱ھ) میں آنحضرت ﷺ کے فرمان متعلق صدقات کی تلاش کیلئے اہل مدینہ کے پاس قاصد بھیجا تو وہ آل عمرو بن حزم کے ہاں مل گیا۔ (دار قطنی ص ۴۵۱)

(۲۲) آنحضرت ﷺ کی مرض وفات کا واقعہ معروف ومشہور ہے اور بخاری ومسلم وغیرہ میں مذکور ہے کہ آپؐ نے فرمایا کہ میرے پاس کاغذ قلم و دوات لاؤ تاکہ میں ایک تحریر لکھ دوں تاکہ تم میرے بعد گمراہ نہ ہو۔ (الحدیث)

ظاہر ہے جو آپ لکھوانا چاہتے تھے وہ کوئی قرآنی آیت تو نہ ہوتی بلکہ آپؐ کی احادیث ہی ہوتیں پھر یہ واقعہ بالکل زندگی کے آخری ایام کا ہے اس سے پہلے کسی مصلحت کے تحت آپؐ نے جو حدیث کی کتابت سے منع فرمایا تھا وہ حکم اس قسم کی احادیث سے منسوخ ہوگیا۔

(۲۳) حضرت معاذؓ نے غالباً یمن سے آنحضرت ﷺ سے بذریعہ خط دریافت کیا کہ کیا سبزیوں میں زکوۃ ہے آنحضرت ﷺ نے تحریری جواب ارسال فرمایا کہ سبزیوں میں زکوۃ نہیں (دار قطنی ص ۴۵۱)

(۲۴) مروانؒ نے خطبہ میں بیان کیا کہ مکہ شریف حرم ہے۔ حضرت رافع بن خدیجؓ صحابی نے کھڑے ہو کر فرمایا اور مدینہ بھی حرم ہے اور یہ حکم میرے پاس لکھا ہوا موجود ہے۔ اگر تم چاہو تو اس کو پڑھ کر سناؤں (مسند احمد ص ۱۴۱ ج ۴)

الغرض اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ کی احادیث وسنن صحابہ کرامؓ نے آپ کے سامنے لکھیں بلکہ بسا اوقات خود آنحضرت ﷺ نے ان کے لکھنے کا حکم فرمایا۔ صحیفہ صادقہ۔ کتاب عمرو بن حزم۔ کتاب الصدقہ۔ فتح مکہ کا خطبہ۔ سلاطین دنیا کے نام تبلیغی خطوط وغیرہ اسی تحریری سرمایہ کے خصوصی مجموعے ہیں۔

# عہد صحابہ رضی اللہ عنہم میں حدیث کا تحریری سرمایہ

اس کے بعد عہد صحابہؓ کی تاریخ پڑھیے اس میں بھی آپ کو کتابت حدیث کے بے شمار واقعات ملیں گے۔

حضرت ابو ہریرۃؓ کو پہلے حدیثیں صرف زبانی یاد کرتے تھے، لکھتے لکھواتے نہیں تھے جیسا کہ اوپر گزر چکا ہے۔ مگر بعد میں انہوں نے خود یا کسی دوسرے سے حدیث نبویؐ پر متعدد کتابیں مرتب کرائی تھیں۔ چنانچہ حضرت حسن بن عمروؓ فرماتے ہیں:

(۱) میں نے حضرت ابو ہریرۃؓ کے سامنے ایک حدیث بیان کی۔ انہوں نے اس کا انکار کیا۔ میں نے کہا یہ حدیث تو میں نے آپ ہی سے سنی ہے۔ آپ نے فرمایا اگر تو نے مجھ سے سنی ہے تو وہ میرے پاس لکھی ہوئی ہوگی۔ پھر حضرت ابو ہریرۃؓ میرا ہاتھ پکڑ کر اپنے کمرہ میں لے گئے۔ "فارانا کتبا کثیرۃ من حدیث رسول اللہ ﷺ" تو انہوں نے مجھے رسول اللہ ﷺ کی حدیث کی بہت سی کتابیں دکھائیں وہ حدیث بھی مل گئی۔ پھر آپ نے فرمایا کہ میں نے تم سے کہا نہ تھا کہ اگر میں نے تم سے کوئی حدیث بیان کی ہوگی تو وہ میرے پاس لکھی ہوئی ہوگی۔ ''کتب کثیرۃ'' کا لفظ نہایت قابل غور ہے۔

(فتح الباری ص۱۴۸ ج۱ جامع بیان العلم لابن عبد البر)

(۲) حضرت بشیر بن نَہِیْك کا بیان ہے کہ میں حضرت ابو ہریرۃؓ سے حدیث کی کتابیں عاریت لے کر نقل کرتا تھا۔ پھر ان کو سناتا اور سنانے کے بعد عرض کرتا تھا کہ میں نے جو آپ کو سنایا ہے وہ سب آپ نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے؟ آپ فرماتے کہ ہاں! (طحاوی ص۳۸۵ ج۲) اس سے ملتا جلتا واقعہ ترمذی کی کتاب العلل ص۶۹ دارمی ص۶۸ میں بھی درج ہے۔

(۳) حضرت ابو ہریرۃؓ کے ایک دوسرے شاگرد ھَمَّام بن مُنَبِّہ جو یمن کے امراء میں سے تھے انہوں نے بھی حضرت ابو ہریرۃؓ کی احادیث کا ایک مجموعہ تیار کیا تھا جو صحیفہ ہمام کے نام سے احادیث میں مشہور ہے اور امام احمد بن حنبلؒ نے اسے اپنے مسند ص۳۱۲ تا ۳۱۸ ج ۲ میں نقل فرمایا ہے۔

ان حوالہ جات سے پتہ چلا کہ اسی زمانہ میں حضرت ابو ہریرۃؓ کی روایت کردہ احادیث کے متعدد نسخے تیار ہو چکے تھے۔ ان کا تو پتہ چلا ہے۔ ورنہ حضرت ابو ہریرۃؓ کے شاگردوں کی تعداد حضرت امام بخاریؒ نے آٹھ سو کے قریب بتائی ہے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ کتنوں نے یہ کام کیا ہوگا۔ یہ بھی یاد رہے کہ حضرت ابو ہریرۃؓ کثیر الروایۃ صحابہ میں سے ہیں۔ گزر چکا ہے کہ ان کی روایتوں کی تعداد ۵۳۷۴

ہے۔ باور نہیں کیا جاسکتا کہ آپ کی ''کتب کثیرۃ'' ان روایات سے خالی ہوں۔

(۴) حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی روایتوں کے مختلف مجموعے تھے۔ اہل طائف کے کچھ لوگ ان کا ایک مجموعہ لے کر حاضر ہوئے اور حضرت ابن عباسؓ کو پڑھ کر سنایا۔ (ترمذی ص ۲۳۸ ج ۲ طحاوی ص ۳۸۴ ج ۲)

اس حدیث کے الفاظ میں ''کتب'' جمع کا صیغہ آیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابن عباسؓ نے احادیث کی ایک نہیں بلکہ کئی کتابیں تیار کرائی تھیں۔ ابن سعد میں یہ روایت بھی ہے کہ حضرت ابن عباسؓ کی وفات کے بعد جو علم انہوں نے چھوڑا وہ ایک ''بارشتر'' تھا۔ کوئی وجہ نہیں کہ اس ''بارشتر'' کے کتابی مجموعہ میں احادیث نبویہ نہ ہوں۔

(۵) حضرت ابن عباسؓ کی روایتیں آپ کے شاگرد حضرت سعید بن جبیرؒ لکھا کرتے تھے۔ (طحاوی ص ۳۸۴ ج ۲ دارمی ص ۶۹)

(۶) حضرت ابن عباسؓ نے حضرت عنترہؒ کو بھی حدیث لکھنے کی اجازت دی تھی (مسند دارمی ص ۶۹)

(۷) حضرت سلمی خاتون کا بیان ہے کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو دیکھا کہ آپ آنحضرت ﷺ کے غلام حضرت ابو رافع سے آنحضرتؐ کے کارنامے لکھا کرتے تھے۔ (ابن سعد ۲ قسم ۲ ص ۱۲۳)

الغرض ان متعدد شواہد سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت ابن عباسؓ کی روایت کردہ احادیث بھی آپ کی زندگی ہی میں زیب تحریر بن چکی تھیں۔ حضرت ابن عباسؓ کثیر الروایۃ صحابہ میں سے ہیں۔ آپ کی روایتوں کی تعداد دو ہزار چھ سو ساٹھ (۲۶۶۰) ہے۔

(۸) حضرت انسؓ حضور ﷺ کے خادم خاص تھے۔ ان سے بھی بہ کثرت احادیث نبویہ مروی ہیں۔ محدثین کے بیان کے مطابق آپ کی روایتوں کی تعداد ایک ہزار دو سو چھیاسی ہے۔ مستند شواہد سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی روایتیں بھی آپ کی موجودگی میں بلکہ آپ کے ہاتھ سے لکھی ہوئی تھیں۔ چنانچہ سعید بن ہلالؒ کا بیان ہے:

**کنا اذا اکثرنا علی انس بن مالکؓ فاخرج الینا محالا عندہ فقال ھذہ سمعتھا من النبی ﷺ فکتبتھا و عرضتھا علیہ** (مستدرک حاکم ص ۱)

''جب ہم حضرت انسؓ سے زیادہ پوچھ گچھ کرتے تو آپ اپنے پاس سے ایک چونگہ نکالتے اور فرماتے یہ ہیں وہ حدیثیں جو میں نے آنحضرت ﷺ سے سنیں اور ان کو لکھا اور ان کو حضورؐ پر پیش کیا۔

اس بیان سے حضرت انسؓ کا احادیث کو صرف لکھنا ہی ثابت نہیں ہوتا بلکہ یہ بھی معلوم ہوا کہ آپ نے ان لکھی ہوئی حدیثوں کو آنحضرت ﷺ پر پیش کر کے توثیق بھی کرالی تھی۔

(۹) حضرت ابانؒ تابعی حضرت انسؓ کے پاس بیٹھ کر آپ سے حدیثیں لکھا کرتے تھے۔ (دارمی ص۶۸)

(۱۰) حضرت انسؓ اپنی اولاد سے فرمایا کرتے تھے:

**یا بنی قیدوا هذا العلم** میرے بچو اس علم (حدیث) کو قید تحریر میں لاؤ (دارمی ص۶۸)

کثیر الروایۃ صحابہ میں سے ایک بزرگ حضرت عبداللہ بن عمرؓ بھی ہیں۔ آپ کی روایت کردہ احادیث کی تعداد ایک ہزار چھ سوتیں (۱۶۳۰) ہے۔ دلائل سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کی روایتیں بھی قلم بند ہو چکی تھیں۔

(۱۱) حضرت سعید بن جبیرؒ تابعی فرماتے ہیں کہ میں حضرت ابن عمرؓ سے حدیثیں سنتا تھا تو لکھ لیتا تھا۔ (دارمی ص۶۹)

(۱۲) حضرت ابن عمرؓ کے چہیتے آزاد کردہ غلام حضرت نافعؒ جو تیس برس تک آپ کی خدمت میں رہے۔ سلمان بن موسیٰؒ کا بیان ہے کہ حضرت نافعؒ اپنے سامنے لوگوں کو لکھوایا کرتے تھے (دارمی ص۶۹ ابن سعد)

امام مالکؒ کی ان ہی روایتوں کو جو نافعؒ ابن عمرؓ کے ذریعے سے روایت کرتے ہیں بعض لوگ **سلسلة الذهب** (سنہری زنجیر) قرار دیتے ہیں۔ بہرحال حضرت ابن عمرؓ کا علم حدیث آپ کے براہِ راست شاگرد حضرت نافعؒ کے ذریعہ قلم بند ہو چکا تھا۔

(۱۴) حضرت جابرؓ بھی مکثرین میں سے ہیں۔ ان کی روایت کردہ حدیثیں ایک ہزار پانچ سو چھ (۱۵۰۶) تھیں۔ خود حضرت جابرؓ نے حج کے متعلق ایک کتاب (مجموعہ) لکھی تھی (صحیح مسلم)

(۱۵) حضرت وَهب بِنُ مُنَبِّہٗ تابعیؒ نے اپنے استاد حضرت جابرؓ کی حدیثوں کا ایک مجموعہ تیار کیا تھا (تہذیب ص۳۱۶ ج۱)

(۱۶) حضرت سلیان بن قیس یشکریؒ نے بھی حضرت جابرؓ کی روایت کردہ حدیثوں کا ایک مجموعہ

لکھا تھا۔ بڑے بڑے ائمہ حدیث مثلاً شعبیؒ، ابو سفیانؒ، ابو الزبیرؒ نے ابن قیسؒ سے اس کو سنا بھی تھا (تہذیب ص ۲۱۱ ج۶)

(۱۷) حضرت عبداللہ بن محمد بن عقیلؒ کا بیان ہے کہ ہم لوگ حضرت جابرؓ سے آنحضرت ﷺ کی حدیثیں پوچھ کر لکھتے تھے۔ (طحاوی ص ۳۸۴ ج ۲)

(۱۸) حضرت ابو بکر صدیقؓ نے پانچ سو حدیثوں کا ایک مجموعہ لکھا تھا۔ مگر بعد میں اسے جلا دیا اور فرمایا کہ میں نے اس میں وہ حدیثیں بھی لکھی تھیں جن کو میں نے براہ راست آنحضور ﷺ سے نہیں سنا تھا۔ بلکہ کسی اور سے سنا تھا۔ ممکن ہے کہ اس نے جس طرح مجھ سے بیان کیا ہے اس طرح آنحضرت ﷺ نے ارشاد نہ فرمایا ہو کسی اور طرح فرمایا ہو تو خواہ مخواہ میری گردن پر اس کا بوجھ ہوگا۔

(تذکرۃ الحفاظ ص ۵ ج ۱ کنز العمال ص ۲۳۷ ج ۵)

صاحب تذکرہ نے یہ روایت نقل کر کے لا یصح ذلک لکھا ہے یعنی یہ روایت صحیح نہیں لیکن اس کی عدم صحت ہمیں کچھ بھی مضر نہیں ہے کہ ہمارے دعوائے کتابتِ حدیث کا اس پر انحصار نہیں ہے۔ بہر حال اس سے معلوم ہوا کہ حضرت صدیقؓ نے حدیثیں لکھی تھیں۔ مگر غایت احتیاط کی بنا پر کاغذ سے ان کو محو کر دیا۔ اس روایت سے یہ مطلب نکالنا کہ حضرت صدیقؓ کے ہاں حدیث حجت نہیں تھی یا اس کا لکھنا جائز نہیں تھا۔ خوش فہمی کا عجیب مظاہرہ ہے۔ اگر کتابتِ حدیث آپ کے ہاں ناجائز کام ہوتا تو شروع سے اسے ہاتھ نہ لگاتے اور پھر مٹانے اور جلانے کی وجہ۔ مثلاً یہ ارشاد فرماتے کہ اس کا لکھنا منع تھا۔ غلطی سے لکھ بیٹھا اس لئے مٹا رہا ہوں۔ باقی رہا حجیت کا مسئلہ تو آپ کا حدیث نبویؐ پر عمل کرنا تواتر سے ثابت ہے جو مسلم، کافر سب کے نزدیک قطعی دلیل ہے۔

(۱۹) حضرت عمر بن الخطابؓ نے اپنے دور خلافت میں سنن نبویہ لکھنے کا ارادہ فرمایا اور صحابہ کرامؓ سے مشورہ بھی لیا۔ سب نے بالاتفاق احادیث نبویہ کے لکھنے کا مشورہ دیا۔

حضرت عمرؓ ایک مہینہ اس کام کے متعلق استخارہ بھی فرماتے رہے مگر اس خطرہ کی بنا پر کہ قرآن کے ساتھ حدیث کا خلط ملط نہ ہو جائے اس ارادہ کو ترک کر دیا۔ (تدریب الراوی ص ۱۵۱)

پوری صفائی کے ساتھ یہ روایت بتلا رہی ہے کہ فاروق اعظمؓ بلکہ تمام صحابہؓ کے ہاں حدیث کا لکھنا جائز بلکہ قرین مصلحت تھا۔ مگر ایک عارض کی وجہ سے اس پر حضرت فاروق اعظمؓ اس وقت عمل نہ کر سکے۔

(۲۰) حضرت فاروق اعظمؓ نے فرمایا۔ علم کو مقید کرو (دارمی ص ۶۸ مستدرک حاکم ص ۱۰۶ ج ۱)

پہلے بحوالہ گزر چکا ہے کہ قرن اول میں علم سے مراد حدیث ہوتی تھی۔

(۲۱) حضرت انسؓ نے محمود بن ربیعؓ (صحابی) سے حضرت عتبانؓ کی ایک طویل حدیث سنی تو اپنے لڑکے سے فرمایا کہ اس کو لکھ لو چنانچہ اس نے لکھ لیا۔ (صحیح مسلم ص۴۶ ج۱)

طحاوی ص۳۸۴ ج۲ میں بھی حضرت انسؓ کا اپنے لڑکے سے حدیث لکھوانا مذکور ہے۔

(۲۲) حضرت اَبو البُختریؒ کا بیان ہے کہ میں نے ایک صحابیؓ یا تابعیؒ سے حدیث سنی جو کہ میری درخواست پر انہوں نے لکھ کر میرے حوالہ کی۔ (ابو داؤ ص۱۸ ج۲)

(۲۳) حضرت عبداللہ بن حنشؒ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت براءؓ کی مجلس میں لوگوں کو ہتھیلیوں پر بھی حدیث لکھتے دیکھا ہے (دارمی ص۶۹) غالبًا کاغذ بھر جاتا ہوگا تو ہتھیلیوں پر اس لئے لکھ لیتے ہوں گے کہ گھر پہنچ کر کاغذ پر نقل کر لیں گے۔

(۲۴) حضرت حسن بن جابرؒ نے حضرت ابو امامہ باھلیؓ سے حدیث لکھنے کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کچھ مضائقہ نہیں (دارمی)

(۲۵) حضرت اَبو بُردہ اشعریؒ کا بیان ہے کہ میں اپنے والد (حضرت ابو موسی اشعریؓ) سے حدیثیں سنتا تھا تو لکھ لیا کرتا تھا۔ ایک دفعہ میرے والد نے میرا مجموعہ منگوا کر مجھ سے پڑھوایا میں پڑھ چکا تو فرمایا کہ ہاں میں نے آنحضرت ﷺ سے اسی طرح سنا ہے۔ لیکن میں ڈرتا ہوں کچھ کمی وبیشی نہ ہو جائے۔ (مجمع الزوائد ص۱۵۱ ج۱)

(۲۶) حضرت ضَحَّاك بن قَیسؒ نے حضرت نعمان بن بشیرؓ کو لکھا کہ آنحضرت ﷺ جمعہ کی نماز میں سورہ جمعہ کے سوا اور کون سی سورۃ پڑھتے تھے۔ انہوں نے جواب لکھا کہ هل اتاك (یعنی سورۃ الغاشیۃ) (مسلم ص۳۲۳ ج۱)

(۲۷) حضرت عمرؓ نے عتبہ بن فرقد کو لکھا کہ آنحضرت ﷺ نے حریر پہننے سے منع فرمایا ہے (مسلم ص۳۰۷ ج۲)

(۲۸) حضرت علیؓ کے فتاویٰ کا بڑا حصہ لکھا ہوا حضرت ابن عباسؓ کی خدمت میں لایا گیا۔ (مقدمہ صحیح مسلم)

(۲۹) حضرت سَمُرۃ بن جُندُبؓ صحابی سے آپ کے فرزند سلیمانؒ روایتوں کا ایک ''نسخہ کبیرۃ'' روایت کرتے ہیں۔ (تھذیب التھذیب ص۱۹۸ ج۴)

(۳۰) حضرت سعید بن جبیرؒ کہتے ہیں کہ میں، حضرت ابن عمرؓ و ابن عباسؓ سے رات کو روایتیں سنتا تھا اور لکھ لیتا تھا (دارمی ص۶۹)

(۳۱) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صاحبزادے عبدالرحمٰنؒ ایک کتاب لائے اور قسم کھا کر فرمایا کہ یہ خود حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے (جامع لابن عبدالبر ص۱۷)

(۳۲) ترمذی باب الیمین مع الشاهد ص۱۸۰ج۱ کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سعد بن عبادہؓ کے پاس ایک صحیفہ تھا جس کے حوالہ سے ان کے صاحبزادے بعض روایتیں بیان کیا کرتے تھے۔

(۳۳) حضرت عبداللہ بن ابی اوفی صحابیؓ بھی اپنی حدیث لکھا کرتے تھے۔ (بخاری کتاب الجهاد باب الصبر علی القتال)

عہد نبویؐ کے ۲۴ حوالہ جات کے ساتھ عہد صحابہؓ کے ان ۳۳ کا اضافہ کیجئے تو ۵۷ بنیں گے۔ ان ۵۷ مستند شواہد سے ثابت ہوا کہ عہد نبوت کی طرح عہد صحابہؓ میں بھی احادیث نبویہ لکھی جاتی رہیں۔ صحابہ کرامؓ نے خود حدیثیں لکھیں۔ اپنے شاگردوں (تابعینؒ) کی درخواست پر ان کو لکھنے کی اجازت دی بلکہ ان کو حدیثوں کے قلم بند کرنے کا حکم دیا۔

اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حضرت ابو ہریرہؓ کے پاس حدیث کی کتب کثیرہ تھیں (دیکھو نمبر۱) صحیفہ ہمام بھی اسی زمانہ میں مرتب ہوا۔ (دیکھو نمبر۳) حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاں بھی حدیث نبویؐ کی ایک نہیں بلکہ متعدد کتابیں تھیں (دیکھو نمبر۴) حضرت انسؓ کے ہاں دربار رسالتؐ کا تصدیق شدہ حدیثوں کا ایک مجموعہ تھا (دیکھو نمبر۸) حضرت سمرۃ بن جندب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیٹے کے پاس حدیثوں کا ایک ''نسخہ کبیرہ'' تھا جو وہ اپنے والد صاحب سے روایت کرتے تھے (دیکھو نمبر ۲۹) ایک اور بات بھی یاد رہے کہ مذکورہ بالا تفصیل سے یہ حقیقت بھی آشکارا ہوگئی کہ کثیر الراویۃ صحابہ کرامؓ میں سے بیشتر حضرات کی روایت کردہ احادیث نبویہ ان کی زندگی میں ان کے قلم سے یا ان کے تلامذہ کے قلم سے قید تحریر میں آچکی تھیں۔ وہ حضرات اور ان کی روایتوں کی تفصیل یہ ہے:

---

(۱) حضرت عبداللہ بن عمروؓ کی یہ تعداد حضرت ابو ہریرہؓ کے اس ارشاد کی بنا پر لکھی گئی جو بخاری وغیرہ سے پہلے نقل ہو چکا ہے جس میں آپ نے فرمایا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمروؓ کی روایتیں مجھ سے زیادہ ہیں کیونکہ وہ حدیث لکھتے تھے اور میں لکھتا نہیں تھا۔ باقی حضرات کی حدیثوں کی یہ تعداد محدثین کرامؒ نے خود لکھی ہے۔

| | نام | روایتوں کی تعداد | سال وفات |
|---|---|---|---|
| ۱۔ | حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ | ۵۳۷۱ (سے زائد) | ۶۳ھ |
| ۲۔ | حضرت ابو ہریرۃؓ | ۵۳۷۴ | ۵۹ھ |
| ۳۔ | حضرت عبداللہ بن عباسؓ | ۲۶۶۰ | ۶۸ھ |
| ۴۔ | حضرت عبداللہ بن عمرؓ | ۱۶۳۰ | ۷۳ھ |
| ۵۔ | حضرت جابر بن عبداللہؓ | ۱۵۶۰ | ۷۸ھ |
| ۶۔ | حضرت انس بن مالکؓ | ۱۲۸۶ | ۹۳ھ |

ان کے علاوہ حدیث کے دوسرے تحریری سرمائے الگ ہیں جن کا ذکر بالتفصیل اوپر آچکا ہے۔

ان تاریخی حقائق کے باوجود یہ دعویٰ کرنا کہ حدیثیں، حضور اکرم ﷺ کی وفات سے سو سال بعد لکھی گئی تھیں۔ کس قدر حق و انصاف کا خون کرنا ہے اور دیانت و صداقت پر ظلم کرنا ہے۔ فالی اللہ المشتکی۔

## عہد تابعینؒ میں حدیث کی کتابت

مجھے طوالت مضمون کی وجہ سے قارئین کرام کے ملال طبعی کا اندیشہ ہے کہ آج کل کے عام طبائع اختصار پسند اور راحت پسند ہیں مگر مسئلہ کی نزاکت و اہمیت اختصار کی اجازت نہیں دیتی۔ بہر حال اطمینان رکھیئے کہ اب ہم منزل مقصود کے قریب پہنچ چکے ہیں۔ گذشتہ اقتباسات میں یہ دکھایا گیا ہے کہ تحریری سرمایہ ہی اگر دنیا میں قابل وثوق ہوسکتا ہے تو خود عہد نبوت میں سرکار دو عالم ﷺ کے امر و اجازت سے حدیث لکھی گئی پھر عہد صحابہؓ میں صحابہؓ کے حکم اور اجازت سے حدیث نبویؐ کو سپرد قلم کیا گیا۔ اب ہم آپ کو یہ دکھانا چاہتے ہیں کہ تابعینؒ کے دور میں بھی کتابت حدیث کا سلسلہ جاری رہا۔ بلکہ ہر آنے والے دور میں یہ سلسلہ تحریر تیز سے تیز تر ہوتا گیا۔ چند واقعات ملاحظہ فرمائیے:

(۱) حضرت ابراہیم نخعیؒ کا بیان ہے کہ حضرت سالم بن ابی الجعدؒ (تابعی) حدیثیں لکھا کرتے تھے (ترمذی ص۲۷۸ج۲ دارمی ص۶۶) سالمؒ کی وفات ۱۰۱ھ میں ہوئی اور انہوں نے بعض صحابہؓ سے بھی حدیثیں سنی ہیں۔

(۲) ۹۹ھ میں حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ خلیفہ ہوئے اور ۱۰۱ھ میں وفات پائی۔ یہ خود بھی کتاب و

سنت کے بڑے عالم تھے۔ صحیح بخاری ص۲۰ ج۱ فتح الباری ص۱۴۰ ج۱ مسند دارمی ص۶۸ موطا وغیرہ میں مذکور ہے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اپنے دور خلافت میں مدینہ منورہ کے قاضی ابو بکر بن محمد بن عمرو بن حزمؒ کو فرمان بھیجا کہ آنحضرت ﷺ کے سنن و اخبار کو مدون کریں کیونکہ مجھے رفتہ رفتہ علم کے گم ہو جانے کا ڈر ہو رہا ہے چنانچہ حضرت ابو بکر بن محمدؒ کی کوشش سے آنحضرتؐ کے سنن و احادیث کے دفتر کے دفتر مرتب ہو کر دارالخلافہ میں آئے اور ان کی نقلیں تمام ممالک اسلامیہ کے مرکزی شہروں میں بھیجی گئیں (جامع بیان العلم ص ۳۸) ابو بکرؒ موصوف کا انتخاب اس کام کیلئے اس لئے ہوا کہ وہ خود خبر و حدیث کے امام تھے۔ مدینہ طیبہ کے قاضی تھے۔ اس کے علاوہ حضرت عائشہؓ کا علمی سرمایہ حضرت عمرۃؒ بنت عبدالرحمٰن کے پاس تھا۔ جو حضرت عائشہ صدیقہؓ کی بڑی مشہور شاگرد تھیں اور یہی عمرۃؒ، ابو بکرؒ مذکور کی خالہ تھیں۔ چنانچہ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے ان کو خصوصی تاکید فرمائی تھی کہ وہ اپنی خالہ سے بھی حدیثیں جمع کریں۔ اس طرح حضرت صدیقہ عائشہؓ کا سرمایہ حدیث بھی محفوظ ہو گیا۔ حافظ ابن حجرؒ لکھتے ہیں کہ ابو بکرؒ کے پاس حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کا یہ فرمان آیا تھا کہ:

ان یکتب له من العلم من عند عمرة بنت عبدالرحمن و القاسم بن محمد (تدوین حدیث ص ۲۹)

کہ ''عمرۃؒ بنت عبدالرحمٰن اور قاسمؒ بن محمد کے علم کو وہ ان کیلئے لکھیں۔''

یہ قاسمؒ بن محمد بن ابو بکر صدیقؓ حضرت عائشہؓ کے بھتیجے ہیں۔ بچپن میں یتیم ہو گئے تھے حضرت عائشہؓ کی پرورش میں رہے سب کچھ ان ہی سے حاصل کیا۔

یہاں ایک اور حقیقت بھی سمجھ لیجئے کہ عورتوں میں سب سے زیادہ حدیث جاننے والی حضرت عائشہ صدیقہؓ تھیں۔ محدثین کرام نے آپ کی روایت کردہ حدیثوں کا شمار دو ہزار دو سو دس (۲۲۱۰) بتلایا ہے۔ مذکورہ بالا بیان سے معلوم ہوا کہ حضرت صدیقہؓ کا اتنا بڑا ذخیرۂ حدیث بھی کم از کم تابعینؒ کے عہد میں زیر تحریر آچکا تھا۔

۳۔ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے اپنے عہد خلافت میں حضرت ابن شہاب زہریؒ کو بھی حکم دیا تھا کہ آنحضرت ﷺ کی حدیثیں جمع کریں۔ امام زہریؒ کی ولادت ۵۰ھ اور وفات ۱۲۴ھ میں ہوئی۔ مورخین کا بیان ہے کہ امام زہریؒ مدینہ منورہ میں ایک ایک انصاری کے گھر جاتے۔ جواں، بوڑھے، مرد، عورت جو مل جاتا اس سے آنحضرتؐ کے اقوال و حالات پوچھتے اور قلم بند کرتے۔ (تہذیب ترجمہ

زہریؒ) حضرت معمرؒ کا بیان ہے کہ امام زہریؒ کی حدیثوں کے کئی دفتر اونٹوں پر بار کئے گئے تھے۔ (تذکرۃ الحفاظ ص۱۰۶ ج۱)

امام زہریؒ کے تلامذہ کی فہرست بہت طویل ہے اور یہ سب شب و روز آنحضرتؐ کے سنن و احوال کی جمع و ترتیب نشر و اشاعت میں مشغول رہتے۔ یہی ان کی زندگی کا کام تھا اس کے سوا دنیا کے ہر کا سے کنارہ کش ہو گئے تھے۔ (خطبات مدراس ص۵۶)

۴۔ حضرت ابو الزناد تابعیؒ بھی فرماتے ہیں کہ ہم حضرت زہریؒ کے ساتھ علماء کے پاس حدیثیں سننے کیلئے جاتے تھے۔ امام زہریؒ اپنے ساتھ تختیاں اور کاغذ لئے رہتے تھے اور جتنا سنتے تھے سب لکھ لیتے تھے (تذکرۃ ص۱۰۳ ج۱)

۵۔ حضرت صالح بن کَیْسانؒ (تابعی) کا بیان ہے کہ میں اور زہریؒ دونوں نے حضور ﷺ کی حدیثیں لکھیں۔ (کنز العمال ص۲۳۸ ج۵)

۶۔ حضرت رجاء بن حَیْوۃؒ (تابعی) کا ارشاد ہے کہ ہشام بن عبدالملکؒ نے اپنے عامل کو مجھ سے ایک حدیث دریافت کرنے کیلئے لکھا۔ اگر وہ حدیث میرے پاس لکھی ہوئی نہ ہوتی تو میں اس کو بھول ہی چکا تھا (دارمی ص۶۹) حضرت رجاءؒ کی وفات ۱۱۲ھ میں ہوئی۔

۷۔ حضرت سلیمان بن موسیٰؒ کا بیان ہے کہ حضرت نافعؒ (تابعی) کو دیکھا کہ وہ حدیثیں بولتے جاتے ہیں اور لوگ ان کے سامنے لکھتے جاتے ہیں (دارمی ص۶۹)

۸۔ ایک شخص نے حضرت حسن بصریؒ (تابعی) سے کہا کہ میرے پاس آپ کی بیان کردہ کچھ حدیثیں لکھی ہوئی ہیں۔ میں ان کی روایت آپ سے کرسکتا ہوں۔ انہوں نے فرمایا کہ ہاں۔ (ترمذی ص۲۳۹ ج۲)

۹۔ حضرت حُمَیْد طویلؒ نے حضرت حسن بصریؒ کی کتابیں نقل کی تھیں۔ (تھذیب التھذیب ص۳۹ ج۳)

۱۰۔ حضرت ابن جُرَیج فرماتے ہیں کہ میں حضرت ہشام بن عروہؒ (تابعی) کے پاس ایک کتاب لے کر پہنچا کہ یہ آپ کی روایتیں ہیں، ان کو میں بیان کردوں؟ انہوں نے فرمایا۔ ہاں! (ترمذی ص۲۳۹ ج۲)

## تبع تابعین رحمۃ اللہ علیہم کے عہد میں حدیث کی کتابت

اب ذرا تابعینؒ کے تلامذہ تبع تابعینؒ کے زمانے کی سیاحت کیجئے اور دیکھئے کہ اس دور میں

حدیث کے کتنے دفتر لکھے گئے اور حدیث نبویؐ کی کیونکر خدمت کی گئی۔

حضرت محمد بن بشیرؒ کا بیان ہے کہ حضرت مسعرؒ (متوفی ۱۵۵ھ) کے پاس ایک ہزار حدیثیں تھیں۔ میں نے دس کے سوا ساری لکھ لیں (تذکرۃ الحفاظ ص۱۷۷ ج۱)

حضرت عبدالرزاقؒ نے حضرت معمرؒ (م۱۵۳ھ) سے دس ہزار حدیثیں سن کر لکھیں (تذکرۃ ص ۱۷۵ ج۱)

حضرت ہشام بن یوسفؒ حضرت سفیان ثوریؒ کیلئے حدیثیں لکھا کرتے تھے۔ (تذکرۃ ص۳۱۶ ج۱)

حضرت ابونعیمؒ نے آٹھ سو مشائخ سے حدیثیں لکھیں (نصرۃ الحدیث ص۱۷)

امام زہریؒ حدیث بولتے تھے اور حضرت شعیبؒ (م۱۶۳ھ) لکھتے تھے۔ امام احمد بن حنبلؒ نے حضرت شعیبؒ کی کتابیں دیکھیں اور فرمایا کہ شعیبؒ کی کتابیں بہت صحیح اور درست ہیں (تذکرہ ص۲۱۰ ج۱).

حضرت ابوعوانہ لکھنا نہیں جانتے تھے۔ اس لئے جب حدیث سننے کیلئے جاتے تھے تو دوسرے سے لکھواتے تھے۔ آپ کی وفات ۱۶۳ھ میں ہوئی (تذکرہ ص۲۱۹ ج۱).

حضرت ابن لہیعہؒ (م۱۷۴ھ) کے پاس حدیث کی کتابیں تھیں (تذکرہ ص۲۲۰ ج۱).

حضرت سلیمان بن بلالؒ (م۱۷۲ھ) کے مسموعات کی کئی کتابیں تھیں (تذکرہ ص۲۴۷ ج۱).

حضرت ابونعیمؒ نے حضرت عبدالسلامؒ (م ۱۸۷ھ) سے کئی ہزار حدیثیں سن کر لکھیں (تذکرہ ص۲۴۹ ج۱).

حضرت عبداللہ بن المبارکؒ کی لکھی ہوئی حدیثیں جو آپ نے لوگوں کو سنائیں، بیس ہزار تھیں (تذکرہ ص۲۴۹ ج۱).

اس دور میں حدیثوں کے لکھنے کا یہ دستور تو باقی ہی تھا کہ استاذ سے جو حدیثیں سنیں لکھ لیں۔ اس دستور کے علاوہ باقاعدہ تصنیف و تالیف کا سلسلہ بھی جاری ہوگیا تھا۔ چنانچہ مکہ مکرمہ میں حضرت ابن جریجؒ (م۱۵۰ھ) مدینہ طیبہ میں امام مالکؒ (م ۱۷۹ھ)، بصرہ میں حضرت ربیع بن صبیحؒ (م۱۴۱ھ) اور سعید بن ابی عروبہؒ (م۱۵۲ھ) اور حضرت حمادؒ (م ۱۶۷ھ) کوفہ میں حضرت سفیان ثوریؒ (م۱۶۱ھ) یمن میں حضرت معمر بن راشدؒ (م ۱۵۳ھ) شام میں حضرت امام اوزاعیؒ (م ۱۵۷ھ) خراسان میں حضرت عبداللہ بن مبارکؒ (م۱۸۱ھ) رے میں جریر بن عبدالحمیدؒ (م ۱۸۸ھ) واسط میں حضرت ہشیمؒ

(م ۱۸۳ھ) ان سب حضرات نے حدیث نبویؐ کی کتابیں لکھیں۔

ان کے علاوہ حضرت موسیٰ بن عقبہؒ م ۱۴۱ھ اور حضرت ابن اسحاقؒ م ۱۵۱ھ نے غزوات اور سیرت نبویؐ پر کتابیں لکھیں۔ حضرت ابو معشر م ۱۷۰ھ نے بھی غزوات نبویؐ پر کتاب لکھی۔ حضرت امام شافعیؒ کے استاذ حضرت ابراہیم بن اسلمیؒ م ۱۸۴ھ نے امام مالکؒ کی موطا کی طرز پر مگر اس سے چند گونہ بڑی اپنی موطا لکھی (تذکرہ)

حضرت معانی بن عمرانؒ موصلی م ۱۸۵ھ نے حدیث پر کتاب السنن، کتاب الزھد، کتاب الادب، کتاب الفتن وغیرہ تصیف کیں (تذکرہ ص ۲۶۵ ج۱)

حضرت امام ابو یوسفؒ م ۱۸۲ھ نے کتاب الاثار، کتاب الخراج وغیرہ لکھیں، حضرت امام محمدؒ م ۱۸۹ھ نے موطا، کتاب الاثار، **کتاب الحجج** وغیرہ تصنیف فرمائیں۔ حضرت ولید بن مسلمؒ م ۱۹۵ھ نے حدیث کے مختلف موضوعات پر ستر کتابیں لکھیں (تذکرہ ص ۲۷۹ ج ۱)

امام وکیعؒ م ۱۹۷ھ بھی حدیث کے باب میں صاحب تصنیفات تھے (تذکرہ ص ۲۸۳ ج ۱)۔

حضرت ابن وہبؒ م ۱۹۷ھ نے **اھوال القیامۃ**، جامع، موطا وغیرہ تصنیف کیں حضرت محمد بن فضیلؒ م ۱۹۵ھ نے کتاب الزھد، کتاب الدعا وغیرہ تالیف کیں۔

اس دور کی تصنیفات میں سے حضرت سفیانؒ کی جامع، حضرت ابن المبارکؒ کی کتاب الزھد و الرقاق، امام مالکؒ کی موطا، امام ابو یوسفؒ کی کتاب الاثار، کتاب الخراج اور امام محمدؒ کی موطا، کتاب الاثار اور **کتاب الحجج** وغیرہ آج بھی موجود ہیں۔

اس کے بعد صحاح ستہ اور حدیث کی دوسری متداول کتابوں کے مصنفین کا دور آتا ہے اس دور کا تحریری سرمایہ آج ہزاروں اوراق میں نقل متواتر کے ساتھ منقول ہوتا ہوا اہل اسلام کے پاس موجود ہے۔

## تدوین وتحریر حدیث کے تین دور

مسلمانوں میں اخبار و سیر اور احکام وسنن کی ترتیب و تدوین کے درحقیقت تین دور ہیں۔ اول جب ہر شخص نے اپنی ذاتی معلومات کو یکجا کیا۔ دوسرا دور وہ آیا جب ہر شہر کی معلومات ایک جگہ فراہم کی گئیں۔ تیسرا دور وہ تھا جب تمام دنیائے اسلام کی معلومات اکٹھی کی گئیں اور ان کو موجودہ کتابوں کی صورت میں جمع کیا گیا۔ پہلا دور غالباً ۱۰۰ھ تک قائم رہا۔ دوسرا دور ۱۵۰ھ تک رہا اور تیسرا دور ۱۵۰ھ سے تیسری صدی کے کچھ دنوں بعد تک قائم رہا۔

پہلا دور صحابہؓ واکابر تابعینؒ کا تھا۔ دوسرا تبع تابعینؒ کا اور تیسرا دور حضرات امام بخاریؒ، امام مسلمؒ، امام ترمذیؒ، امام احمد بن حنبلؒ وغیرہ کا تھا۔ پہلے دور کا تمام سرمایہ دوسرے دور کی کتابوں میں ہے اور دوسرے دور کی کتابوں کا تمام مواد تیسرے دور کی کتابوں میں کھپا دیا گیا ہے اور دوسرے اور تیسرے دور کی کتابوں کا سرمایہ آج ہزاروں اوراق میں ہمارے پاس موجود ہے اور دنیا کی تاریخ کا سب سے گراں بہا سرمایہ اور معتبر و مستند ذخیرہ ہے۔ جس سے زیادہ مستند اور معتبر دنیا کی تاریخ کے خزانہ میں کوئی اور ذخیرہ نہیں۔ (خطبات مدراس ص۵۷)

# ازالۂ شبہات

حدیث نبوی علی صاحبه الصلوة و السلام کی حجیت و ثقاہت اور حفاظت کے متعلق بعض حلقوں کی طرف سے کچھ اعتراضات اور شبہات پیش کئے جاتے ہیں۔ اگر ان کا ازالہ نہ کیا جائے تو زیر بحث مسئلہ تشنہ تکمیل رہ جائے گا۔ اس لئے آئندہ اوراق میں شبہات اور ان کے جوابات لکھے جاتے ہیں۔ اکثر اصولی اور کلی شبہات کا حل یہاں ملاحظہ فرمائے گا اور جزوی شبہات کا جواب رسالہ ''صرف ایک اسلام'' میں مل سکتا ہے جو شیخ الحدث حضرت العلامہ مولینا محمد سرفراز خان صاحب صفدر متعنا الله تعالیٰ و سائر المسلمین بعلومه المبارکة کا تصنیف شدہ ہے

## پہلا شبہ اور اس کا جواب

قرآن پاک کی بعض آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا کے پیغمبر کا کام صرف یہ ہے کہ وہ خدا کا پیغام اور کلام خدا کے بندوں تک پہنچا دے اور بس، چنانچہ ارشاد باری ہوتا ہے:

مَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ (مائدہ:۹۸)

''نہیں ہے رسول کے ذمہ مگر پہنچانا''

اِنْ عَلَيْكَ اِلَّا الْبَلٰغُ (شوریٰ:۴۸)

''(اے محمد) آپ کے ذمہ صرف پہنچانا ہے۔''

وغیر ذالك من الآيات

**جواب:-** ان آیات کا یہ مطلب نکالنا جو سوال میں بیان کیا گیا ہے، قرآن پاک سے ناواقفیت کا

نتیجہ ہے، کیونکہ قرآن پاک کی بیسیوں آیات میں پیغمبر خدا کی متعدد حیثیتیں واضح کی گئی ہیں جن پر قدرے تفصیل کے ساتھ گزشتہ اوراق(۱) میں روشنی ڈالی گئی ہے۔ یہاں بھی چند اشارے کردئے جاتے ہیں۔

## خدا کا رسول

۱۔ کتاب الٰہی کا معلم اور امت کا مربی و مزکی ہوتا ہے:

وَيُزَكِّيهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتَٰبَ وَالْحِكْمَةَ (آلِ عمران۔ وغیرہ)

۲۔ کلام الٰہی کا مبین و مفسر اور شارح ہوتا ہے:

وَأَنزَلْنَآ إِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ إِلَيْهِمْ (نحل:۴۴)

۳۔ ان کے فیصلہ کے بعد مومن کو اختیار نہیں رہتا بلکہ اس کا قبول کرنا فرض ہو جاتا ہے:

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَلَا مُؤْمِنَةٍ إِذَا قَضَى اللَّهُ وَرَسُولُهُۥٓ أَمْرًا أَن يَكُونَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ أَمْرِهِمْ (احزاب:۳۶)

۴۔ ان کی زندگی اہل ایمان کیلئے ایک بہترین واجب الاتباع نمونہ ہوتی ہے۔''

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (احزاب:۲۱)

۵۔ ان کی اطاعت بلا شرط واجب ہوتی ہے:

وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ (نساء۔ وغیرہ)

۶۔ ان کی اطاعت و فرمانبرداری عین اطاعت الٰہی ہوتی ہے:

مَّن يُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ أَطَاعَ اللَّهَ (نساء:۸۰)

۷۔ ان کی نافرمانی کھلی گمراہی بنتی ہے:

وَمَن يَعْصِ اللَّهَ وَرَسُولَهُۥ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَٰلًا مُّبِينًا (احزاب:۳۶)

۸۔ مجلس میں انکی آواز پر آواز بلند کرنا حبط اعمال کا موجب ہوتی ہے:

لَا تَرْفَعُوٓا أَصْوَٰتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ (الی) أَن تَحْبَطَ أَعْمَٰلُكُمْ وَأَنتُمْ لَا تَشْعُرُونَ (حجرات:۲)

باقی رہیں معترض کی پیش کردہ آیات تو ان کے سیاق و سباق اور فحوائے نظم پر نظر کرنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ان آیات میں کفار کو بتایا جا رہا ہے کہ اگر تم ایمان نہیں لاؤ گے اور حضور ﷺ کی دعوت پر عمل نہیں کرو گے تو اس میں خدا کے پیغمبر کا کوئی نقصان نہیں ہے کیونکہ ان کے ذمہ صرف

(۱) ملاحظہ ہو عنوان ''حدیث نبوی کی حجیت قرآن سے'' ۱۲

یہ ہے کہ خدا کا پیغام تم کو پہنچا دیں، باقی رہا تمہارا اس پر عمل کرنا یا نہ کرنا۔ اس کی ذمہ داری ان پر بالکل نہیں ہے۔ اس کی جواب دہی تمہیں کرنی پڑے گی تم پر حجت تمام ہوچکی۔ اب تمہارے پاس کوئی عذر اور حیلہ باقی نہیں رہا۔ دوسری طرف ان آیات میں حضور اکرم ﷺ کو ایک گونہ تسلی دی جارہی ہے کہ آپؐ ان کافروں کے کفر و انکار سے دل گرفتہ نہ ہوں کیونکہ آپ ان پر داروغہ مقرر نہیں کئے گئے کہ ان کے عملوں کے بارے میں آپؐ سے کوئی باز پرس ہو۔ آپؐ کے سپرد جو کام کیا گیا وہ صرف تبلیغ ہے جو بحمدللہ آپؐ بخوبی سرانجام فرما رہے ہیں۔ الغرض پیغمبر خدا ﷺ کی امت کے دو طبقے ہیں ایک امت دعوت، جنہوں نے آپ کے پیام کو قبول نہیں کیا اور آپ پر ایمان نہیں لائے۔ ان کیلئے تو آپؐ صرف مبلغ کی شان رکھتے ہیں۔ دوسرا طبقہ امت اجابت یعنی وہ لوگ جو آپ پر ایمان لائے آپؐ کے ہر فرمان کو دل و جان سے قبول کیا۔ ان کیلئے آپؐ مبلغ بھی ہیں، معلم کتاب بھی، مزکی بھی ہیں، معلم اخلاق بھی، مبشر بھی ہیں، مفسر قرآن بھی، اسوۂ حسنہ بھی ہیں مسند ہدایت بھی۔ وثیقہ فلاح بھی ہیں۔ وسیلہ نجات بھی۔ سراج منیر بھی ہیں۔ نور ہدایت بھی۔ آپ کی یہ تمام شانیں گذشتہ عنوان ''حدیث نبویؐ کی حجیت قرآن سے'' کے تحت قرآن مجید کی آیات سے ثابت ہوچکی ہیں۔

## دوسرا شبہ اور اس کا جواب

قرآن پاک میں رسول خدا ﷺ کے بعض افعال پر تنبیہ کی گئی ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ پیغمبر خدا بھی بعض اوقات غلطی کر جاتا ہے تو پھر مطاع مطلق کیونکر ہوسکتا ہے اور اس کا ہر قول، ہر فعل دین کے باب میں حجت کیسے بن سکتا ہے؟

**جواب:-** اس شبہ کا تعلق انبیاء کرام علیہم السلام کی عصمت سے ہے اور خدا کے نبی کی عصمت و طہارت اور بے گناہی قرآن وعقل کی روشنی میں پہلے ثابت کی جا چکی ہے۔ ملاحظہ ہو عنوان ''انبیاء علیہم السلام کی عصمت قرآن میں'' عصمت کے دلائل کے اعادہ کی حاجت نہیں ہے۔ جن آیات کی بنا پر یہ شبہ پیدا ہوا ہے صرف ان کی توضیح وتشریح کر دینی کافی ہے۔

آنحضرت ﷺ کی ۲۳ سالہ نبویؐ زندگی میں ہزاروں امور اور واقعات پیش آئے جن پر آپ نے اپنے اجتہاد اور شرح صدر سے فیصلے صادر فرمائے۔ مگر ان میں سے کل پانچ باتیں ایسی ہیں جن پر اللہ تعالیٰ نے تنبیہ فرمائی۔ معترض کے خیال میں تو یہ پانچ باتیں اور ان پر مشتمل چند آیتیں رسول اقدس ﷺ کی عدم معصومیت کی دلیل ہیں۔ لیکن واقع میں یہی تنبیہیں اور یہی آیتیں خدا کے پیغمبرؐ کی عصمت

و بے گناہی کا بہت بڑا ثبوت ہیں۔ وہ اس طرح کہ اول تو ان آیات سے ایک سنت الٰہی کا پتہ چلا کہ جب نبی ﷺ سے کوئی معمولی سے معمولی لغزش بھی ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ خاموشی اختیار نہیں فرماتے بلکہ فوراً اپنے کلام اور وحی جلی کے ذریعہ اس پر تنبیہ اور اس کی اصلاح فرما دیتے ہیں تاکہ پیغمبر کا دامن ہلکی سے ہلکی لغزش سے بھی ملوث نہ رہنے پائے اور امت کی غلطی کا سبب نہ بن جائے۔ اس سے ثابت ہوا کہ ۲۳ سالہ طویل عرصہ میں حضور ﷺ سے جو ہزاروں اقوال و افعال اور اعمال صادر ہوئے وہ سب اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں درست ہیں۔ ورنہ اگر ان میں سے ایک بھی خدا تعالیٰ کو ناپسند ہوتا تو خدا تعالیٰ اپنی اس سنت کے مطابق اس پر ضرور تنبیہ فرما دیتے تو نبی ﷺ کے کسی قول و فعل پر خدائی خاموشی وحی جلی (قرآن) کا سکوت یہ اس کی صحت و صداقت کا ایک نشان ہے اور اس کی حیثیت بمنزلہ وحی کے ہوگئی۔

ان چند آیتوں اور تنبیہوں سے دوسرا یہ نتیجہ برآمد ہوتا ہے کہ پیغمبرانہ اجتہاد میں اگر کوئی لغزش ہوتی ہے تو اس کا مفہوم یہ نہیں کہ نبیؑ بھول چوک سے نیکی کی جگہ بدی اور گناہ کر بیٹھتا ہے بلکہ اس کا مفہوم صرف یہ ہوتا ہے کہ دو اچھی صورتوں میں سے پیغمبرؑ بہترین کو چھوڑ کر بہتر اختیار فرما لیتے ہیں اور اسے اپنے اجتہاد میں بہترین سمجھنے لگتے ہیں اس پر اللہ تعالیٰ تنبیہ فرما کر یہ بتا دیتے ہیں کہ بہترین یہ نہیں بلکہ وہ ہے جسے آپ نے چھوڑ دیا ہے لہٰذا بہتر کی جگہ بہترین اختیار کرو۔ جو کچھ عرض کیا جا رہا ہے اس پر واقعات کا ایک ایک جزو شاہد ہے۔

## اجتہاد نبوی ﷺ پر تنبیہ کا پہلا موقع

ہجرت سے قبل مکہ معظمہ میں آنحضرت ﷺ کی مجلس میں قریش کے چند رؤسا حاضر ہوئے۔ آپ ﷺ ان کو اسلام کی دعوت دے رہے تھے۔ توحید کی خوبیاں اور بت پرستی کے نقائص ارشاد فرما رہے تھے اور دل سے آپؐ چاہتے تھے کہ کسی طرح یہ امیر لوگ مسلمان ہو جائیں تاکہ مکہ میں اسلام کی اشاعت بلا روک ٹوک ہو۔ اسی اثنا میں حضرت عبداللہ ابن اُمِ مکتوم رضی اللہ عنہ نابینا مخلص صحابی دربار نبویؐ میں حاضر ہوئے محل اور موقع کا لحاظ کئے بغیر کچھ آپ سے دریافت کیا مگر آنحضرتؐ نے ان کی طرف گوشۂ التفات نہ فرمایا۔ آپ کو ان کا یہ بے محل سوال کرنا ناگوار گزرا۔ آپ چیں بہ جبیں ہوگئے۔ اس پر سورہ عبس کی ابتدائی چند آیتیں بطور شکوہ اور تنبیہ کے نازل ہوئیں۔

غور فرمائیے۔ یہاں دو صورتیں تھیں۔ حضور ﷺ نے پہلے اپنے اجتہاد سے ایک صورت اختیار

فرمائی۔ مگر اللہ تعالیٰ نے تنبیہ فرما کر دوسری صورت کی تلقین فرمائی۔ آپ سراپا دعوت اسلام تھے۔ رات دن آپ کو یہی فکر رہتا تھا کہ کسی طریقہ سے تمام لوگ مشرف باسلام ہو جائیں اور جہنم سے نجات پائیں۔ مکہ کے مغرور و متکبر امراء کو تبلیغ کرنے کا موقع کم میسر آتا تھا اب جب کہ وہ امراء خود ہی دربار رسالت میں آموجود ہوئے تو آپ نے تبلیغ اسلام کیلئے اس موقع کو غنیمت سمجھا۔ آپ کو معلوم تھا کہ حضرت عبداللہ ابن ام مکتومؓ ایک مخلص صحابی ہیں جو ہر طرح آپ کی خاطر اور اسلام کیلئے نثار ہونے کو تیار ہیں۔ اگر اس وقت ان کی بات کا جواب نہ دیا تو کوئی حرج نہیں۔ لیکن اگر کفار سے بے التفاتی برتی اور وہ ناگواری لیکر اٹھ چلے گئے تو مکہ کے عوام پر اس کا برا اثر پڑے گا۔ تبلیغ اسلام میں اور رکاوٹیں پیدا ہوں گی اس صورت حال کے پیش نظر آپ نے ان صحابی کی طرف خاص التفات نہ فرمایا۔ اب آپ ہی بتایئے اس صورت کے اختیار کرنے میں کون سا جرم لازم آتا ہے۔ بلکہ یہ ساری کوشش اسلام کی اشاعت کی خاطر ہو رہی ہے جو بہت بڑی عبادت ہے۔ یہ وہ مقدس فریضہ ہے جس کیلئے انبیاء علیہم السلام مبعوث ہوتے ہیں۔ لیکن علام الغیوب کے علم میں دوسری صورت اس سے اہم اور زیادہ مفید تھی کہ ان رؤسا کو چھوڑ کر مخلص صحابیؓ کی طرف توجہ مبذول فرمائی جاتی وہ اس لئے کہ اسلام کی اصولی بنیادوں میں سے ایک یہ ہے کہ اس کے نزدیک امیر و غریب۔ آقا اور غلام اور اونچے نیچے سب برابر ہیں۔ بینا و نابینا بہ یک وقت اسلام اور پیغمبر اسلامؐ سے مستفید ہو سکتے ہیں۔ اختیار کردہ صورت سے ایک ظاہر بیں معاملہ کی ظاہری سطح کو دیکھ کر اس دھوکہ میں مبتلا ہو سکتا تھا اور کج باطن عنصر دوسروں کو اس مغالطہ میں ڈال سکتا تھا کہ (معاذ اللہ) اسلام کا پیغمبرؐ شکستہ حال غریبوں اور دینداروں سے زیادہ امیروں، تونگروں اور دنیا داروں کی طرف التفات فرمایا کرتا ہے۔ اس کے دربار میں فقیر سے زیادہ غنی کی آؤ بھگت ہوتی ہے۔ اس مہمل خیال سے اسلام کو جو نقصان پہنچ سکتا ہے وہ اس نفع سے کہیں بڑھ کر ہے جو چند متکبرین کے اسلام لانے سے متوقع تھا۔ (سیرۃ النبی ص۱۲۷ ج۴ علامہ سید سلیمان ندویؒ و حواشی قرآنیہ علامہ شبیر احمد عثمانیؒ)

بہر کیف یہاں معاملہ کے دو پہلو تھے اور دونوں اپنے اپنے درجہ میں شرعاً و عقلاً درست تھے بلکہ موجب اجر تھے مگر پہلا بہتر تھا تو دوسرا بہترین تھا۔ پیغمبرانہ اجتہاد میں بہترین کی جگہ بہتر نے لے لی تھی۔ تو وحی قرآن نے تنبیہ کر کے بہترین کی تلقین کر دی۔

یہ ہے خدا تعالیٰ کے رسول ﷺ کی اجتہادی لغزش کی حقیقت اور اس پر تنبیہ الٰہی کی اصلیت، کیا یہ بھی عصمت و بے گناہی کی کوئی ضد اور نقیض ہے کہ اس کے وقوع سے عصمت مشکوک ہوئی جاتی

ہے۔ نہیں ہرگز نہیں۔

حضرت حکیم الامت قدس سرہٗ نے ان آیات کو جو توجیہ فرمائی ہے وہ اپنی جامعیت و وضاحت اور اختصار کے لحاظ سے آب زر سے لکھنے کے قابل ہے اور وہ یہ ہے:

''ان آیات میں آپ کی اجتہادی لغزش پر آپ کو مطلع کیا گیا ہے۔ منشا اس اجتہاد کا یہ تھا کہ یہ امر تو متیقن اور ثابت ہے کہ اہم مقدم ہوتا ہے۔ آپ نے کفر کی اشدیت کو موجب اہمیت سمجھا۔ جیسے دو بیماروں میں ایک کو ہیضہ اور دوسرے کو زکام ہے تو صاحب ہیضہ کا علاج مقدم ہوگا اور اللہ تعالیٰ کے ارشاد کا حاصل یہ ہے کہ اشد ادمرض اس وقت موجب اہمیت ہے جب مریض علاج کا مخالف نہ ہو۔ ورنہ طالب علاج ہونا موجب اقدمیت و اہمیت ہوگا گو مرض خفیف ہو------'' (بیان القرآن)

الغرض خدا تعالیٰ کے نبی ﷺ کی اجتہادی لغزش محض ترک اولی کا نام ہے۔ جیسا کہ تنبیہ کے پہلے موقع کی توضیح وتشریح سے واضح ہے۔ یہی کیفیت باقی چار مقامات کی بھی معلوم ہوتی ہے مثلاً پیغمبرانہ اور فطری عفو و کرم کے تقاضے سے جنگ[۱] کے اسیروں کو رہا کر دینا اور زر فدیہ لے کر ملک کے دفاع کو مضبوط کرنا یا جنگ[۲] کی شرکت سے کسی کو معافی دے دینا یا ایک[۳] مخلص مومن کی خاطر اس کے منافق باپ کی نماز جنازہ پڑھنا یا بعض[۴] ازواج مطہرات کی رضا مندی کیلئے کسی مباح چیز کے استعمال نہ کرنے کا عہد کر لینا کون سا گناہ ہے کہ ان کے ارتکاب سے نبی کریم ﷺ کے دامن عصمت کے داغدار ہونے کا شبہ کیا جا سکے۔ ہاں علام الغیوب کے علم غیب میں اس وقت یہ امور خلاف اولی تھے اس لئے تنبیہ فرمائی گئی۔ یہی خلاف اولی جب تک دنیا کا کوئی عامی انسان اختیار کرتا ہے تو شکوہ پیدا نہیں ہوتا مگر جب اسے خدا کا کوئی نبیؑ اختیار کرتا ہے تو چونکہ خدا تعالیٰ کے ہاں ان کا مرتبہ بہت بلند ہوتا ہے۔ ان کی سیرت پوری دنیا کے انسانوں کیلئے اسوۂ حسنہ (بہترین نمونہ) کا درجہ رکھتی ہے۔ ''حسنات الابرار سیئات المقربین'' کے اصول کے تحت کہیں اس خلاف اولی مگر جائز امر کو ذنب سے کہیں خطیئۃ سے کہیں عصیان سے کہیں ظلم سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ پھر اس پر کہیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے استغفار کا حکم ہوتا ہے اور کہیں پیغمبر از خود استغفار کرتا ہے۔ عصمت کے قطعی اور یقینی دلائل کی وجہ سے ان الفاظ کا حقیقی معنی لینا متعذر و محال ہے۔ اس لئے یہاں ان کا اطلاق از قبیل مجاز ہوگا۔

---

(۱)ماکان لنبی ان یکون له اسری الآیة (انفال). (۲)عفا الله عنك لم اذنت لهم الآیة (توبة). (۳)و لا تصل علی احد منهم الآیة (توبة). (۴)یا أیها النبی لم تحرم ما احل الله لك (تحریم). اس کی مفصل بحث سیرت النبیؐ میں ص۱۲۷ و ما بعدہ میں ہے۔

## تیسرا شبہ اور اس کا جواب

قرآن ایک جامع اور کامل کتاب ہے تبیانا لکل شیء (نحل) قرآن ہی شان ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ قرآن پاک میں ہر چیز کا بیان ہے لہٰذا اس کے ہوتے ہوئے کسی اور کتاب یا حدیث وغیرہ کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔

**جواب:-** اگر قرآن مجید کے جامع و کامل ہونے کا یہ مطلب ہے کہ اس میں اسلام کے تمام اصول وقواعد اور فروعات و جزئیات جن سے قیامت تک آنے والے لوگوں کو واسطہ پڑتا رہے گا۔ یہ سب کے سب پورے بسط و تفصیل کے ساتھ قرآن پاک میں بیان کر دیئے گئے ہیں۔ اس لئے اب کسی اور کتاب یا قرآن کی شرح کی کوئی حاجت نہیں تو ظاہر ہے کہ یہ معنی لینا بالکل غلط، واقعہ کے خلاف ہے۔ قرآن میں نماز کا حکم تو بار بار آیا ہے مگر اس کی پوری تفصیل کہیں بھی نہیں فرمائی گئی۔ روزہ اور زکوۃ کا ذکر تو متعدد دفعہ ہوا ہے مگر ان کے تمام جزئیات بیان نہیں فرمائے گئے۔ حقیقت میں قرآن کی جامعیت و کاملیت کا مطلب یہ ہے کہ یہ کتاب اسلام کے تمام اصول وضوابط کو جامع ہے۔ عقائد و ایمانیات پوری تفصیل سے اس میں بیان کئے گئے ہیں۔ عبادات و اخلاق اور معاملات کے بنیادی قواعد پر اس کتاب میں پوری روشنی ڈالی گئی ہے، زندگی کے ہر شعبہ، حیات انسانی کے ہر گوشہ کے متعلق ایسی کلی ہدایات یہ کتاب پیش کرتی ہے جن سے قیامت تک پیش آنے والی لاکھوں جزئیات کا حکم مستنبط ہوسکتا ہے۔ الغرض یہ کتاب اصول کو جامع ہے اور فروع کا اس سے استنباط و استخراج ہوسکتا ہے۔

پھر قرآن پاک نے خود بتلایا کہ اس کے اصول کی تشریح، مجمل کی تفصیل اور مبہم کی تبیین و توضیح اور استنباط کا حق سب سے پہلے اس ذات کو پہنچتا ہے۔ جن کے قلب منور پر وہ اترا ہے اور جن کا سینہ صافی معارف الہیہ، علوم تشریعیہ کا سب سے بڑا مرکز و منبع ہے۔

چنانچہ ارشاد ہے:

وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ (نحل:۴۴)

''اور ہم نے آپؐ پر ذکر (قرآن) اتارا تا کہ آپؐ کھول کر بیان کریں لوگوں کے واسطے اس کتاب کو جو ان کیلئے اتاری گئی۔''

اسی تبیین نبوی، استنباط پیغمبری کا دوسرا نام حدیث نبوی ہے۔ لہذا اگر قرآن ایک معجز متن ہے تو حدیث اس کی مفصل شرح۔ قرآن ایک دستور کلی ہے تو حدیث اس کا قانون تفصیلی۔ حدیث کے بغیر

قرآن کا تبیانا لکل شیء، ہونا ایک عقدۂ لا ینحل نظر آتا ہے۔ اس مضمون کی زیادہ تفصیل سابقہ اوراق میں گزر چکی ہے۔ ملاحظہ ہو عنوان ''حدیث نبویؐ کی ضرورت۔''

## چوتھا شبہ اور اس کا جواب

اگر حدیث شرعی حجت ہوتی تو آنحضرت ﷺ نے جیسے قرآن پاک لکھوایا تھا ویسے حدیث بھی لکھواتے مگر آپ ﷺ نے حدیث کی تحریر و کتابت کا کوئی انتظام و اہتمام نہیں فرمایا بلکہ برعکس حدیث لکھنے سے آپؐ نے منع فرمایا۔ صحیح مسلم میں حضور پاک ﷺ کا ارشاد منقول ہے۔

**لا تکتبوا عنی غیر القرآن و من کتب عنی غیر القرآن فلیمحه** (ص ۴۱۴ ج ۲)

''کہ مت لکھو مجھ سے قرآن کے علاوہ اور جس نے لکھا ہو مجھ سے قرآن کے سوا تو چاہئے کہ وہ اسے مٹا ڈالے۔''

نیز تذکرۃ الحفاظ ص ۵ ج ۱ کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے پانچ سو حدیثوں کا ایک مجموعہ لکھا پھر اس کو جلا دیا۔ اسی طرح حضور اقدس کے خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بھی حدیث نبوی لکھنے کا ارادہ کیا مگر یہ فرما کر **لا البس کتاب اللہ بشیء ابدا** کتابت حدیث کا ارادہ ترک کر دیا (تدریب الراوی ص ۱۵۱) اس سے معلوم ہوا کہ حضرت صدیقؓ و فاروقؓ بھی حدیث کی حجیت اور جواز کتابت کے قائل نہیں تھے۔

**جواب:-** رسول پاک ﷺ ہمیشہ **الاهم فالاهم** کے شرعی و عقلی اصول کو مدنظر رکھ کر احکام صادر فرمایا کرتے تھے۔ حدیث بے شک شرعی و دینی دلائل میں سے ایک وزنی دلیل ہے مگر قرآن کریم سے بہرحال اس کا درجہ کم ہے۔ قرآن کریم میں معانی کی طرح الفاظ بھی مطلوب و مقصود بالذات ہیں کہ ان کے ساتھ بھی بہت سے دینی احکام کا تعلق ہے مثلاً نماز میں قرات قرآن کا فرض ہونا وغیرہ لیکن حدیث میں اصل مطلوب معانی ہی ہیں الفاظ صرف معانی معلوم کرنے کیلئے بالواسطہ مقصود ہیں۔ بہرکیف قرآن کا مرتبہ حدیث سے زیادہ ہے۔ اسی لئے آنحضرت ﷺ نے سب سے پہلے قرآن مجید کی حفاظت و کتابت کا اہتمام فرمایا۔ کاتبین وحی مقرر فرمائے۔ جب قرآن کا کوئی حصہ نازل ہوتا تو فوراً آپ کاتب وحی سے اسے نوٹ کرا دیتے۔ حدیث چونکہ قرآنی احکام کی عملی تشکیل تھی آنحضرتؐ نے اس کی حفاظت کے سلسلہ میں سب سے پہلے اس پر زور دیا کہ عملاً اس کو محفوظ کیا جاوے۔ فرمایا **صلوا کما رأیتمونی اصلی** کہ ''تم نماز پڑھو جیسے مجھے نماز پڑھتا دیکھتے ہو'' اور فرمایا:

من رغب عن سنتی فلیس منی. (بخاری و مسلم)

''جس نے میری سنت سے منہ موڑا وہ مجھ سے نہیں ہے۔''

اور فرمایا:

ترکت فیکم امرین لن تضلوا ما تمسکتم بھما کتاب اللہ و سنۃ رسولہ (مؤطا امام مالکؒ)

''کہ میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں جب تلک تم ان کو تھامے رہو گے ہرگز گمراہ نہیں ہوگے (ایک) اللہ کی کتاب اور (دوسری) اس کے رسولؐ کی سنت۔''

اور ظاہر بات ہے کہ عملی حفاظت لفظی حفاظت سے زیادہ پختہ اور مضبوط ہوتی ہے، اس کے ساتھ آپ نے حدیث کے یاد کرنے اور دوسروں تک پہنچانے کی ترغیب دی۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

نضر اللہ عبدا سمع مقالتی فحفظھا و وعاھا و اداھا کما سمع (مشکوۃ شریف ص۲۷ بحوالہ ترمذی و دیگر)

''اللہ تعالیٰ تروتازہ رکھے اس بندہ کو جو میری بات سنے اور اس کو خوب یاد رکھے اور اس کو پہنچا دے جس طرح سنی۔''

بلکہ آگے چل کر آپ ﷺ نے حدیث کی حفاظت و روایت کو لازم قرار دیا۔

حجۃ الوداع کے موقع پر آپ ﷺ نے وہ مشہور تاریخی خطبہ دیا جس کا ایک ایک کلمہ اسلام کا مستقل اصول ہے اور پھر فرمایا:

الا فلیبلغ الشاھد الغائب (صحاح)

''خبردار جو حاضر ہے وہ غیر حاضر کو پہنچاتا جائے۔''

رہ گیا کتابتِ حدیث کا مسئلہ تو بے شک آپؐ نے ابتدا میں حدیث لکھنے سے منع[1] فرمایا تاکہ حدیث قرآن کے ساتھ خلط ملط نہ ہو جائے۔ جب قرآن کی لفظی حفاظت سے اطمینان ہوگیا تو آپؐ نے حدیث لکھنے کا شوق رکھنے والے صحابہؓ کو حدیث لکھنے کی اجازت مرحمت فرمادی جیسا کہ گزر چکا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ فرماتے ہیں۔

قلت یا رسول اللہ اکتب کل ما اسمع منک قال نعم قلت فی الرضا و الغضب قال

(۱) یہ منع کرنا گویا کہ ایسا تھا جیسا کہ ایک اہم کام کی تکمیل کیلئے دوسرے اہم کام سے طالب کو روک دیا جاتا ہے۔ مثلاً ایک طالب علم قرآن مجید یاد کر رہا ہے تو اس کو قرآن مجید کا ترجمہ وتفسیر پڑھنے سے استاذ صاحب روک دیتا ہے تاکہ حفظ کا کام پایۂ تکمیل کو پہنچ جائے روکنے کا مقصد یہ نہیں کہ ترجمہ وتفسیر قرآن غیر ضروری ہے۔

**نعم فانی لا اقول فی ذالک کله الا حقا.** (ابو داؤد و دیگر)

"میں نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا وہ سب کچھ جو میں آپؐ سے سنتا ہوں لکھ لیا کروں؟ حضور ﷺ نے فرمایا ہاں۔ میں نے عرض کیا خوشی اور غصہ دونوں حالتوں کی باتوں کو لکھ سکتا ہوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا جی ہاں! کیونکہ میں ان تمام حالات میں حق کے سوا کچھ نہیں کہتا۔"

بلکہ بعض اوقات حضور ﷺ نے حدیث لکھنے کا حکم فرمایا۔ چنانچہ فتح مکہ کے دن آپؐ نے ایک بلیغ اور طویل خطبہ دیا۔ ابو شاہ یمنیؓ نے اس کے لکھوانے کی درخواست کی تو آپؐ نے صحابہ کرامؓ کو حکم دیا: **اکتبوا لابی فلان** (بخاری) "کہ ابی فلاں کیلئے لکھو۔" وفات سے چار پانچ روز قبل آپؐ نے فرمایا کہ قلم دوات لاؤ تا کہ میں تمہارے لئے ایک کتاب لکھوا دوں تا کہ تم میرے بعد گمراہ نہ ہو (بخاری) ظاہر ہے یہ لکھوانا حدیث کا لکھوانا تھا جو کسی مصلحت کی وجہ سے ملتوی کر دیا گیا۔ عہد نبویؐ اور عہد صحابہؓ میں حدیث کے لکھے جانے پر ۵۷ مستند شواہد "کتابت حدیث" کے عنوان کے تحت سابقہ اوراق میں لکھے جا چکے ہیں۔ ان پر پھر ایک مرتبہ نگاہ ڈالیئے۔ جس حدیث کی طرف شبہ میں توجہ دلائی گئی ہے۔ اگر وہ پوری حدیث سامنے آجائے تو شبہ کے اکثر اجزاء خود بخود مٹ جائیں گے۔ وہ حدیث یہ ہے:

**عن ابی سعید الخدریؓ ان رسول اللہ ﷺ قال لا تکتبوا عنی غیر القرآن و من کتب عنی غیر القرآن فلیمحه و حدثوا عنی و لا حرج.** (مسلم کتاب الزھد باب التثبت فی الحدیث و حکم کتابة العلم، ص ۴۱۴ ج ۲)

"حضرت ابو سعید خدریؓ راوی ہیں کہ رسول خدا ﷺ نے فرمایا کہ مجھ سے سوا قرآن کے کچھ نہ لکھو اور جس نے مجھ سے قرآن کے سوا کچھ لکھا ہو وہ مٹا دے اور مجھ سے حدیث بیان کرو اس میں کوئی حرج نہیں۔"

معترضین، حدیث کے صرف پہلے حصہ کو نقل کر کے اعتراض جڑ دیتے ہیں اور آخری حصہ کو نقل نہیں کرتے کیونکہ اس میں حدیث کے بیان کرنے کی اجازت کا ذکر ہے جس سے حدیث کی حجیت پر روشنی پڑتی ہے۔ اگر حدیث حجت نہ ہوتی تو آنحضرت ﷺ "**و حدثوا عنی**" کیوں ارشاد فرماتے۔ حاصل کلام یہ ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے کسی مصلحت سے پہلے حدیث کے صرف بیان کرنے پر اکتفا کا حکم فرمایا تھا اور کتابت حدیث سے منع فرمایا تھا جب وہ مصلحت پوری ہوگئی تو آپؐ نے حدیث لکھنے کی بھی اجازت دے دی بلکہ بسا اوقات حسب ضرورت اس کے لکھنے کا بھی حکم فرمایا۔ حدیث لکھنے کی

اجازت و حکم آپ ؐ کی زندگی کے آخری ایام کا واقعہ ہے جو کتابت حدیث کی ممانعت کیلئے ناسخ ہے۔

## حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کا حدیث پر عمل

حضرت صدیق اکبرؓ کے متعلق پیش کردہ روایت پر غور کرنے سے پہلے ہمیں یہ دیکھنا چاہئے کہ حضرت صدیق اکبرؓ کا حدیث نبویؐ کے بارے میں نظریہ اور طرز عمل کیا تھا۔ آیا آپ حدیث نبویؐ کو شرعی حجت سمجھتے تھے اور اس پر خود عمل بھی فرماتے تھے یا نہ۔ تو تواتر کے ساتھ ثابت ہے کہ حضرت صدیق اکبرؓ بلکہ تمام صحابہ کرامؓ حدیث نبویؐ کو حجت شرعیہ سمجھتے تھے اور اس پر نہایت پختگی کے ساتھ عمل کرتے تھے۔ چند شواہد ملاحظہ فرمایئے:

(۱) حضرت صدیق اکبرؓ کے پاس ایک عورت آئی اور اس نے اپنے پوتے کے ترکہ سے میراث لینے کی درخواست کی۔ آپ نے فرمایا **ما اجد لك فی کتاب اللہ شیئا و ما علمت ان رسول اللہ ﷺ ذکر لك شیئا.** یعنی میں تیرے لئے نہ تو کتاب اللہ میں کوئی حکم پاتا ہوں اور نہ رسول اللہ ﷺ کا کوئی فرمان مجھ کو اس بارہ میں معلوم ہے۔ پھر حضرت صدیق اکبرؓ نے اس کے متعلق لوگوں سے دریافت کیا۔ حضرت مغیرہؓ نے اٹھ کر عرض کیا کہ مجھے معلوم ہے کہ حضور اکرم ﷺ وادی کو چھٹا حصہ دلواتے تھے۔ اس پر حضرت صدیق اکبرؓ نے مزید احتیاط کیلئے موید طلب کیا۔ حضرت محمد بن مسلمہؓ نے حضرت مغیرہؓ کی تائید کی تو حضرت صدیق اکبرؓ نے اس روایت کے مطابق فیصلہ نافذ فرمایا۔ یاد رہے کہ یہ اسی کتاب کی روایت ہے جس سے معترض نے اعتراض کی روایت نقل کی ہے (تذکرہ ص۳ جلد نمبر۱)

(۲) **ان ابا بکر اذا نزلت بہ قضیۃ لم یجد لھا فی کتاب اللہ اصلا و لا فی السنۃ اثرا فقال اجتھد برائی.** (طبقات ابن سعد ص۱۳۶ ج۳)

''حضرت ابو بکرؓ جب آپ کو ایسی صورت حال پیش آتی۔ جس کے متعلق نہ آپ کو کتاب اللہ میں کوئی اصل ملتی اور نہ سنت میں اس کیلئے کوئی اثر ملتا تو فرماتے، اب میں اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا۔''

(۳) مسند دارمی میں یہ روایت منقول ہے کہ حضرت صدیق اکبرؓ کے سامنے جب کوئی مقدمہ پیش ہوتا تو کتاب اللہ میں نظر فرماتے اگر اس میں حکم پاتے تو اسی کے موافق فیصلہ فرماتے اور اگر کتاب اللہ میں کوئی حکم نہ پاتے لیکن رسول اللہ ﷺ سے اس کے بارہ میں کوئی سنت معلوم ہوتی تو اس پر فیصلہ دیتے۔

(۴) حضور اقدس ﷺ کی وفات کے بعد جب آپؐ کے دفن کے بارے میں اختلاف ہوا کہ

کہاں دفن کریں تو حضرت صدیقؓ نے فرمایا۔ میں نے حضور ؐ سے سنا کہ جس جگہ اللہ کے نبیؑ کی روح قبض ہوتی ہے اسی جگہ اس کو دفن کیا جاتا ہے (موطا، ابن ماجہ) تمام صحابہ کرامؓ نے یہ حدیث سن کر اس کو قبول کیا۔

(۵) حضرت فاطمہؓ نے جب حضورؐ کے وصال کے بعد میراث کا مطالبہ کیا۔ حضرت صدیقؓ نے جواب میں حضورؐ کی حدیث پیش فرمائی کہ انبیا علیہم السلام کے مال کی میراث تقسیم نہیں ہوتی (صحاح)۔

الغرض حضرت صدیقؓ کا عمل بالحدیث تواتر سے ثابت ہے جس کا انکار نہیں کیا جا سکتا رہ گئی ۵۰۰ حدیث کے مجموعہ کے جلانے کی روایت۔ تو جہاں سے یہ روایت لی گئی ہے (یعنی تذکرۃ الحفاظ ص۵ ج۱) وہیں اس روایت کے بعد صاحب تذکرہ نے لکھا ہے "لا یصح ذالک" کہ یہ روایت صحیح نہیں ہے۔ افسوس ہے کہ معترضین پہلی کتابوں سے اعتراض کی بات تو نقل کر دیتے ہیں لیکن انہی کتابوں میں اعتراض کے متصل جو جواب ہوتا ہے اس کے نقل کرنے کی زحمت گوارا نہیں فرماتے۔ تاکہ قارئین کے سامنے حق بات نہ کھل جائے۔ یہ رویہ انصاف و دیانت کے بالکل خلاف ہے۔ اگر اعتراض کرنے کا شوق ہو تو سوال و جواب دونوں نقل کر کے اور جواب الجواب لکھ کر اعتراض کو باقی دکھایا جائے۔ جواب چھوڑ کر صرف سوال نقل کر دینا اور اس کو اپنا کارنامہ سمجھنا نہایت مذموم اور شرمناک طریقہ ہے۔ بہرحال ۵۰۰ حدیث کے جلانے کی روایت صحیح نہیں ہے۔ ایسی غیر صحیح روایت کو لے کر حجیت حدیث کے قطعی، یقینی دلائل کا انکار کرنا معترض کی انصاف پسندی، دیانت، حق پرستی کا دوسرا ثبوت ہے۔ اس کے علاوہ بفرض غلط اگر یہ جلانا کسی صحیح سند سے ثابت بھی ہو جائے تو اس کی بنا انکار حدیث نہیں بلکہ ایک دوسری وجہ ہے جو اسی روایت میں مذکور ہے اور وہ یہ ہے:

**خشیت ان اموت و ھی عندی فیکون فیھا احادیث عن رجل قد ائتمنتہ و وثقتہ و لم یکن کما حدثنی فاکون قد نقلت ذالک۔ فھذا لا یصح۔**

"مجھے اندیشہ ہوا کہ میں مر جاؤں اور حدیثوں کا مجموعہ میرے پاس رہ جائے (بایں طور) کہ اس مجموعہ میں ایسے شخص کی حدیثیں بھی ہوں، جس کو میں نے امین سمجھا اور اس پر اعتماد کیا مگر جو کچھ اس نے مجھ سے بیان کیا بات ویسی نہ ہو اور میں نے اس کو نقل کر دیا ہو ایسا کرنا درست نہ ہوگا۔"

اس تصریح کے بعد بھی یہ کہے جانا کہ جلانے کی وجہ انکار حدیث تھی۔ بہت بڑی جسارت ہے۔ انکار حدیث تو چہ جائے برعکس اس روایت سے تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت صدیق اکبرؓ حجیت حدیث

اور کتابت حدیث دونوں کے قائل تھے۔ ورنہ دس بیس نہیں پانچ سو حدیث کے مجموعہ کے لکھنے کی کیوں زحمت گوارا فرماتے جیسے معترض کہتا ہے اگر صورت حال ویسے ہوتی تو اول تو آپ معاذ اللہ اس فضول کام کو ہاتھ ہی نہ لگاتے اگر بھول چوک سے لگا بیٹھے تھے تو جلانے کی وجہ یہ بیان فرماتے کہ حدیث حجت نہیں یا اس کا لکھنا درست نہیں اس لئے میں نے جلا دی ہے۔ مگر معاملہ برعکس ہے۔ تو یہ جلانا محض احتیاط کی بنا پر تھا جو حدیث نبویؐ کی عظمت و اہمیت کی بڑی دلیل ہے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا طرز عمل

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا حدیث نبوی پر عمل کرنا بھی تواتر اور قطعی شواہد سے ثابت ہے۔ حافظ ابن قیمؒ نے حضرت صدیق اکبرؓ کا یہ طرز عمل لکھا ہے کہ کتاب اللہ کے بعد حدیث پر اعتماد فرماتے۔ اگر کتاب و سنت میں کوئی مسئلہ نہ ملتا تو صحابہؓ سے دریافت فرماتے۔ اس کے بعد حضرت عمرؓ کے متعلق لکھتے ہیں:

**و کان عمرؓ یفعل ذالک فاذا اعیاه ان یجد ذالک فی کتاب اللہ و السنة سأل هل کان ابو بکرؓ قضی فیه بقضاء فان کان لابی بکرؓ قضاء قضی به و الا جمع علماء الناس و استشارهم فاذا اجتمع رأیهم علی شیء قضی به** (اعلام الموقعین ص ۱۷ ج ۱)

''حضرت عمرؓ بھی ایسا ہی کیا کرتے تھے۔ جب کتاب و سنت میں مسئلہ نہ ملتا تو دریافت فرماتے کہ حضرت ابوبکرؓ نے اس بارہ میں کوئی فیصلہ فرمایا ہے۔ اگر حضرت صدیقؓ کا کوئی فیصلہ مل جاتا تو حضرت فاروقؓ اس پر فیصلہ دیتے ورنہ علماء صحابہؓ کو جمع کر کے مشورہ فرماتے جس بات پر ان کی رائے متفق ہو جاتی اسی کے موافق فیصلہ فرماتے۔''

شبہ میں جس روایت کی طرف اشارہ کیا گیا ہے وہ روایت یہ ہے:

**عن عروة بن الزبیرؓ ان عمر بن الخطابؓ اراد ان یکتب السنن فاستشار فی ذالک اصحاب رسول اللہ ﷺ فاشاروا علیه ان یکتبها فطفق عمرؓ یستخیر اللہ فیها شهرا ثم اصبح یوما و قد عزم اللہ له فقال انی کنت اردت ان اکتب السنن و انی ذکرت قوما کانوا قبلکم کتبوا کتبا فاکبوا علیها و ترکوا کتاب اللہ و انی و اللہ لا البس کتاب اللہ بشیء ابدا.** (تدریب الراوی صفحه ۱۵۱ ---- بحواله مدخل بیهقی، جامع بیان العلم ص ۶۴ ج ۱)

''حضرت عروۃ بن زبیرؓ راوی ہیں کہ حضرت عمرؓ نے احادیث و سنن کے لکھنے کا ارادہ کیا۔ اس بارہ

میں صحابہ کرامؓ سے مشورہ لیا تو سب نے احادیث کے لکھنے کا مشورہ دیا۔اس کے بعد حضرت عمرؓ اس بارہ میں مہینہ بھر استخارہ فرماتے رہے۔ ایک روز صبح کو اٹھے اللہ تعالیٰ نے ایک جانب کا عزم آپ کے دل میں پیدا فرما دیا تھا تو آپ نے فرمایا کہ میں سنن نبویہ کی کتابت کا ارادہ کر چکا تھا لیکن مجھے ایک گذشتہ قوم کا خیال آیا۔ جس نے کتابیں لکھیں اور ان پر اس قدر جھکے کہ اللہ کی کتاب چھوڑ بیٹھے۔ خدا کی قسم! میں کتاب الٰہی کو کسی چیز کے ساتھ کبھی نہیں ملاؤں گا۔''

یہ روایت صاف بتا رہی ہے کہ حضرت فاروق اعظمؓ اور تمام صحابہؓ حدیث نبوی کو دینی حجت اور اس کی کتابت وتحریر کو مفید اور موجب سعادت سمجھتے تھے۔ اسی واسطے آپ کے دل میں تحریر حدیث کا داعیہ پیدا ہوا اور صحابہؓ سے مشورہ لیا سب نے لکھنے کا مشورہ دیا۔ پھر حضرت فاروقؓ نے اس کام کی اہمیت و عظمت کی وجہ سے دن دو دن نہیں پورا ایک مہینہ استخارہ کیا۔لیکن پھر آپ کو دوسرا خیال آیا کہ بے شک کتابت حدیث ایک عظیم مصلحت اور اہم کام ہے مگر اس کے ساتھ ایک مفسدہ کا اندیشہ بھی ہے، دفع مضرت کے پہلو کو جلبِ منفعت پر ترجیح دیتے ہوئے یہ ارادہ ترک فرمایا کہ مبادا کسی وقت قاصر الفہم لوگ صحیفہ سنت کو مصحف قرآنی کے مماثل و مشابہ نہ سمجھ بیٹھیں اور قرآن کے ساتھ حدیث کو بالکل خلط ملط نہ کر دیں۔ معاذ اللہ اگر آپ حدیث نبوی کو حجت نہیں سمجھتے تھے اور اس کے لکھنے کو جائز نہیں سمجھتے تھے تو ایک ناجائز کام کا ارادہ ہی کیوں فرمایا اور صحابہ کرامؓ سے مشورہ کیوں لیا پھر سب نے لکھنے کا مشورہ کیوں دیا اس کے بعد مہینہ بھر آپؓ نے استخارہ کیوں کیا اور دوسرے مقامات پر آپ خود حدیث پر عمل کیوں فرماتے تھے اور حدیث کے مطابق فیصلے کیوں دیتے تھے؟

## پانچواں شبہ اور اس کا جواب

اکثر حدیثیں خبر واحد کے درجہ کے ہیں، اور خبر واحد دلیل ظنی ہے اور ظنی چیز کا دین وشریعت میں اعتبار نہیں ہے:

**جواب:**- جواب سے پہلے تمہیدی طور پر چند باتیں پیش نظر رکھ لیجئے۔ ایک یہ کہ:

## حدیث کی تقسیم

حدیث دو قسم ہے۔ خبر متواتر۔ خبر واحد۔ خبر متواتر وہ حدیث ہے جس کے روایت کرنے والے ہر زمانہ میں اس قدر کثیر ہوں کہ ان سب کے جھوٹ پر اتفاق کر لینے کو عقل سلیم محال سمجھے اور خبر

واحد وہ حدیث ہے جس کے راوی اس قدر کثیر نہ ہوں (خیر الاصول ص ۳)

تو خبر واحد کا مطلب یہ نہیں کہ اس کا راوی اور ناقل صرف ایک ہو جیسا کہ اس کے لغوی معنی سے مفہوم ہوتا ہے بلکہ خبر واحد وہ ہے جس کے نقل کرنے والے کسی دور میں حد تواتر سے کم ہو جائیں۔ خواہ وہ ایک ہو یا دو یا تین یا کم وبیش۔

پھر خبر واحد راویوں کی تعداد کے اعتبار سے تین قسم ہے۔ مشہور، عزیز، غریب

مشہور وہ حدیث ہے جس کے راوی ہر زمانہ میں تین سے کم کہیں نہ ہوں۔

عزیز وہ حدیث ہے جس کے راوی ہر زمانہ میں دو سے کم کہیں نہ ہوں۔

غریب وہ حدیث ہے جس کا راوی کہیں نہ کہیں ایک ہو (خیر الاصول)۔ دوسری بات یہ ہے:

## ظن کی بحث

کہ ظن کا اطلاق کبھی محض اٹکل اور بے سند خیال پر بھی ہوتا ہے۔ جس کی پیروی مذموم ہے۔ اور کبھی "جانب راجح" بلکہ یقین پر بھی ہوتا ہے جس کی اتباع جائز بلکہ بعض اوقات واجب ہوتی ہے۔ قرآن پاک میں ظن کا لفظ دونوں طرح مستعمل ہوا ہے۔

يَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اجْتَنِبُوا كَثِيرًا مِّنَ الظَّنِّ إِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ إِثْمٌ (حجرات:۱۵)

"اے اہل ایمان بہت گمان کرنے سے بچا کرو کیونکہ بعض گمان گناہ ہوتے ہیں۔"

اس آیت میں ظن سے مراد بے سند خیال ہے۔ قرآن کریم نے جہاں کہیں بھی کفار اور منافقین کی تردید کرتے ہوئے ان کے ظن کی مذمت کی ہے وہاں ظن کے معنی بے سند اور بے دلیل خیال کے ہیں کہ ان کے نظریات محض ڈھکو سلے، بے دلیل اوہام و خیالات ہیں۔ ان کے پاس کوئی صحیح دلیل اور علمی سند نہیں ہے۔ ایک مقام پر فرمایا:

(۱) وَمَا لَهُم بِهِ مِنْ عِلْمٍ إِن يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ وَإِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِي مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا (نجم:۲۸)

"اور ان کو اس کا کچھ علم نہیں۔ صرف خیالات پر چلتے ہیں اور محض خیال حق کی جگہ کارآمد نہیں ہوتا۔"

(۲) وَمَا لَهُم بِذَٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ إِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّونَ (جاثیہ:۲۴)

"اور ان کو اس کا کچھ علم نہیں ہے۔ وہ محض اٹکل پچو سے کام لیتے ہیں۔"

(۳) مَا لَهُم بِهِ مِنْ عِلْمٍ إِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ (نساء:۱۵۷)

''ان کو اس کا کچھ علم نہیں ہے بجز خیال کی پیروی کے۔''

غور فرمایئے ان آیات میں ظن کو علم کے مقابلہ میں ذکر کیا ہے۔تو معلوم ہوا کہ مذموم ظن وہ ہے جس کی بنیاد علم پر نہیں، بلکہ جہل پر ہو اسی کو بے سند خیال کہتے ہیں۔ اس کے برعکس جس ظن کی بنیاد کوئی صحیح دلیل ہو قرآن پاک نے اس کو مدح کے مقام پر ذکر کیا ہے اور بعض جگہ اس کا حکم دیا ہے۔ خشوع وخضوع سے نماز ادا کرنے والوں کی تعریف کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں کہ:

(۱) وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ (بقرہ:۴۵-۴۶)

''اور بے شک وہ نماز البتہ گراں ہے بجز ان لوگوں کے جو ظن رکھتے ہیں اس بات کا کہ وہ اپنے رب سے ملنے والے ہیں۔''

یہاں پر ظن ''جانب راجح'' گمان غالب کے معنی میں استعمال ہوا ہے۔

(۲) جو مخلص مسلمان حضرت عائشہؓ کے قصہ افک میں غلط فہمی کا شکار ہوگئے تھے، ان کو تنبیہ فرماتے ہوئے حق تعالیٰ فرماتے ہیں:

لَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَيْرًا (نور:۱۲)

''کیوں نہ جب سنا تم نے اس کو خیال کرتے اہل ایمان مرد اور اہل ایمان عورتیں اپنے لوگوں پر بھلائی کا۔''

یہاں پر ظن ''جانب راجح'' گمان غالب کے معنی میں استعمال ہوا ہے۔

مشہور حدیث ظنوا المومنین خیراً میں بھی جانب راجح کے معنی میں ہے۔

بہرحال اگر ظن کی بنیاد محض وہم وتخمین پر ہو۔کوئی صحیح دلیل اس کی پشت پر نہ ہو تو وہ مذموم ہے۔ اس کی اتباع کی اسلام میں قطعاً گنجائش نہیں ہے۔لیکن جس ظن کا مبنی کوئی معتبر ومستند ثبوت ہو وہ قابل اتباع اور شرعاً محمود ہے۔

خبر واحد جس ظن کا افادہ کرتی ہے وہ دوسری قسم کا ظن ہے کہ اس کی بنیاد صحیح دلیل پر قائم ہے۔

## حدیث کا بڑا حصہ تواتر عملی کے ساتھ منقول ہے

اب اصل شبہ کے جواب کی طرف آیئے۔ شبہ میں کہا گیا ہے کہ اکثر حدیثیں خبر واحد کے درجہ کی ہیں۔سب سے پہلے ہمیں اسی پر کلام ہے۔غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ بیشتر ذخیرہ احادیث تواتر لفظی نہ سہی تواتر عملی کے ساتھ منقول ہوتا چلا آرہا ہے۔ وہ اس طرح کہ عہد نبویؐ میں لاکھ سے زائد صحابہ

کرامؓ تھے جو اتباع سنت کے عاشق تھے جس نے بھی آنحضرتﷺ کو جو کچھ کرتے یا ارشاد فرماتے ہوئے دیکھا تو ساری زندگی کیلئے اسے پلے باندھ لیا۔

ہر صحابیؓ بجائے خود عملی درجہ میں حدیث کا ایک نسخہ تھا تو گویا عہد نبویؐ اور عہد صحابہؓ میں حدیث بجائے ایک کاغذی نسخہ کے ہزاروں زندہ نسخوں کی صورت میں موجود تھی اس کے بعد ہر دور اور ہر زمانہ میں ان زندہ نسخوں کی کاملیت و جامعیت میں گو کمی ہوئی ہو لیکن کمیت و مقدار کے اعتبار سے برابر اضافہ ہوتا ہی چلا گیا۔ ہزاروں سے لاکھ اور لاکھوں سے کروڑوں تک نوبت پہنچ گئی۔ آج بھی ہر مسلمان خواہ وہ دنیا کے کسی حصہ میں آباد ہو۔ اس کی زندگی میں جتنے صحیح، مذہبی اور اخلاقی عناصر شریک ہیں، وہ سب اسی حدیث کا عکس اور ظل ہیں۔

اس کے علاوہ عقائد و ایمانیات کے ساتھ طہارت، غسل، وضو، نماز، روزہ، زکوۃ، حج، معاملات، عقوبات، سیاسیات، مباحات و محظورات وغیرہ وغیرہ مختلف ابواب سے اگر ان مسائل کا انتخاب کیا جائے جن پر امت اسلامیہ کے تمام فرقے متفق ہیں اور عہد نبوتؐ سے اس وقت تک مسلمانوں کے ہر مکتب خیال میں **خلفاً عن سلف** تواتر کے ساتھ اس حیثیت سے مسلم ہیں کہ یہی آنحضرتﷺ کا حکم اور طرز عمل تھا تو یقیناً ان کی تعداد ہزاروں سے متجاوز ہوگی۔

## خبر واحد کی حجیت

پھر یہ کہنا بھی درست نہیں ہے کہ خبر واحد ظنی ہونے کی وجہ سے غیر معتبر ہے۔ اس لئے کہ خبر واحد کا حجت اور معتبر و مستند ہونا عقلاً عرفاً شرعاً ہر طرح مسلم ہے۔ دیکھئے دنیا کی ہر عدالت میں دو گواہوں کی شہادت پر جج صاحبان، دیوانی، فوجداری مقدمے فیصل کرتے رہتے ہیں۔ لاکھوں، کروڑوں روپے کی ڈگریاں، عمر قید اور پھانسی تک کی سزائیں انہی دو گواہوں کی گواہی پر ہوتی رہتی ہیں۔ کیا یہ خبر واحد پر عمل نہیں؟

یہ تو عدالت و سیاست کی مثال تھی۔ اب تجارت کو لے لیجئے۔ فرض کرو آپ کسی بڑے تاجر کے ایجنٹ ہیں۔ آپ کے پاس ان کا تار یا قاصد چٹھی لے کر آتا ہے کہ فلاں چیز کا نرخ اتنا بڑھ گیا ہے یا گر گیا ہے۔ تو آپ محض یہ خبر واحد سن کر لاکھوں کا سودا کر ڈالتے ہیں۔

غرض کہ دنیا کا اکثر کاروبار اور انسانوں کے نظام ہائے حیات، نظام عدالت، نظام تجارت، نظام زراعت وغیرہ وغیرہ سب کے سب خبر واحد پر چل رہے ہیں۔ اگر خبر واحد کا اعتبار نہ کیا جائے تو دنیا کا

کارخانہ درہم برہم ہو جائے اور زندگی گزارنی دوبھر ہو جائے۔

اب شریعت کے احکام میں غور کیجئے۔ اس نے بھی قدم قدم پر خبر واحد پر اعتماد کیا ہے قرآن کریم کا بیان ہے۔

(۱) يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِن جَاءَكُمْ فَاسِقٌ بِنَبَإٍ فَتَبَيَّنُوا (حجرات:۶)

''اے ایمان والو، اگر تمہارے پاس کوئی فاسق خبر لائے تو تحقیق کر لیا کرو۔''

اس سے معلوم ہوا کہ اگر کوئی عادل، ثقہ آدمی خبر لائے تو قبول کر لینی چاہئے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ فاسق کی خبر بھی مطلقاً رد نہ کر دینی چاہئے بلکہ تحقیق کرنی چاہئے۔ تحقیق کے بعد اگر وہ بھی قابل اعتماد ہو، تو اس کو بھی قبول کر لینا چاہئے۔ اگر خبر واحد معتبر نہ ہوتی تو تحقیق کی بجائے اس کو رد کر دینے کا حکم ہوتا۔

(۲) فَلَوْلَا نَفَرَ مِن كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَائِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّينِ وَلِيُنذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ (توبہ:۱۲۲)

''سو کیوں نہ نکلے ہر گروہ میں سے اس کا ایک حصہ تاکہ وہ دین کی سمجھ حاصل کرے اور تاکہ ڈراوے اپنی قوم کو جب لوٹیں ان کے پاس تاکہ وہ بچیں۔''

طائفہ لغت میں کسی چیز کے ایک حصہ کو کہتے ہیں۔ اس کا مصداق ایک شخص سے جماعت تک ہو سکتا ہے۔ لہذا اس آیت کے بموجب ہر گروہ کا فرض ہے کہ جب کوئی جماعت یا ایک دو شخص ان کو دین کے احکام بتائیں تو وہ ان کو قبول کریں۔''

(۳) وَجَاءَ رَجُلٌ مِّنْ أَقْصَا الْمَدِينَةِ يَسْعَىٰ قَالَ يَا مُوسَىٰ إِنَّ الْمَلَأَ يَأْتَمِرُونَ بِكَ لِيَقْتُلُوكَ فَاخْرُجْ إِنِّي لَكَ مِنَ النَّاصِحِينَ ۝ فَخَرَجَ مِنْهَا (قصص:۲۰،۲۱)

''اور آیا ایک شخص منتہائے شہر سے دوڑتا ہوا۔ کہا، اے موسیٰ بے شک درباری مشورہ کر رہے ہیں آپ کے بارہ میں کہ آپ کو قتل کر ڈالیں تو نکل جائیے، میں آپ کا بہی خواہ ہوں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام شہر سے نکل کھڑے ہوئے۔''

دیکھئے یہاں پر حضرت موسیٰ نے خبر واحد پر عمل کیا اور قرآن نے اسے نقل کر کے اس کی صحت پر مہر تصدیق ثبت کر دی۔

(۴) حضرت موسیٰ علیہ السلام جب مدین پہنچے تو ایک خاتون کی خبر پر حضرت شعیب علیہ السلام کی

زیارت کیلئے اس کے ساتھ چل پڑے۔ یہ بھی قرآن حکیم کا بیان ہے:

قَالَتْ اِنَّ اَبِیْ یَدْعُوْكَ (قصص:۲۵)

''اس عورت نے کہا میرے ابا آپ کو بلا رہے ہیں۔''

(۵) قرآن پاک نے مخبر و شاہد کی عدالت اور اس کے صدق و دیانت پر زور دیا ہے تواتر کی شرط کہیں بھی نہیں لگائی گئی۔ زنا کے سوا باقی تمام حدود اور معاملات میں صرف دو کی گواہی کا اعتبار کیا ہے بشرطیکہ عادل، دیانت دار ہوں:

وَّاَشْهِدُوْا ذَوَیْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ (طلاق:۲)

''اور گواہ بناؤ دو عادل اپنے میں سے۔''

حتی کہ قرآن پاک کی رو سے خبر واحد (دو عادل آدمیوں کی شہادت) کی بنا پر چور کا ہاتھ کاٹا جاسکتا ہے۔ حد قذف میں ایک شخص کی پیٹھ پر کوڑے برسائے جا سکتے ہیں۔ ایک مسلمان کو قصاص میں قتل کیا جا سکتا ہے۔ مالی دعووں میں لاکھوں کروڑوں روپے کی ڈگری دی جا سکتی ہے۔ وراثت میں قرابت کے تمام اقسام کی بنیاد نسب پر رکھی گئی ہے اور نسب کی بنا صرف والدہ کی خبر و دیانت پر ہے جو خبر واحد ہے۔

(۶) اللہ تعالیٰ جو لوگوں تک اپنی خبریں پہنچاتے ہیں تو ایک رسول کی معرفت اور خدا کا رسول اپنی خبر واحد پر لوگوں کو ایمان لانے کی دعوت دیتا ہے۔

(۷) امام شافعیؒ نے کتاب الرسالۃ میں خبر واحد کی حجیت پر ایک مستقل مقالہ سپرد قلم فرمایا ہے اور متعدد احادیث سے ثابت کیا ہے کہ آنحضرت ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنھم بھی خبر واحد پر عمل فرماتے تھے مثلاً حدیث میں آیا ہے کہ:

صحابہ کرامؓ صبح کی نماز بیت القدس کی طرف رخ کر کے پڑھ رہے تھے۔ نماز کے دوران ایک شخص نے آکر تحویل کعبہ کی اطلاع دی تو سب نے نماز کے اندر ہی اپنا رخ خانہ کعبہ کی طرف پھرلیا۔ یہ مسجد قبا کا واقعہ ہے۔ (بخاری)

حضور انور ﷺ نے سلاطین دنیا کے نام جو دعوت اسلام کے خطوط روانہ فرمائے تھے وہ اکثر ایک ایک آدمی کی معرفت روانہ فرمائے تھے۔ کما مر۔

سورۂ براءۃ کی ابتدائی آیتیں سنانے کیلئے اور مشرکین عرب کو آگاہ کرنے کیلئے کہ اتنی مدت کے

بعد اب ان کو ان کی بد عہدی کی وجہ سے امان نہیں ملے گی، صرف حضرت علیؓ اس مہم کیلئے بھیجے گئے تھے۔ حضرت صدیقؓ تو محض امیر حج بن کر تشریف لے گئے تھے۔

ہاں ایک بات اور بھی یاد رہے کہ دین کے اصول و فروع کی مثال بالکل دستور اور اس کی تفصیلات کی سی ہے۔ دستور کے دفعات اپنے اجمال کے ساتھ قطعی ہوتے ہیں لیکن اس کی ضمنی تشریحات و تفصیلات اور اس کے فروعات و جزئیات بسا اوقات ظنی ہوتی ہیں اسی لئے ہر عدالت کو ان میں اختلاف کرنے کی گنجائش مل جاتی ہے۔ لہذا دین کے اصول کا قطعی اور یقینی ہونا ضروری ہے۔ فروعی مسائل اگر ظنی ہوں تو کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

## چھٹا شبہ اور اس کا جواب

اکثر حدیثیں روایت بالمعنی ہیں کہ راوی نے آنحضرت ﷺ کے ارشاد کے مفہوم کو اپنے الفاظ میں ادا کیا۔ جب حضور ﷺ کے الفاظ ہی محفوظ نہیں تو کیسے کہا جا سکتا ہے کہ ان کا معنی و مدلول محفوظ ہے؟

**جواب:**— حدیث نام ہے حضور ﷺ کے اقوال و افعال اور احوال و تقاریر کا۔ افعال و احوال میں روایت باللفظ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ کیونکہ یہاں کوئی لفظ ہی نہیں ہے جس کو بجنسہ نقل کیا جائے۔ ظاہر ہے جب کوئی حضور اکرم ﷺ کے کسی فعل یا حال اور تقریر کو نقل کرے گا تو اپنے ہی لفظوں میں نقل کرے گا۔ لہذا حدیث کی تقریباً دو تہائی تو سوال سے ہی خارج رہے گی۔ ایک تہائی یعنی احادیث قولیہ تو ان میں سے ذکر و دعاء، اذان، اقامت، تشہد کی حدیثیں۔ اسی طرح احادیث قدسیہ، احادیث اخلاق، احادیث جوامع الکلم یہ سب قریباً باللفظ منقول ہیں۔ احکامِ کلیہ کا اکثر و بیشتر حصہ بھی بلفظہٖ مروی ہے۔ اس کے بعد روایت بالمعنی کا جس قدر حصہ موجود ہے وہ ذخیرۂ حدیث کا بہت ہی قلیل حصہ ہے۔

دنیا کے عقلاء و حکماء کا متفقہ اصول تو للاکثر حکم الکل کا ہے اور تمام کاروبار میں اکثر و اغلب کا اعتبار کیا جاتا ہے مگر شبہ میں برعکس اقل کی وجہ سے کل کو مشتبہ قرار دیا گیا ہے۔ یہ عجیب اور نرالی منطق ہے۔

دیکھئے کھانا اکثر ہضم ہو کر صالح خون پیدا کرتا ہے مگر کبھی کبھی بدہضمی کی وجہ سے نقصان بھی دیتا ہے۔ ریل، موٹر، ہوائی جہاز کا سفر اکثر بخیر و عافیت طے ہو جاتا ہے اور مسافر تھوڑے وقت میں بڑی سہولت کے ساتھ منزل مقصود پر پہنچ جاتا ہے مگر کبھی کبھار تصادم اور دوسرے حوادث کی وجہ سے ہلاک بھی ہو جاتا ہے۔

اب ساری دنیا ان کے اکثری حالات کو دیکھ کر کھانا کھاتی رہتی ہے اور ریل موٹر ہوائی جہاز وغیرہ پر سفر کرتی رہتی ہے لیکن معترضین کے اصول کا تقاضہ یہ ہے کہ یہ تمام چیزیں چونکہ بعض اوقات مضر ثابت ہوتی ہیں لہذا بالکلیہ ترک کر دینی چاہئیں۔ اور ان پر ایک منٹ کیلئے اعتماد نہ کرنا چاہئے۔ بہت خوب اصول ہے۔

اگر روایت بالمعنی کوئی اشتباہ کی چیز ہوتی تب بھی صرف اتنا حصہ مشتبہ سمجھا جاتا جتنا روایت بالمعنی کے طور پر منقول ہوتا نہ کہ تمام ذخیرہ حدیث، حالانکہ یہاں سرے سے روایت بالمعنی موجب اشتباہ ہی نہیں ہے۔ اس لئے کہ روایت بالمعنی وہی مقبول ہے جس کا راوی اسلوب کلام سے واقف ہو۔ مترادف لفظوں کی تبدیلی سے جو بعض اوقات تغیر پیدا ہوتا ہے اس سے آگاہ ہو۔ صحابہ کرامؓ ان صفات و شروط کے جامع تھے جو روایت بالمعنی کیلئے ضروری قرار دی گئی ہیں بلکہ یہ حضرات علاوہ عربی زبان میں مہارت تامہ رکھنے کی حضور ﷺ کے مزاج شناس اور قرائن حالیہ و مقالیہ سے باخبر تھے، لہذا اگر کہیں ان حضرات نے بالمعنی روایت کی بھی ہے تو وہ بلا ریب حضور کے مبارک ارشاد کے مفہوم کو جامع اور اس کی خصوصیات پر حاوی ہوگی اس لئے وہ بے شبہ معتبر و مستند ہے۔ ہاں اگر کسی شخص میں یہ شرطیں مفقود ہوں تو اس کی روایت بالمعنی کو محدثینؒ بھی قبول نہیں فرماتے۔

کچھ بھی ہو روایت بالمعنی اپنی شرطوں کے ساتھ عرفاً اور شرعاً جائز و معتبر ہے۔ ورنہ تراجم کا سلسلہ ہی بے کار ہو جائے گا۔ کیونکہ مترجم بھی تو اصل کلام کے مفہوم و مدلول کو اپنے الفاظ وحروف میں ادا کرتا ہے حالانکہ دنیا کا تجربہ شاہد ہے کہ علوم کی وسعت و ترقی کا بڑا سبب یہی ترجمہ ہے۔

آخر غیر عربی دان کروڑوں مسلمانوں کو قرآن و حدیث کا واقف اور ان کے احکام و مطالب سے باخبر تراجم ہی کے ذریعہ سے کیا جاسکتا ہے۔ اور کیا جاتا رہا ہے اور کیا جا رہا ہے۔ دنیا کا اکثر کاروبار بھی اسی روایت بالمعنی اور ترجمہ پر چل رہا ہے۔ ہاں یہ مسلم ہے کہ روایت باللفظ روایت بالمعنی سے اسلم واحکم اور افضل ہے۔ بہرکیف روایت بالمعنی کا سوال اٹھا کر ذخیرہ حدیث کو مشتبہ قرار دینا شرعاً وعقلاً ایک گمراہ کن اقدام ہے۔

## ساتواں شبہ اور اس کا جواب

احادیث میں تعارض و تناقض ہے۔ حسب قاعدہ "اذا تعارضا تساقطا" احادیث بھی تعارض کی وجہ سے درجہ اعتبار سے ساقط ہیں؟

**جواب:-** احادیث صفات باری میں کوئی تعارض نہیں۔ علی ہذا احادیث اخلاق و رقاق، احادیث معجزات میں بھی تعارض نہیں ہے۔ اسی طرح جو حدیثیں احوال جنت وجہنم سے متعلق ہیں وہ بھی اکثر تعارض سے محفوظ ہیں۔ صرف احکام کی بعض احادیث میں تعارض ہے مگر وہ بھی محض ظاہری تعارض ہے کیونکہ احکام تدریجاً نازل ہوتے رہے ہیں پہلے صرف صبح وعصر کی نماز فرض تھی۔ پھر تین کے اضافہ سے پانچ ہوئیں۔ پہلے رباعی نماز میں صرف دو رکعتیں فرض تھیں اس کے بعد چار ہوئیں۔ پہلے نماز میں کلام وغیرہ ممنوع نہیں تھا بعد میں ممانعت کا حکم آیا۔

روزہ میں کئی تبدیلیاں ہوئیں۔ شراب و میراث کے احکام بڑی تدریج سے پایۂ تکمیل کو پہنچے تو یہ تعارض و اختلاف ایک قدرتی امر بن گیا۔ اب سوال یہ ہے کہ اگر کہیں ظاہری اختلاف وتعارض کسی ضروری شعبہ حیات میں پایا جائے تو اس میں طریقہ کار کیا ہونا چاہئے۔ اگر طریق عمل ایسی صورت میں تساقط اور ترک عمل کا ہے تو پھر روزی کمانا، علاج کرانا بھی چھوڑ دیجئے، کیونکہ ذرائع معاش اور طرق علاج بھی مختلف ہیں۔ معلوم ہوا یہ طریقہ عمل غلط ہے صحیح طریق کار یہ ہے کہ حتی الامکان اختلاف کو اختلاف حالات وغیرہ پر محمول کر کے تطبیق دی جائے یا تاریخ کے تقدم و تاخر کی وجہ سے مقدم کو منسوخ اور مؤخر کو ناسخ قرار دیا جائے یا راویوں کی ثقاہت و عدالت کے فرق سے بعض کو بعض پر ترجیح دی جائے اگر رفع اختلاف کے ان مسلمہ قواعد تطبیق۔ تنسیخ۔ ترجیح سے کام نہ چلے تو آخری درجہ تساقط کا ہے اسی کو اختیار کیا جائے۔ اس کے علاوہ ظاہری تعارض تو بعض آیات قرآنیہ میں بھی پایا جاتا ہے۔ جو طرز عمل وہاں اختیار کیا جاتا ہے وہی احادیث نبویہؐ میں بھی اختیار فرما لیا جاوے اور وہ یہی تطبیق و تنسیخ کا ہے۔

## آٹھواں شبہ اور اس کا جواب

بعض حدیثیں موضوع ہیں اور موضوع و غیر موضوع، صحیح و غیر صحیح کا باہمی اس قدر اختلاط ہو چکا ہے کہ اب ان کا امتیاز اور ایک کو دوسری سے جدا کرنا دشوار ہے۔ لہذا تمام حدیثیں قابل استناد نہ رہیں؟

**جواب:-** بے شک بعض اعداءِ حدیث نے ذخیرہ حدیث کو ناقابل اعتماد بنانے کیلئے حدیثیں وضع کیں۔ لیکن قدرت نے صحیح حدیث نبویؐ کی حفاظت کیلئے جو دراصل معانی قرآن اور شرح کی حفاظت تھی۔ **و انا له لحفظون** کا ایک گونہ ایفاءِ عہد تھا۔ محدثین کرام کے روشن قلوب میں موضوع و غیر موضوع کے پرکھنے کا ایک بالکل بے نظیر معیار القاء فرمایا۔ جس کا پہلا اصول یہ تھا کہ حدیث کا جو واقعہ بیان کیا جائے تو اس شخص سے بیان کیا جائے جو خود شریک واقعہ تھا اور اگر خود نہ تھا تو شریک واقعہ تک

تمام راویوں کا نام بہ ترتیب بتایا جائے۔ اس کے ساتھ یہ بھی تحقیق کیا جائے کہ جو اشخاص سلسلہ روایت میں آئے۔ کون لوگ تھے، کیسے تھے، کیا مشاغل تھے، چال چلن کیسا تھا، حافظہ کیسا تھا، سمجھ کیسی تھی، ثقہ تھے یا غیر ثقہ، سطحی الذہن تھے یا دقیقہ بیں، عالم تھے یا جاہل۔ ان جزئی باتوں کا پتہ لگانا سخت مشکل بلکہ ناممکن تھا۔ سینکڑوں، ہزاروں محدثین نے اپنی عمریں اسی کام میں صرف کر دیں۔ ایک ایک شہر میں گئے، راویوں سے ملے۔ ان کے متعلق ہر قسم کی معلومات بہم پہنچائیں۔ جو لوگ ان کے زمانہ میں موجود نہ تھے ان کے دیکھنے والوں سے حالات دریافت کئے۔ ان تحقیقات کے ذریعہ سے اسماء الرجال کا وہ عظیم الشان فن تیار ہوگیا جس کی بدولت آج کم از کم ایک لاکھ شخصوں کے حالات معلوم ہو سکتے ہیں۔
(سیرۃ النبی ص ۳۸ ج ۱)

الغرض محدثین کرامؒ نے اپنے الہامی فن اسماء الرجال کے ذریعہ سے صحیح و غیر صحیح اور موضوع و غیر موضوع کے درمیان خط امتیاز کھینچ کر دودھ اور پانی جدا جدا کر دکھلایا۔

مشہور جرمن ڈاکٹر اسپرنگر جو ۱۸۵۴ء اور اس کے بعد تک ہندوستان کے علمی و تعلیمی صیغہ سے متعلق تھے اور بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کے سیکرٹری تھے اور ان کے عہد میں خود ان کی محنت سے واقدیؒ کی مغازی دان کریمر کی اڈیٹر شپ میں ۱۸۵۶ء میں شائع ہوئی اور صحابہ کرامؓ کے حالات میں حافظ ابن حجرؒ کی "الاصابہ فی احوال الصحابہ" طبع ہوئی، اور جنہوں نے "لائف آف محمدؐ" لکھی اور مخالفانہ لکھی وہ اصابہ کے انگریزی مقدمہ مطبوعہ کلکتہ ۱۸۵۳ء۔۱۸۶۴ء میں لکھتے ہیں:

"کوئی قوم دنیا میں ایسی گزری، نہ آج موجود ہے جس نے مسلمانوں کی طرح اسماء الرجال کا عظیم الشان فن ایجاد کیا ہو جس کی بدولت آج پانچ لاکھ شخصوں کا حال معلوم ہو سکتا ہے۔"

جان ڈیون "اپالوجی فار محمد اینڈ دی قرآن" کی ابتدا میں لکھتے ہیں:

"اس میں کچھ شبہ نہیں کہ تمام مقننین اور فاتحوں میں ایک بھی ایسا نہیں ہے کہ جس کے وقائع عمری محمدؐ کے وقائع عمری سے زیادہ تر مفصل اور سچے ہوں۔"

باسورتھ اسمتھ سیرت نبویؐ (جو دراصل حدیث نبویؐ ہے) کے بارہ میں لکھتا ہے:

"کوئی شخص یہاں نہ خود کو دھوکہ دے سکتا ہے اور نہ دوسرے کو، یہاں پورے دن کی روشنی ہے۔ جو ہر چیز پر پڑ رہی ہے اور ہر ایک تک پہنچ رہی ہے۔" (لائف آف محمد از باسورتھ اسمتھ ص ۱۰۸)

صحت حدیث کا جو معیارِ روایت اور معیارِ درایت محدثینؒ نے مقرر کیا ہے اس کے متعلق مزید اہم

معلومات عنوان ''تاریخ اور حدیث میں چند امتیاز'' کے تحت ملیں گے شوق ہو تو ورق الٹ کر ملاحظہ فرما لیجئے گا۔

## نواں شبہ اور اس کا جواب

بہت سے حدیثیں خلاف عقل ہیں؟

**جواب:-** خلاف عقل اس چیز کو کہا جاتا ہے جس کے تسلیم کرنے سے کوئی محال عقلی لازم آئے۔ جیسے اجتماعِ نقیضین وغیرہ۔ بحمد اللہ تمام ذخیرہ حدیث میں ایک بھی صحیح حدیث ایسی نہیں ملے گی جس کے تسلیم کرنے سے واقع میں کوئی ناممکن اور محال لازم آتا ہو۔

اس کے علاوہ ایک بات اور بھی یاد رکھنی چاہئے کہ عقل کوئی معیاری چیز نہیں ہے کیونکہ عقلاء کا آپس میں بڑا اختلاف ہے۔ فلاسفہ قدیم و جدید باوجود عقلاء ہونے کے بیسیوں نظریات میں شدید اختلاف رکھتے ہیں۔ ایک گروہ زمین کو ساکن مانتا ہے تو دوسرا متحرک، ایک آسمان کو متحرک مانتا ہے تو دوسرا سرے سے آسمان کے وجود کا ہی منکر ہے۔

پھر زمانہ حال کے فلاسفہ اور سائنس دانوں، عقل کے مجسموں کا بہت سے مسائل میں اتفاق نہیں ہے۔ اقتصادیات و معاشیات اور سیاسیات کے متعدد نکتوں میں دنیا کے ترقی یافتہ، مہذب و متمدن ممالک کے عقلاء کا سخت اختلاف موجود ہے بلکہ ایک ملک اور ایک علاقہ کے عقلاء بھی محض عقلی مسئلوں میں باہم دست و گریباں نظر آتے ہیں۔

اور یہ بدگمانی بھی نہیں ہوسکتی کہ دنیا کے عقلاء سو فیصدی ہوا پرست، ضدی اور عنادی ہیں کہ خلاف عقل محض ہوا پرستی اور ضد کی وجہ سے ہمیشہ اختلاف رکھتے چلے آتے ہیں۔

اس سے زیادہ حیرت انگیز بات یہ ہے کہ ایک ہی عقل مند محض اپنے ذاتی اور نجی معاملہ میں بسا اوقات صبح ایک رائے رکھتا ہے تو شام دوسری۔ یہاں ہوا پرستی، ضد و عناد جیسی خسیس اغراض کا احتمال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ان واقعات سے تسلیم کرنا پڑے گا کہ قدرت نے فطری طور پر انسانی عقلوں کے مختلف درجے رکھے ہیں۔ تو ایسی گوناگوں اختلاف رکھنے والی چیز کو حدیث کے پرکھنے کا معیار کیونکر بنایا جا سکتا ہے اور اگر نفس الامر میں عقل بھی کوئی معیاری چیز ہے تو صحابہ کرامؓ، تابعینؒ و ائمہ محدثینؒ کے علاوہ چودہ سو سال کے لاکھوں، کروڑوں اہل علم و فہم، ارباب عقل و ذکا ان حدیثوں کو موافق عقل سمجھتے ہیں جن پر آپ کو خلاف عقل ہونے کا شبہ ہوتا ہے۔ آپ ہی انصاف فرمایئے کہ چودہ سو سال کے جمہور

اہل اسلام کی سلیم عقلوں کا اعتبار کیا جائے یا ''اکے دکے'' کی سقیم عقل کا؟ بہرحال تمام معتبر حدیثیں عقل سلیم اور درایت صحیح کے موافق ہیں۔ اگر کسی روحانی مریض کو خلاف درایت ہونے کا شبہ ہوتا ہے تو اس کا سبب اس کے عقل و درایت کی بے اعتدالی ہے نہ کہ حدیث۔ اس کی مثال بالکل صفراوی بخار والے کی سی ہے جو اپنی بد ذوقی کی وجہ سے شہد جیسی میٹھی چیز کو بھی کڑوی محسوس کرتا ہے۔ ظاہر ہے کہ شہد تو کڑوا نہیں ہو جاتا۔ صفراوی مریض کا ذائقہ خراب ہوتا ہے جس کی وجہ سے شہد اس کو تلخ لگتا ہے۔ اسی طرح حضور ﷺ کی حدیث تو حکمت و عقل کے بالکل مطابق ہوتی ہے لیکن ہوا و ہوس کے بیمار، حرص و آز کے مریض اور شرعی پابندیوں سے آزادی کے خواہاں کو حدیث نبوی جو جگہ جگہ ہوائے نفسانی پر کنٹرول کرانا چاہتی ہے وہ خلاف درایت معلوم ہوتی ہے۔

## دسواں شبہ اور اس کا جواب

(۱)　اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ (اعراف:۳)

''پیروی کرو اس چیز کی جو اتاری گئی تمہاری طرف تمہارے رب کی جانب سے۔''

(۲)　اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ (۱۰۷)

''پیروی کیجئے اس کی جو وحی کی گئی ہے آپ کی طرف آپ کے رب کی جانب سے۔''

یہ اور اس نوعیت کی دوسری آیتوں سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اہل اسلام کو صرف ''وحی الٰہی'' اور منزل من اللہ کتاب کی اتباع کرنی چاہئے جس کا مصداق محض قرآن پاک ہے۔ رہ گئی حدیث تو وہ نہ منزل من اللہ ہے اور نہ وحی الٰہی ہے کیونکہ وحی الٰہی جو بندوں کی ہدایت کیلئے آتی ہے وہ کتابی صورت میں ہوتی ہے۔ لہٰذا حدیث کی پیروی کرنا مذکورہ بالا آیات کے خلاف ہے؟

**جواب:-** قرآن مجید کا بیان ہے کہ حدیث نبوی منزل من اللہ ہے اور یہ بھی قرآن پاک سے معلوم ہوتا ہے کہ بندوں کی ہدایت و رہنمائی کیلئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو وحی آیا کرتی ہے وہ کتابی صورت میں منحصر نہیں ہے بلکہ کبھی غیر کتابی شکل میں بھی ہوتی ہے۔ اب ان دونوں دعووں پر قرآن پاک کا بیان سنئے۔ رسول اکرم ﷺ کے فرائض نبوت گنواتے ہوئے حق تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (بقرہ:۱۵۱)

''اور آنحضرت ﷺ تم کو کتاب و حکمت کی تعلیم دیتے ہیں۔''

اس سے ثابت ہوا کہ آنحضرت ﷺ کتاب اللہ کے ساتھ حکمت کی تعلیم بھی دیتے تھے حکمت سے

مراد جیسا کہ حضرت قتادہؒ اور حضرت امام شافعیؒ کی تحقیق ہے۔ سنت نبویؐ ہے۔ دوسرے مفسرینؒ کی تفسیر کے مطابق بھی حدیث حکمت کے مصداق میں قطعاً داخل ہے۔ جیسا کہ عنوان ''حجیت حدیث قرآن سے'' کے تحت اس کی تفصیل گزر چکی ہے۔

دوسری جگہ ارشا ہوتا ہے:

(۱) وَمَآ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ وَالْحِكْمَةِ (بقرہ:۲۳۱)

''اور (یاد کرو اس نعمت کو) جو نازل کی اللہ تعالیٰ نے تم پر کتاب اور حکمت سے۔''

(۲) وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ (نساء:۱۱۳)

''اور اتاری اللہ تعالیٰ نے آپ پر (اے محمدؐ) کتاب اور حکمت۔''

ان آیات قرآنیہ سے واضح ہوا کہ قرآن جیسے ''منزل من اللہ'' ہے حکمت و حدیث نبویؐ بھی ''منزل من اللہ'' ہے۔ اب قرآن پاک کی وہ آیتیں ذکر کی جاتی ہیں جو کھلے الفاظ میں دلالت کرتی ہیں کہ انبیاء علیہم السلام کے پاس کتاب کے علاوہ بھی وحی الٰہی آیا کرتی تھی۔

سیدنا حضرت آدم علیہ السلام سے حق تعالیٰ کلام فرماتے ہیں جو کتاب کے بغیر محض وحی ہے:

يٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ (بقرہ:۳۵)

''اے آدم آپ اور آپ کی اہلیہ، جنت میں رہو سہو۔''

يٰٓاٰدَمُ اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ (بقرہ:۳۳)

''اے آدم بتا دیجئے ان فرشتوں کو ان اشیاء کے نام۔''

سیدنا حضرت نوح علیہ السلام کے پاس بدوں کتاب کے وحی آتی ہے:

وَاُوْحِيَ اِلٰى نُوْحٍ اَنَّهٗ لَنْ يُّؤْمِنَ مِنْ قَوْمِكَ اِلَّا مَنْ قَدْ اٰمَنَ (ہود:۳۶)

''اور وحی کی گئی نوح کی طرف کہ ہرگز نہیں ایمان لائے گا آپ کی قوم سے مگر جو ایمان لا چکا۔''

يٰنُوْحُ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ اَهْلِكَ (ہود:۴۶)

''اے نوح بے شک وہ آپ کے اہل سے نہیں ہے۔''

سیدنا حضرت یوسف علیہ السلام کو جب کہ آپ اپنے بھائیوں کے ہاتھوں چاہ کنعان میں ڈالے جا رہے ہیں غیر کتابی شکل میں وحی ملتی ہے:

وَاَوْحَيْنَآ اِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا (یوسف:۱۵)

''اور ہم نے وحی بھیجی آپ کے پاس کہ آپ ضرور ان کو ان کا یہ کام جتلاؤ گے۔''

سیدنا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو توراۃ کے عطا ہونے سے پہلے بذریعہ وحی حکم ہوتا ہے:

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ (اعراف:۱۱۷)

''اور ہم نے وحی بھیجی موسیٰ کے پاس کہ اپنی لاٹھی ڈال دیجئے۔''

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَسْرِ بِعِبَادِيْٓ (شعراء:۵۲)

''اور ہم نے موسیٰ کو وحی کی کہ میرے بندوں کو راتوں رات لے چلیئے۔''

فَاسْتَمِعْ لِمَا يُوْحٰى ۝ اِنَّنِيْٓ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدْنِيْ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ ۝ (طٰہٰ:۱۴)

''تو سنئے (اے موسیٰ) جو کچھ وحی کی جاتی ہے کہ واقعی میں ہی اللہ ہوں میرے سوا کوئی معبود نہیں، سو میری عبادت کیا کرو اور میری یاد کیلئے نماز پڑھا کرو۔''

اس مقام پر کافی آیات و احکام کی وحی حضرت موسیٰ پر نازل ہوئی اور بلا کتاب نازل ہوئی جس کا ذکر سورۂ طٰہٰ، نمل، قصص وغیرہ میں تفصیل کے ساتھ موجود ہے۔ یہ واقعہ توراۃ ملنے سے کئی برس پہلے کا ہے۔

سیدنا حضرت لوط علیہ السلام کے پاس فرشتے خدا تعالیٰ کا پیغام لاتے ہیں:

يٰلُوْطُ اِنَّا رُسُلُ رَبِّكَ لَنْ يَّصِلُوْٓا اِلَيْكَ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ الَّيْلِ (ہود:۸۱)

''اے لوطؑ ہم آپ کے رب کے فرستادہ ہیں یہ لوگ آپ تک ہرگز نہیں پہنچ سکیں گے تو لے چلیئے اپنے اہل کو رات کے ایک حصہ میں۔''

یہ وحی تھی مگر بلا کتاب کہ کتاب تو لوگوں کے اختلاف مٹانے اور ان کی اصلاح کرنے کیلئے آتی ہے حالانکہ یہ وقت عذاب کا وقت تھا نہ کہ اصلاح و تبلیغ کا۔

آقائے نامدار امام الانبیاء حضرت محمد مصطفٰے ﷺ کے پاس بھی قرآنی وحی کے علاوہ دوسری وحی الٰہی آیا کرتی تھی۔ اس کا ثبوت قرآن سے لیجئے:

(۱) آنحضرت ﷺ ہجرت کے بعد تقریباً سولہ مہینے بیت المقدس کی طرف رخ کر کے نماز ادا فرماتے رہے اور اسے قبلہ بنائے رکھا۔ اس کے بعد بیت الحرام اور خانہ کعبہ کو قبلہ بنانے کا حکم قرآن میں نازل ہوا۔ اللہ تعالیٰ نے تحویل قبلہ کا حکم دیتے وقت یہ فرمایا ہے:

وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِيْ كُنْتَ عَلَيْهَآ اِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يَّتَّبِعُ الرَّسُوْلَ

مِمَّنْ يَّنْقَلِبُ عَلٰى عَقِبَيْهِ (بقرہ:۱۴۳)

''اور ہم نے نہیں مقرر کیا تھا وہ قبلہ جس پر آپ رہے مگر اس لئے کہ معلوم کریں کہ کون رسول ﷺ کی اتباع کرتا ہے اور کون پیچھے ہٹتا ہے۔''

معلوم ہوا کہ ان آیات کے نزول سے قبل بیت المقدس کو قبلہ بنانا اللہ تعالیٰ کے حکم سے تھا حالانکہ سارے قرآن مجید میں اس کا ذکر کہیں بھی نہیں تو یہ وحی الٰہی تھی مگر قرآن کے علاوہ۔

(۲) آنحضرت ﷺ کے حکم سے صحابہ کرامؓ نے جب بنونضیر کا محاصرہ کیا اور اسی اثناء میں مسلمانوں نے ان کے درخت کاٹے باغ اجاڑے تاکہ وہ اپنا مالی نقصان ہوتا ہوا دیکھ کر بند قلعہ سے باہر آویں اور کھلی جنگ میں درختوں کی رکاوٹ باقی نہ رہے تو اس پر اعدائے اسلام کی طرف سے کافی لے دے ہوئی۔ انہوں نے یہ اعتراض کیا کہ مسلمان خود تو فساد سے روکتے ہیں، کیا درخت کاٹنا فساد نہیں۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے آیت نازل فرما کر صحابہ کرامؓ کے اس فعل کی تصدیق وتصویب فرمائی اور فرمایا کہ یہ سب کچھ ہمارے حکم سے ہوا ہے حالانکہ اس سے قبل قرآن میں یہ حکم کہیں مذکور نہیں ہوا وہ آیت یہ ہے:

مَا قَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ اَوْ تَرَكْتُمُوْهَا قَآئِمَةً عَلٰٓى اُصُوْلِهَا فَبِاِذْنِ اللّٰهِ (حشر:۵)

''(اے مسلمانو) جو کھجور کا درخت تم نے کاٹا یا اسے اپنی جڑ پر کھڑا رہنے دیا سو اللہ کے حکم سے۔''

اس سے صاف معلوم ہوا کہ یہ حکم وحی الٰہی تھا مگر غیر متلو۔

(۳) ایک دفعہ رسول پاک ﷺ نے ذاتی معاملہ میں سے کوئی خاص بات (یعنی شہد نہ پینا یا حضرت ماریہ قبطیہؓ کے پاس نہ جانا) ایک اہلیہ محترمہ سے خفیہ طور پر ارشاد فرمائی اور اس کے ساتھ یہ بھی فرمایا کہ یہ بات کسی اور کو نہ بتانا مگر وہ اہلیہ محترمہ ضعف بشری کی وجہ سے آپ ﷺ کی دوسری اہلیہ کو بتا بیٹھیں۔ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کو سارا قصہ معلوم کرا دیا کہ آپ کی بی بی صاحبہ آگے بتا چکی ہیں۔ آپؐ نے بطور شکوہ ان بی بی صاحبہ کو الزام دیا کہ تم نے فلاں بات آگے کیوں بتائی لیکن الزام کے موقع پر بھی آپؐ نے اپنے کمال عفو و کرم اور وسعت اخلاق کی بنا پر کچھ بات بی بی کو فرمائی اور کچھ نہ فرمائی تاکہ زیادہ شرمسار نہ ہوں۔ ان واقعات کے سلسلہ میں چند آیتیں نازل ہوئیں۔ ان میں ایک یہ آیت ہے:

وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِيْثًا ۚ فَلَمَّا نَبَّاَتْ بِهٖ وَاَظْهَرَهُ اللّٰهُ

# باب ما جاء فی کراھیة بیع الحیوان بالحیوان نسیئة

عن سمرةؓ ان النبی ﷺ نھی عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة

**مسئلہ:** حیوان کی بیع حیوان کے ساتھ دست بدست باتفاق ائمۂ اربعہؒ جائز ہے خواہ تساوی کے ساتھ ہو یا تفاضل کے ساتھ۔

**مسئلہ:** حیوان کی بیع حیوان کے ساتھ نسیئۃً امام ابوحنیفہؒ و امام احمدؒ کے ہاں منع ہے۔ امام شافعیؒ و امام مالکؒ کے ہاں جائز ہے۔ امام مالکؒ کے مسلک میں قدرے تفصیل ہے۔

**منع کی دلیل (۱):** حضرت سمرہؓ کی حدیث باب ہے ان النبی ﷺ نھی عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة (سنن اربعة و قال الترمذی حسن) (۲) حضرت جابرؓ کی حدیث باب ہے قال رسول اللہ ﷺ الحیوان اثنین بواحدة لا یصلح نسیاً و لا باس یدا بیدٍ و قال الترمذی حسن. (۳)عن ابن عمرؓ قال نھی رسول اللہ ﷺ عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة (کتاب العلل للترمذی) (۴) عن جابرؓ ان رسول اللہ ﷺ قال لا باس ...... بالحیوان واحدا باثنین یدا بید و کرھه نسیئة (ابن ماجة) (۵) عن ابن عباسؓ ان النبی ﷺ نھی عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة (العلل للترمذی) گو یہ آخری تین حدیثیں متکلم فیہ ہیں تاہم بعض بعض کے لئے مؤید ہیں۔ امام ترمذیؒ نے باب ما جاء فی کراھیة بیع الحیوان بالحیوان کا عنوان قائم کر کے منع اور کراہت کی حدیثیں ذکر کی ہیں اور اس پر لکھا ہے و العمل علی ھذا عند اکثر اھل العلم من اصحاب النبی ﷺ وغیرھم نیز و فی الباب عن ابن عباسؓ و جابرؓ و ابن عمرؓ کہہ کر بھی منع کی مذکورہ بالا احادیث کی طرف متوجہ فرمایا ہے۔ اس کے برعکس جواز کے پہلو پر نہ باب قائم کیا ہے نہ اس کی کوئی حدیث لائے ہیں۔ صرف یہ لکھا ہے و قد رخص بعض اھل العلم من اصحاب النبی ﷺ وغیرھم فی بیع الحیوان بالحیوان نسئة و ھو قول الشافعیؒ و اسحاق۔ اس طرز عمل سے منع کے پہلو کا بہت وزنی ہونا ثابت ہوتا ہے۔

**جواز کی دلیل:** عن عبد اللہ بن عمروؓ ان رسول اللہ ﷺ امرہ ان یجھز جیشا فنفدت

الابل فامره ان یاخذ علی قلائص الصدقة فکان یاخذ البعیر بالبعیرین الی ابل الصدقة (ابوداود، طحاوی)

**جواب (۱):** حرمت ربا سے قبل پر محمول ہے اور منسوخ ہے۔ (۲) محرم مبیح سے راجح ہے (عمدۃ القاری ص ۴۴ ج ۱۲، اوجز المسالک ص ۴ ج ۵ و ص ۱۰۰ ج ۵ و بذل ص ۲۴۶ ج ۵)

# باب ما جاء البیعان بالخیار ما لم یتفرقا

**عن ابن عمرؓ قال سمعت رسول اللہ ﷺ یقول البیعان بالخیار ما لم یتفرقا الحدیث**

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ و امام مالکؒ کے ہاں تفرق بالاقوال مراد ہے خیارِ مجلس نہیں ہے۔ امام شافعیؒ و امام احمدؒ کے ہاں تفرق بالا بدان مراد ہے لھذا خیار مجلس ثابت ہے۔

**فریق اول کی دلیل (۱):** قوله تعالیٰ یا ایها الذین آمنوا لا تاکلوا اموالکم بینکم بالباطل الا ان تکون تجارة عن تراض منکم الآیة (نساء) ایجاب وقبول سے تجارت وجود میں آجاتی ہے اور اکل مال جائز ہو جاتا ہے۔ تفرق بالابدان تجارت کے مفہوم میں نہ لغۃً داخل ہے نہ شرعاً۔ اگر خیار مجلس ثابت ہو تو لازم آئے گا کہ ایجاب وقبول کے بعد اکل اموال ناجائز ہو۔ لیکن یہ مفہوم قرآن کے خلاف ہے۔ (۲) عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدهؓ ان رسول اللہ ﷺ قال البیعان بالخیار ما لم یتفرقا الا ان تکون صفقة خیار و لا یحل له ان یفارق صاحبه خشیة ان یستقیله (ترمذی، ابوداود، نسائی، مسند احمد) اقالہ بیع کے تمام ہونے کے بعد ہوتا ہے تو معلوم ہوا کہ تفرق بالا بدان سے قبل بیع مکمل ہو جاتی ہے۔

**فریق ثانی کی دلیل (۱):** احادیث باب ہیں، حضرت ابن عمرؓ کی مرفوع حدیث البیعان بالخیار ما لم یتفرقا۔ یہ حدیث صحیحین میں بھی ہے، حضرت حکیم بن حزامؓ کی مرفوع حدیث البیعان بالخیار ما لم یتفرقا۔ یہ حدیث بخاری، مسلم، ابوداود، نسائی میں بھی ہے۔ وجہ استدلال یہ ہے کہ تفرق بالابدان مراد ہے کیونکہ البیعان کا لفظ ایجاب وقبول کے بعد صادق آتا ہے۔

**جواب (۱):** تفرق کا لفظ تفرق بالابدان اور تفرق بالاقوال دونوں کا احتمال رکھتا ہے۔ مذکورہ بالا دلائل کے قرینہ سے یہاں پر تفرق بالاقوال مراد ہے اور خیار قبول مراد ہے۔ قرآن و حدیث میں تفرق کا لفظ اور اس کا مادہ تفرق بالکلام کے لئے استعمال ہوا ہے۔ ارشاد ربانی ہے و ان یتفرقا یغن

اللہ (نسائی) طلاق بالمال میں عورت کے قبول کرنے پر تفرق تمام ہو جاتا ہے۔ تفرق بالابدان ضروری نہیں ہے اسی طرح و ما تفرق الذین اوتوا الکتاب (بینة) اور افترقت بنو اسرائیل علی ثنتین و سبعین الحدیث میں بھی تفرق بالکلام مراد ہے، باقی البیعان یا المتبایعان کا مصداق حقیقت میں متعاقدین ہیں جبکہ وہ ایجاب وقبول میں مصروف ہوں، آگے پیچھے اس کا اطلاق مجازاً ہوتا ہے۔ (حاشیة زجاجة المصابیح. التعلیق الصبیح)

**جواب (۲):** تفرق بالابدان مراد ہو تب بھی خیار قبول پر محمول ہے (الکوکب الدری)

**دلیل (۲):** عن ابن عمرؓ کان اذا اراد ان یوجب البیع مشی لیجب له (ترمذی)

**جواب:** احتیاط پر محمول ہے۔

**دلیل (۳):** حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث باب ہے ان رجلین اختصما الیه فی فرس بعد ما تبایعا فکانوا فی سفینة فقال لا اراکما افترقتما و قال رسول اللہ ﷺ البیعان بالخیار ما لم یتفرقا. یہ حدیث ابو داود میں بھی ہے۔

**جواب:** یہ حدیث یہاں پر مختصر ہے اس کے بعض طرق میں ہے کہ معاملہ کے بعد اور ایک رات گذرنے کے بعد بائع ومشتری کا آپس میں اختلاف ہو گیا پھر دونوں کشتی میں سوار ہو کر حضرت ابوہریرہؓ کی خدمت میں مقدمہ لے گئے اس صورت میں تفرق بالا بدان کے بعد لا اراکما افترقتما فرمانا فریقین کے خلاف ہے۔ فما هو جوابكم اه لہذا فریق ثانی کا استدلال درست نہیں (زجاجة المصابیح، التعلیق الصبیح، طحاوی ص ۱۹۰ ج ۲، اوجز ص ۱۲۸ ج ۵، عمدة القاری ص ۱۹۴ ج ۱۱)

# باب ما جاء فی المصراة

عن ابی هریرةؓ قال قال رسول اللہ ﷺ من اشتری مصراة فهو بالخیار اذا حلبها ان شاء ردها و رد معها صاعا من تمر (ترمذی) و رواه الشیخان ایضا

**مسئله:** تصریہ کی وجہ سے مصراۃ کو واپس کرنا اور ایک صاع تمر ادا کرنا مختلف فیہ ہے۔ امام ابوحنیفہؒ و امام محمدؒ نفی کے قائل ہیں امام ابو یوسفؒ کی مشہور روایت بھی یہی ہے امام مالکؒ کی ایک روایت بھی یہی ہے۔ ائمہ ثلثہؒ اثبات کے قائل ہیں۔ ان کی دلیل حدیث باب ہے۔

**جواب (۱):** حنفیہ کی طرف سے اس کے جواب میں آٹھ توجیہات علامہ عینیؒ نے عمدة القاری میں

لکھی ہیں ان میں سے بعض یہ ہیں قرآن و حدیث کے مسلمہ اصول و قواعد کے خلاف ہے۔ (۱) مثلاً قرآنی ضابطہ ہے فمن اعتدی علیکم فاعتدوا علیه بمثل ما اعتدی علیکم (بقرة) کہ تلف شدہ چیز کا تاوان بالمثل ہوتا ہے عام ہے کہ وہ مثل صوری ہو یا مثل معنوی یعنی قیمت اور صاع من تمر نہ مثل لبن ہے اور نہ قیمت لبن ہے۔ (۲) حدیث کا ضابطہ ہے عن عائشةؓ ان رسول الله ﷺ قضی ان الخراج بالضمان (ترمذی، ابوداود، نسائی، ابن ماجة، طحاوی، مسند احمد و صححه الترمذی و ابن خزیمة و ابن حبان) کہ کوئی چیز کسی شخص کی ذمہ داری میں ہو تو اس کا نفع اسی کو ملتا ہے۔ یہ دودھ مشتری کی ضمان میں حاصل ہوا ہے تو اس کا حقدار مشتری ہے۔ لیکن حدیث مصراۃ کے تحت مشتری کو اس دودھ کا عوض صاع من التمر دینا پڑتا ہے۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ فرماتے ہیں الغنم بالغرم ایک بنیادی اصول ہے جو شخص کسی چیز کا تاوان برداشت کرتا ہے تو اسی کو فائدہ اٹھانے کا حق ہے اس قاعدہ کلیہ کا ماخذ آنحضرت ﷺ کی یہ حدیث ہے الخراج بالضمان (حجة الله البالغه اردو ص۶۷۲ ج۲) ان مسلمہ اصول و قواعد کے پیش نظر یہ حدیث منسوخ ہے۔

**جواب (۲):** امام طحاویؒ فرماتے ہیں حرمت ربا کی نصوص سے منسوخ ہے۔

**فائدہ:** علامہ انور شاہ صاحبؒ فرماتے ہیں یہ حدیث دیانت پر محمول ہے نہ کہ قضا پر۔ فتح القدیر باب الاقاله میں ہے کہ دھوکہ قولی ہو تو قاضی کے حکم سے اقالہ واجب ہے اور اگر دھوکہ فعلی ہو تو اقالہ بطور دیانت واجب ہے یہ داخل تحت القضاء نہیں (فیض الباری ص۲۳۰ ج۳) و نحوه فی العرف الشذی حکیم الامۃ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ فرماتے ہیں حدیث مصراۃ صلح اور مشورہ پر محمول ہے (بوادر النوار ص۱۰۷، عمدة القاری ص۲۷۰ ج۱۱، اوجز ص۱۵۷ ج۵، بذل ص۲۷۰ ج۵، الکلام المفید ص۲۷۲)۔

# باب ما جاء فی اشتراط ظهر الدابة عند البیع

عن جابرؓ انه باع من النبی ﷺ بعیرا و اشترط ظهره الی اهله و اخرجه الشیخان و ابوداود و النسائی ایضا

یہ حدیث بخاری میں تقریباً بیس جگہ آئی ہے (عمدة القاری ص۲۱۵ ج۱۱)

**مسئلہ:** امام ابو حنیفہؒ و امام شافعیؒ کے ہاں حیوان کی بیع اس شرط پر کہ بائع اس پر سواری کرے گا

ناجائز ہے۔ امام احمدؒ کے ہاں جائز ہے۔ امام مالکؒ کے ہاں قریب کی مسافت میں جائز ہے بعید میں جائز نہیں۔ تین روز کی مسافت قریب ہے زائد بعید ہے۔

**منع کی دلیل (۱):** عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدهؓ عن النبی ﷺ انه نهی عن بیع و شرط (طبرانی اوسط. علوم الحدیث للحاکم و ذکره عبد الحق فی احکامه و سکت عنه نصب الرایة ص۱۷ ج۴) شرط سے وہ شرط مراد ہے جو مقتضی عقد کے خلاف ہو اور اس میں بائع یا مشتری یا مبیع کا نفع ہو۔ (۲) عن جابرؓ نهی رسول اللہ ﷺ عن المحاقلة و المخابرة و الثنیا (مسلم و الترمذی و النسائی) الثنیا سے مراد بیع میں استثناء مجهول ہے۔

**جواز کی دلیل:** حضرت جابرؓ کی حدیث باب ہے۔

**جواب (۱):** یہ خاص واقعہ حضرت جابرؓ کی خصوصیت پر محمول ہے۔ (۲) یہ صورۃً بیع تھی اور حقیقۃً تبرع تھا۔ دراصل حضرت جابرؓ کے والد ماجد شہید ہو گئے تھے اور وہ سات یا نو بنات چھوڑ گئے تھے۔ جابرؓ تنہا ان کے ذمہ دار تھے اس لئے ثیبہ سے نکاح کیا تاکہ وہ ان بچیوں کی صحیح تربیت کر سکیں اور ان کا اونٹ نہایت کمزور تھا تو آپ ﷺ نے ازراہ ہمدردی اونٹ لے کر بدون قبض و تسلیم کے ان کو فرمایا خذ جملک و لک ثمنه نیز مقرر ثمن سے زیادہ دیا۔ (۳) یہ شرط صلب عقد میں نہیں تھی بلکہ عاریت تھی۔ بعض طرق میں قد اعرتک ظهره الی المعاینة (نسائی) ہے (عمدة القاری ص۲۱۵ ج۱۱ و ص۲۹۳ ج۱۳، اوجز ص۲۳ ج۵، بذل ص۲۸۸ ج۵، التعلیق الصبیح)۔

# باب الانتفاع بالرهن

**قوله تعالی: فرهان مقبوضة** (بقرة)

**عن ابی هریرةؓ قال قال رسول اللہ ﷺ الظهر یرکب اذا کان مرهونا و لبن الدر یشرب اذا کان مرهونا و علی الذی یرکب و یشرب نفقته** (اخرجه الجماعة الا مسلما و النسائی)

**مسئله:** ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں مرتہن کے لئے رہن سے انتفاع ناجائز ہے۔ مرہون کے منافع راہن کے لئے ہیں اور اس کا خرچہ بھی راہن کے ذمہ ہے۔ امام احمدؒ کے ہاں جائز ہے۔ وہ مرہون پر خرچہ بھی کرے اور منتفع بھی ہو۔

**جمهور کی دلیل (۱):** عن ابی هریرةؓ مرفوعا لا یغلق الرهن من صاحبه الذی رهنه له

غنمه و علیه غرمه رواه الشافعی و الدارقطنی و قال هذا اسناد حسن متصل) (۲) حرمت ربا کے دلائل کی بنا پر مرتہن کے لئے انتفاع منع ہے کیونکہ یہ ربا میں داخل ہے۔

**امام احمدؒ کی دلیل:** حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث باب ہے گو یہ مجمل ہے کہ و علی الذی یرکب و یشرب نفقته کا مصداق راہن ہے یا مرتہن مگر دوسری حدیث میں اس کی وضاحت ہے کہ اس کا مصداق مرتہن ہے۔ عن الشعبی عن ابی هریرة ذکر ان النبی ﷺ قال اذا کانت مرهونة فعلی المرتهن علفها و لبن الدر یشرب و علی الذی یشرب نفقتها و یرکب (طحاوی ص۲۳۱ ج۲)

**جواب:** امام طحاویؒ فرماتے ہیں یہ حرمت ربا سے قبل پر محمول ہے اور منسوخ ہے (عمدة القاری ص۷۳ ج۱۳، بذل المجهود ص۲۹۵ ج۵، تحفة الاحوذی ص۲۴۶ ج۲)

# باب اذا افلس للرجل غریم فیجد عنده متاعه

**عن ابی هریرةؓ عن رسول الله ﷺ انه قال ایما رجل افلس و وجد رجل سلعته عنده بعینها فهو اولی بها من غیره**

یہ حدیث بخاری و مسلم و ابوداوٗد و ابن ماجہ میں بھی ہے (عمدة القاری ص۲۳۸ ج۱۲)

**مسئلہ:** امام ابو حنیفہؒ و صاحبینؒ کے ہاں افلاسِ مشتری کی صورت میں بائع باقی غرماء کے برابر حقدار ہے۔ عمر بن عبد العزیز، زہریؒ، شعبی، نخعی، وکیع، ابن شبرمہؒ و زفرؒ کا مسلک بھی یہی ہے۔ ہاں اگر مشتری نے مبیع پر قبضہ نہ کیا ہو تو پھر بائع کا حق مقدم ہوگا۔ ائمہ ثلثہؒ کے ہاں بائع کا حق مقدم ہے۔ مطلقاً خواہ قبل القبض ہو یا بعد القبض۔ حضرت عثمان بن عفانؓ کا قول بھی یہی ہے اسحٰق، داود، عروہ بن الزبیر طاؤس، عطاء رحمہم اللہ تعالی کا مسلک بھی یہی ہے۔ ہاں ودیعت، عاریت، غصب وغیرہ کی صورت میں باتفاق ائمہ اربعہ صاحب متاع کا حق مقدم ہے۔

**فریق اول کی دلیل (۱):** شریعت کا اصول ہے کہ بیع اور قبض کے بعد مبیع مشتری کا مال ہے تو اس کے دوسرے مال کی طرح اس میں بھی تمام قرضہ دار برابر کے شریک ہوں گے۔ (۲) مطلق قرضہ دار کے لئے و ان کان ذو عسرة فنظرة الی میسرة الآیة کا قرآنی اصول ہے تو میسرہ سے قبل مطالبہ کرنا درست نہیں ہے۔ (۳) حضرت علیؓ کا قول بھی ہے۔

**ائمه ثلثہؒ کی دلیل (۱):** حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث باب ہے۔
**جواب:** امام طحاویؒ فرماتے ہیں اس حدیث کا محمل ودیعت، عاریت، غصب وغیرہ ہیں جن میں اصل مالک کی ملکیت باقی رہتی ہے۔ حدیث میں بعینها کا لفظ اسی کی طرف مشیر ہے دوسرا قرینہ حضرت سمرہؓ کی یہ حدیث ہے ان رسول اللہ ﷺ قال من سرق له متاع او ضاع له متاع فوجد عند رجل بعينه فهو احق به و يرجع المشترى على البائع بالثمن (طحاوی، ابن ماجة، دارقطنی، طبرانی)۔
**فائده:** حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ فرماتے ہیں جن روایات میں بیع کا لفظ ہے وہ قبل القبض پر محمول ہیں اور جو روایات لفظ بیع سے خالی ہیں وہ عاریت وغیرہ پر محمول ہیں (عمدة القاری ص ۲۳۸ ج ۱۲، اوجز ص ۱۴۵ ج ۵، بذل ص ۲۹۳ ج ۵، طحاوی ص ۲۶۹ ج ۲، الکوکب الدری)

# باب ما جاء فی النهی للمسلم ان یرفع الی الذمی الخمر یبیعها له

عن ابی سعیدؓ قال کان عندنا خمر لیتیم فلما نزلت المائدة سألت رسول الله ﷺ عنه و قلت انه لیتیم قال اهريقوه قال الترمذی حدیث حسن و اخرجه احمد فی مسنده
**مسئله:** امام ابو حنیفہؒ کے ہاں تخلیل خمر مطلقا جائز ہے۔ خواہ دوائی اور معالجہ سے ہو یا بدوں معالجہ۔ امام احمدؒ کے ہاں مطلقا منع ہے۔ امام شافعیؒ کے ہاں معالجہ سے منع ہے۔ بلا معالجہ درست ہے جیسے دھوپ یا سایہ میں منتقل کرنے سے امام مالکؒ کی روایات مختلف ہیں اصح روایت عدم جواز کی ہے۔
**جواز کی دلیل (۱):** حدیث مرفوع ہے نعم الادام الخل۔ یہ مرفوع حدیث حضرت عائشہؓ سے مسلم و ترمذی میں حضرت جابرؓ سے سوا بخاری کے باقی صحاح ستہ میں حضرت ام ھانی رضی اللہ عنہ سے مستدرک حاکم میں۔ ایمنؓ سے شعب الایمان بیہقی میں ام سلمہؓ سے دارقطنی میں یہ حدیث ہر قسم کے خل کو شامل ہے۔ (۲) عن جابرؓ عن النبی ﷺ انه قال خير خلكم خل خمركم (المعرفة للبيهقى)
(۳) حضرت ام سلمہؓ کی بکری مرگئی تو آپ ﷺ نے فرمایا ان دباغها یحل کما یحل خل الخمر (دارقطنی. ضعیف)
**عدم جواز کی دلیل:** حضرت ابو سعیدؓ کی حدیث باب ہے کہ یتیم کی ملکیت خمر کے بارے میں

آپ ﷺ نے فرمایا اھر یقوہ. اگر تخلیل جائز ہوتا تو یتیم کا مال ضائع نہ کیا جاتا۔ (۲) عن انسؓ قال سئل النبی ﷺ عن الخمرا یتخذ خلا قال لا (مسلم) (۳) عن انسؓ ان اباطلحۃؓ سأل النبی ﷺ عن ایتام ورثوا خمرا قال اھرقھا قال فلا نجعلھا خلا قال لا (مسلم)

**جواب:** امام طحاویؒ فرماتے ہیں یہ تشدید و تغلیظ ابتدا میں تھی جبکہ شراب کے برتنوں کو توڑنے اور مشکوں کو پھاڑنے کا حکم تھا۔ حضرت ابوطلحہؓ کی روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا اھرق الخمر و کسر الدنان (طبرانی. دارقطنی) حضرت ابن عمرؓ کی روایت میں ہے ان النبی ﷺ شق زقاق الخمر بیدہ فی اسواق المدینۃ (مسند احمد) جب حرمت شراب قلوب میں راسخ ہوگئی تو یہ تشدید ختم ہوگئی تخلیل کی اجازت ہوگئی اور برتنوں کے استعمال کی بھی اجازت مل گئی جیسے کتوں کے بارے میں پہلے تشدید تھی پھر تخفیف ہوگئی۔ حضرت عبد الرحمٰن بن عوفؓ سے مروی ہے ان عمرؓ حرق بیت رویشد الثقفی و کان حانوتا لشراب (طبقات ابن سعد) بعض روایات میں ہے کہ آپ ﷺ نے ان یتامی کو مالی عوض دیا جن کی شراب ضائع کر دی گئی تھی (مسند ابو یعلی موصلی) (نصب الرایۃ ص۳۱۱ ج۴، البنایۃ کتاب الاشربۃ، عرف الشذی ص۲۴۶ ج۱)۔

# باب ما جاء ان العاریۃ مؤداۃ

عن ابی امامۃؓ قال سمعت رسول اللہ ﷺ یقول فی خطبتہ عام حجۃ الوداع العاریۃ مؤداۃ اہ حدیث حسن.

یہ حدیث ابوداود، ابن ماجہ، مسند احمد میں بھی ہے۔

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ و امام مالکؒ کے ہاں عاریت امانت ہے۔ صرف اتلاف و تعدی کی صورت میں ضمان ہے۔ خود ہلاک ہو جائے، چوری وغیرہ ہوجائے تو ضمان نہیں۔ امام شافعیؒ، امام احمدؒ کے ہاں مطلقاً ضمان ہے۔ خواہ تعدی ہو یا نہیں۔

**فریق اول کی دلیل (۱):** عن عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہؓ ان النبی ﷺ قال لیس علی المستعیر غیر المغل ضمان و لا علی المستودع غیر المغل ضمان (دارقطنی،

بیھقی، ضعیف) (۲) عن عمرؓ موقوفا العارية بمنزلة الوديعة لا ضمان فيها الا ان يتعدى (مسند عبد الرزاق) (۳) حضرت علیؓ و ابن مسعودؓ کا مسلک بھی یہی ہے۔

**فریق ثانی کی دلیل (۱):** حضرت ابو امامہؓ کی حدیث باب ہے العارية مؤداة۔

**جواب:** اس کا مطلب ہے کہ جب تک عاریت موجود ہے تو اس کے عین کی ادائیگی لازم ہے ہلاکت کے بعد ضمان کا اس میں ذکر نہیں۔

**دلیل (۲):** عن صفوان بن امية ان رسول الله ﷺ استعار منه ادرعا يوم حنين فقال اغصب يا محمد فقال لابل عارية مضمونة (ابوداود)

**جواب (۱):** صفوان اس وقت غیر مسلم تھا اس کی تسلی کے لئے ضمان کا لفظ بولا گیا۔ مقصد یہ تھا کہ آپ تسلی رکھیں یہ مستعار چیزیں ضرور واپس ادا کی جائیں گی۔ (۲) اسمیں اضطراب ہے دوسری سند میں ہے صفوان کہتے ہیں قلت يا رسول الله اعارية مضمونة او عارية مؤداة قال بل مؤداة (ابوداود) اس سے ضمانت کی نفی ہوتی ہے۔ (۳) حضرت ابن عباسؓ و حضرت ابو ہریرہؓ کے آثار ہیں۔

**جواب (۱):** مرفوع کے مقابلہ میں موقوف مرجوح ہے۔ (۲) خلفاء راشدینؓ و ابن مسعودؓ کے آثار راجح ہیں کیونکہ ان کا مقام ان سے بلند و بالا ہے۔ (بذل ص۳۰۲ ج۵، زجاجہ ، التعليق الصبيح تحفة الاحوذی ص۲۵۳ ج۲ وغیرہ)

# باب ماجاء فی العرايا

عن زيد بن ثابتؓ ان النبی ﷺ نهى عن المحاقلة و المز ابنة الا انه قد اذن لاهل العرايا اه

حضرت زید بن ثابتؓ کی یہ حدیث مختلف الفاظ سے صحاح ستہ میں مروی ہیں۔ العرايا عرية کی جمع ہے۔ عریہ کے لغوی معنی ہیں عطیہ۔ شرعاً اس کی متعذد صورتیں ہیں (۱) باغ کا مالک کسی مسکین کو کھجور کے ایک دو پھلدار درخت دے کہ وہ معطی لہ ان کے ثمر کو بوقت ضرورت اپنے استعمال میں لائے۔ بعض اوقات معری لہ کی باغ میں آمد و رفت سے مالک کو تکلیف ہوتی ہے اس کی آزادی میں خلل واقع ہوتا ہے تو مالک تمر سے اس کا ثمر خرید لیتا ہے۔ (۲) مذکورہ صورت میں بعض اوقات مسکین مالک سے خود کہتا ہے کہ میں کھجور پکنے کا انتظار نہیں کر سکتا مجھے فوری ضرورت ہے لہذا میرے ثمر کے عوض تمر دے دی جائے۔ (۳) بعض اوقات مسکین کے پاس زائد تمر ہوتی ہے نقد پیسے نہیں ہوتے۔ اور رطب کھانے کی

خواہش ہوتی ہے وہ مالک باغ سے کہتا ہے ہماری تمر کے عوض پھلدار درخت ہمیں دے دو تاکہ حسب خواہش رطب ہمیں میسر ہو۔ تو امام شافعیؒ کے ہاں بیع العرایا مزابنہ کی نہی سے مستثنیٰ ہے۔ امام ابوحنیفہؒ کے ہاں صورۃً یہ بیع ہے لیکن حقیقت میں یہ ایک ہبہ سے دوسرے ہبہ کی طرف رجوع ہے کیونکہ عریہ کے لغوی معنی عطیہ کے ہیں۔ سفیان بن حسینؒ تبع تابعی کا قول ہے العرایا نخل کانت توھب للمساکین فلا یستطیعون ان ینتظروا بھا رخص لھم أن یبیعوھا بماشاؤا من التمر (بخاری) ابن اسحاقؒ فرماتے ہیں العرایا ان یھب الرجل النخلات فیشق علیه ان یقوم علیھا فیبیعھا بمثل خرصھا (ابوداود) امام مالکؒ کا ارشاد ہے العریة ان یعری الرجل الرجل النخلة ثم یتأذی بدخوله علیه فرخص له ان یشتریھا منه بتمر (بخاری) اعراء کے معنی اعطاء کے ہیں۔ چونکہ بیع کی صورت میں ربا لازم آتا ہے تو بہتر ہے کہ اس کو ہبہ قرار دیا جائے اور بیع کا اطلاق مجاز پر محمول کیا جائے۔ واللہ اعلم (عمدۃ ص۲۹۱ ج۱۱ و ص۳۰۵ ج۱۱، بذل ص۲۴۹ ج۵، اوجز ص۳۲ ج۵)۔

# باب ما جاء فی استقراض البعیر اھ

عن ابی ھریرةؓ قال استقرض رسول اللہ ﷺ سنا أعطی سنا خیرا من سنه اھ

یہ حدیث مسلم میں بھی ہے۔

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ و صاحبینؒ کے ہاں حیوان کا استقراض جائز نہیں۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں جائز ہے۔

**منع کی دلیل (۱):** عن سمرةؓ ان النبی ﷺ نھی عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة (سنن اربعه. و قال الترمذی حسن صحیح) (۲) عن ابن عباسؓ ان النبی ﷺ نھی عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة (ابن حبان. دارقطنی. طحاوی) (۳) عن جابرؓ قال رسول اللہ ﷺ الحیوان اثنین بواحدة لایصلح نسئا (ترمذی و قال حسن. طحاوی) (۴) عن ابن عمرؓ ان النبی ﷺ نھی عن بیع الحیوان بالحیوان نسیئة (طحاوی، کتاب المعرفة للبیھقی)

**جواز کی دلیل (۱):** حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث باب ہے قال استقرض رسول اللہ ﷺ سنا فاعطی سنا خیرا من سنه (مسلم، ترمذی) (۲) حضرت ابو رافعؓ کی حدیث باب ہے قال استسلف رسول اللہ ﷺ بکرا فجاء ته ابل من الصدقة قال ابو رافع فامرنی رسول اللہ ﷺ ان اقضی الرجل بکره الحدیث قال الترمذی حسن صحیح و رواہ مسلم. (۳) عن عبد اللہ

بن عمروؓ ان رسول اللہ ﷺ امرہ ان یجھز جیشا فنفدت الابل فامرہ ان یاخذ علی قلائص الصدقة فکان یاخذ البعیر بالبعیرین الی ابل الصدقة (ابوداود. طحاوی)

**جواب (۱):** امام طحاویؒ فرماتے ہیں یہ سب حرمت ربا سے قبل پر محمول ہیں اور منسوخ ہیں۔
(۲) محرم راجح ہے مبیح سے۔ (عمدة ص۴۵ ج۱۴، بذل ص۲۴۳ ج۵، طحاوی ص۲۱۱ ج۲، اوجز ص۱۴۸ ج۵)۔

# ابواب الاحکام

قال اللہ تعالی و اذا حکمتم بین الناس ان تحکموا بالعدل (نساء)

# باب ما جاء ان البینة علی المدعی و الیمین علی المدعی علیه

قوله تعالیٰ: و استشهدوا شهیدین من رجالکم الآیة (بقرة)

عن وائل بن حجرؓ قال جاء رجل من حضر موت و رجل من کندة الی النبی ﷺ فقال الحضرمی یا رسول اللہ ان ھذا غلبنی علی ارض لی فقال الکندی ھی ارضی و فی یدی لیس له فیها حق فقال النبی ﷺ للحضرمی الك بینة قال لا قال فلك یمینه اھ.

**مسئله:** امام ابو حنیفہؒ کے ہاں مدعی کا ایک شاہد اور یمین حجت نہیں تمام ائمہ کوفہ کا یہی مسلک ہے۔ ائمہ ثلثہؒ کے ہاں حجت ہے۔

**امام ابو حنیفہؒ کی دلیل (۱):** قوله تعالی و استشهدوا شهیدین من رجالکم فان لم یکونا رجلین فرجل و امرأتان الآیة (بقرة) (۲) و اشهدوا ذوی عدل عنکم الآیة (طلاق) ان آیات سے واضح ہوا کہ مدعی کے ذمہ صرف گواہ ہیں جن کی گواہی پر قاضی فیصلہ کرتا ہے۔ (۳) حضرت وائلؓ کی حدیث باب ہے جس سے واضح ہے کہ مدعی کے ذمہ بینہ ہے اگر بینہ نہ ہوں تو پھر مدعی علیہ کے ذمہ یمین ہے۔ یہ حدیث مسلم میں بھی ہے قال الترمذی حسن صحیح (۴) حضرت عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدہؓ کی حدیث باب ہے ان النبی ﷺ قال فی خطبته البینة

علی المدعی و الیمین علی من انکر ضعیف. یہ حدیث دارقطنی و بیہقی میں بھی ہے۔ (۵) حضرت ابن عباسؓ کی حدیث باب ہے ان رسول اللہ ﷺ قضی ان الیمین علی المدعی علیه. قال الترمذی حسن صحیح. یہ حدیث بخاری و مسلم میں ان الفاظ سے مروی ہے لکن الیمین علی المدعی علیه. بیہقی کی روایت میں یہ الفاظ ہیں لکن البینة علی المدعی و الیمین علی من انکر و اسناده حسن او صحیح (نووی شرح مسلم) (۶) حضرت اشعث بن قیسؓ فرماتے ہیں میرا ایک یہودی سے زمین کا تنازعہ تھا فقدمته الی النبی ﷺ فقال لی علیه السلام الک بینة قلت لا فقال علیه السلام للیهودی احلف الحدیث (صحاح ستة) (۷) حضرت اشعث بن قیسؓ کی حدیث کے بعض طرق میں یہ الفاظ ہیں قال النبی ﷺ شاهداک او یمینه (بخاری) امام بخاریؒ نے اس حدیث پر یہ باب باندھا ہے "باب الیمین علی المدعی علیه" جس سے واضح ہوتا ہے کہ امام بخاریؒ کے ہاں بھی یمین صرف مدعی علیہ کے ذمہ ہے مدعی پر نہیں ہے۔

**فائدہ:** حضرت اشعث بن قیسؓ کا یہ واقعہ حدیث ۱۰ھ میں پیش آیا تھا (عمدة القاری ص۲۴۶ ج۱۳)

(۸) عن ابن عمرؓ مرفوعا البینة علی المدعی و الیمین علی المدعی علیه (طبرانی) یہ حدیث البینة علی المدعی و الیمین علی من انکر قاعدہ کلیہ ہے نیز حدیث مشہور بلکہ متواتر کے قریب ہے (بذل المجهود ص۳۱۵ ج۵ از تقریر محدث رشید احمد گنگوهیؒ) الف لام جنس کا ہے کہ جنس بینہ مدعی پر منحصر ہے اور جنس یمین مدعی علیہ پر منحصر ہے۔ نیز یہ تقسیم ہے اور قسمت شرکت کے منافی ہے۔

**ائمہ ثلاثہ کی دلیل:** امام ترمذیؒ نے اس پر یہ باب باندھا ہے "باب ما جاء فی الیمین مع الشاهد" (۱) حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث باب ہے قضی رسول اللہ ﷺ بالیمین مع الشاهد الواحد. یہ حدیث ابوداود، ابن ماجہ میں بھی ہے قال الترمذی حسن غریب. قضاء بالشاهد و الیمین کی مرفوع حدیث متعدد صحابہ کرامؓ سے مروی ہے۔ (۲) حضرت جابرؓ کی حدیث باب ان النبی ﷺ قضی بالیمین مع الشاهد و قال الترمذی حسن غریب. یہ حدیث ابن ماجہ مسند احمد میں بھی ہے۔ (۳) حضرت علیؓ کی مرفوع حدیث مسند احمد و دارقطنی میں ہے۔ (۴) حضرت ابن عباسؓ کی مرفوع حدیث ابوداود، نسائی، ابن ماجہ میں ہے۔ (۵) حضرت سعد بن عبادہؓ کی مرفوع حدیث ترمذی، طبرانی میں ہے۔ (۶) حضرت سُرّقؓ کی مرفوع حدیث ابن ماجہ میں ہے حضرت ابن حجرؒ فرماتے ہیں اس موضوع کی حدیث تقریباً بیس صحابہ کرامؓ سے مروی ہے۔ بعض حسن بعض ضعیف بھی ہیں (فتح الباری ص۳۵۳ ج۵)۔

**جواب:** نص قرآنی اور سنت مشہورہ صحیحہ میں جو قاعدہ کلیہ ہے البینة علی المدعی و الیمین علی من انکر کے مقابلہ میں یہ حدیث مؤول ہے۔ (۱) کہ آپ ﷺ نے جنس شاہد اور جنس یمین پر فیصلہ فرمایا یعنی ایک وقت شاہدین کی شہادت پر اور جب شہادت کا نصاب پورا نہ ہوا تو مدعی علیہ کی یمین پر فیصلہ فرمایا کذا قال المحدث الگنگوھیؒ. (۲) مدعی کا شاہد ایک تھا تو اس کی جگہ مدعی علیہ کی یمین پر فیصلہ ہوا۔ شاہد ساقط ہو گیا مگر ظاہری سطح پر سمجھا گیا کہ فیصلہ کی بنیاد شاہد و یمین کا مجموعہ ہے جب کہ بنیاد صرف یمین تھی۔ بہرحال فریق اول کے دلائل نہایت قوی ہیں آیات و احادیث صحیحہ ہیں جبکہ فریق ثانی کے پاس اس سلسلہ میں کوئی آیت نہیں ہے۔ حدیثیں اکثر متکلم فیہ ہیں لہذا حنفیہ کا موقف راجح ہے۔

(عمدة القاری ص۲۴۳ج۱۳، فتح الباری ص۳۵۱ج۵، اوجز ص۲۵۵ج۵، بذل ص۳۱۵ج۵، نصب الرایة ص۹۵ج۴، طحاوی ص۲۵۶ج۲)

# باب ما جاء فی الشفعة

# باب فی الشفعة للغائب

عن سمرةؓ قال قال رسول الله ﷺ جار الدار احق بالدار.

**مسئله:** باتفاق ائمہ اربعہؒ کے شریك فی المبیع پھر شریك فی حق المبیع کو شفعہ کا حق حاصل ہے حق مبیع جیسے راستہ وغیرہ۔

**مسئله:** امام ابوحنیفہ و صاحبینؒ کے ہاں شریک کے بعد جار مبیع کو شفعہ کا حق حاصل ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں شفعہ جوار ثابت نہیں ہے۔

**فریق اول کی دلیل (۱):** حضرت سمرہؓ کی حدیث باب ہے قال قال رسول الله ﷺ جار الدار احق بالدار. قال الترمذی حسن صحیح. یہ حدیث ابوداود، نسائی اور مسند احمد میں بھی ہے۔ اس حدیث کے بعض طرق میں ہے جار الدار احق بشفعة الدر (مسند احمد، طبرانی، ابن ابی شیبة)

(۲) حضرت جابرؓ کی حدیث باب ہے قال قال رسول الله ﷺ الجار احق بشفعته ینتظر به وان کان غائبا اذا کان طریقهما واحدا. قال الترمذی حدیث حسن غریب. یہ حدیث سنن اربعہ کے علاوہ مسند احمد و مسند دارمی میں بھی ہے۔ (۳) حضرت ابو رافعؓ کی مرفوع حدیث ہے الجار احق

بسقبه (بخاری، ابوداود، نسائی، ابن ماجة) سقب بمعنی قرب و جوار ہے (دارقطنی فی القضاء)
(۴) حضرت انسؓ کی مرفوع حدیث ہے جار الدار احق بالدار (نسائی) (۵) حضرت شرید بن سویدؓ سے مروی ہے ان النبی ﷺ قال جار الدار احق بالدار (مسند احمد) (۶) حضرت شریدؓ کی دوسری حدیث ہے ان رجلا قال یا رسول اللہ ارضی لیس فیھا لاحد شرک و لا قسم الا الجوار فقال ﷺ الجار احق بشفعة ما کان (نسائی)

**ائمہ ثلاثہؒ کی دلیل (۱):** عن جابرؓ قال قال رسول اللہ ﷺ اذا وقعت الحدود و صرفت الطرق فلا شفعة (ترمذی و قال حسن صحیح) یہ حدیث بخاری، ابوداود، ابن ماجہ و مسند احمد میں بھی ہے (عمدة القاری ص ۲۰ ج ۱۲)

**جواب:** مذکورہ صحیح احادیث کے قرینہ سے شفعہ شریک کی نفی مراد ہے نہ کہ شفعہ جار کی تاکہ تعارض نہ رہے۔

**فائدہ:** حنفی مسلک میں تمام احادیث پر عمل ہوتا ہے فریق ثانی کے مسلک میں شفعہ جار کی احادیث کثیرہ عمل سے رہ جاتی ہیں لہذا حنفی موقف راجح ہے۔ (عمدة القاری ص ۱۷ ج ۱۲، اوجز ص ۲۲۷ ج ۵، بذل ص ۲۹۱ ج ۵، طحاوی ص ۲۴۲ ج ۲، نصب الرایة ص ۱۷۲ ج ۴)

# باب ما ذکر فی احیاء ارض الموات

عن سعید بن زیدؓ عن النبی ﷺ قال من أحیی ارضا میتة فھی له و لیس لعرق ظالم حق. قال الترمذی حسن غریب.

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ کے ہاں احیاء موات کے لئے مطلقاً اذنِ امام ضروری ہے۔امام مالک کی ایک روایت بھی یہی ہے۔ امام شافعیؒ، امام احمدؒ اور صاحبینؒ کے ہاں اذنِ امام مطلقا ضروری نہیں۔ امام مالکؒ کے ہاں آبادی کے قریب عوام کی ضرورت کی ہوتو اذن ضروری ہے بعید میں ضروری نہیں لوگوں کے مویشی کی چراگاہ وغیرہ قریب ہے۔

**امام ابو حنیفہؒ کی دلیل (۱):** عن ابن عباسؓ أن الصعب بن جثامةؓ قال سمعت رسول اللہ ﷺ یقول لا حمی الا للہ و رسوله (بخاری. مشکوة) (۲) عن طاؤس مرسلا ان رسول اللہ ﷺ قال من احیا مواتا من الارض فھو له وعادی الارض للہ و رسوله ثم لکم

منی (رواہ الشافعیؒ مشکوۃ) (۳) عن معاذؓ ان النبی ﷺ قال لیس للمرء الا ماطابت نفس امامه به (طبرانی) (۴) عن ابی ہریرۃؓ قال قال رسول الله ﷺ لا حمی الا لله و رسوله (مسند بزار. طحاوی) (۵) ابوعبد اللہ البصری حضرت عمرؓ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ بصرہ میں فلان زمین مجھے بطور جاگیر عطا فرمائی جائے جس میں میں زیتون، نخل وغیرہ لگاؤں گا فکتب عمرؓ الی ابی موسی الاشعری ان کانت حمی فاقطعها اياه (طحاوی، سنن بیهقی، طبرانی، کتاب الاموال للقاسم ابن سلام) اس سے معلوم ہوا کہ حمی کے لئے اذن امام ضروری ہے ورنہ حضرت عمرؓ اس سے فرماتے پوچھنے کی کیا ضرورت ہے۔

**جمهور کی دلیل:** حضرت سعید بن زیدؓ کی حدیث باب ہے من احیی ارضا میتة فهی له. یہ حدیث ابوداود، نسائی میں بھی ہے۔ نیز اس مضمون کی مرفوع صحیح حدیث حضرت جابرؓ سے ترمذی، نسائی میں ہے اور حضرت عائشہؓ سے مرفوع حدیث بخاری میں ہے۔

**جواب:** مذکورہ بالا احادیث کے قرینہ سے اذن امام مقدر ہے۔ نیز نظم ونسق اور امن کا مقتضی بھی یہی ہے کہ یہ اہم معاملہ حکام کی اجازت سے ہو ورنہ ملک میں فساد و بدامنی کا طوفان برپا ہوگا۔ (عمدة ص۱۷۳ج۱۲، طحاوی ص۱۴۸ج۲، نصب الرایة ص۲۴۸ج۴ و دیگر)۔

# باب ما جاء فی المزارعة

قوله تعالیٰ: اء نتم تزرعونه ام نحن الزارعون (الواقعة)

عن ابن عمرؓ ان النبی ﷺ عامل اهل خیبر بشطر ما یخرج من ثمر او زرع.

**مسئله:** ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں مزارعت ناجائز ہے امام احمدؒ و صاحبینؒ کے ہاں جائز ہے۔ قال فی الهداية الفتوی علی قولهما.

**منع کی دلیل (۱):** عن جابرؓ قال نهی رسول الله ﷺ عن المخابرة ............ و المخابرة کراء الارض بالثلث و الربع (مسلم. مشکوۃ ص۲۴۶) و المخابرة اه راوی کی تفسیر ہے۔ (۲) عن ابن عمرؓ قال کنا نخابر و لا نری بذالك بأسا حتی زعم رافع بن خدیجؓ ان النبی ﷺ نهی عنها فترکنا من اجل ذالك (مسلم، مشکوة ص۲۵۷) (۳) عن عبد الله بن المغفلؓ قال زعم ثابت بن الضحاكؓ ان رسول الله ﷺ نهی عن المخابرة و امر بالمواجرة و قال لا باس بها (مسلم. مشکوة ص۲۵۸)۔

**جواز کی دلیل (۱):** حضرت ابن عمرؓ کی حدیث باب ہے رواہ الجماعة الا النسائی (زیلعی) لیکن فریق ثانی نے اس حدیث کو قرائن سے خراج مقاسمہ پر محمول کیا ہے (عمدۃ القاری)
**(۲):** عن عمر بن عبد العزیزؒ ان عمربن الخطابؓ بعث یعلی بن امیةؓ الی الیمن فامره ان یعطیھم الارض البیضاء علی انه ان کان البقر و البذر و الحدید من عمر فله الثلثان و لھم الثلث و ان کان البقر و البذر و الحدید منھم فلعمر الشطر و لھم الشطر و امره ان یعطیھم النخل و الکرم علی ان لعمر ثلثین و لھم الثلث (طحاوی) (۳) عن ابی جعفر (الامام محمد بن باقر) قال ما بالمدینة اھل بیت ھجرة الا یزرعون علی الثلث و الربع و زارع علیؓ و سعد بن مالکؓ و عبد اللہ بن مسعودؓ و عمر بن عبد العزیزؒ و القاسمؒ و عروةؒ و آل ابی بکرؓ و آل عمرؓ و آل علیؓ و ابن سیرینؒ و قال عبد الرحمن بن الاسود کنت اشارک عبد الرحمن بن یزید فی الزرع و عامل عمرؓ الناس علی ان جاء عمرؓ بالبذر من عنده فله الشطر و ان جاؤا بالبذر فلھم کذا (بخاری، مشکوۃ ص۲۵۸)۔
**احادیث نھی کی توجیه (۱):** نہی ابتدا پر محمول ہے اس پر قرینہ خلفاء راشدینؓ کے عہد میں مزارعت کا عام رواج ہے کما مر آنفا۔ (۲) بعض اوقات متعین مقام کی پیداوار کسی ایک کے لئے مقرر کرنے سے منع فرمایا گیا جیسے حضرت رافع بن خدیجؓ کی ایک روایت میں ہے قال کنا اکثر اھل المدینة حقلا و کان احدنا یکری ارضه فیقول ھذه القطعة لی و ھذه لک فربما اخرجت ذہ و لم تخرج ذہ فنھاھم النبی ﷺ (بخاری، مسلم، مشکوۃ ص۲۵۷) حضرت رافعؓ کی دوسری روایت میں ہے قال اخبرنی عمای انھم کانوا یکرون الارض علی عھد النبی ﷺ بما ینبت علی الاربعاء او شئ یستثنیه صاحب الارض فنھانا النبی ﷺ عن ذالک فقلت لرافع فکیف ھی بالدراھم و الدنانیر فقال لیس بھا بأس (بخاری و مسلم. مشکوۃ ص۲۵۷) (۳) بعض اوقات ہمدردی و مواسات کی بنیاد پر منع فرمایا کہ یہ معاملہ خلاف مروت ہے اور خلاف اولی ہے۔ حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں ان النبی ﷺ لم ینه عنه (ای عن عقد المخابرة) و لکن قال ان یمنح احدکم اخاه خیر له من ان یاخذ علیه خرجا معلوما (بخاری و مسلم مشکوۃ ص۲۵) حضرت ابن عباسؓ کی یہ روایت ترمذی میں یوں ہے ان رسول اللہ ﷺ لم یحرم المزارعة و لکن امر ان یرفق بعضھم ببعض قال الترمذی حسن صحیح (بذل ص۵۵ ج۵، عمدة ص۱۵۳ ج۱۲، طحاوی ص۲۳۴ ج۲، التعلیق الصبیح، زجاجة المصابیح)

# ابواب الدیات

قوله تعالی: یا ایها الذین آمنوا کتب علیکم القصاص (الی) و اداء الیه باحسان (بقرة)

## باب ما جاء فی من رضخ راسه بصخرة

عن انسؓ قال خرجتؑ جاریة علیها اوضاح فاخذها یهودی فرضخ راسها و اخذ ما علیها من الحلی ......... فاخذ فاعترف فامر به رسول اللہ ﷺ فرضخ راسه بین حجرین. هذا حدیث حسن صحیح.

**مسئله:** امام ابوحنیفہؒ و صاحبینؒ کے ہاں قصاص بالسیف کا حکم ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں قصاص بمثل ما قتل ہے۔

**حنفیه کی دلیل (۱ تا ٦):** حدیث مرفوع ہے لا قود الا بالسیف۔ یہ قاعدہ کلیہ صیغہ حصر کے ساتھ ہے یہ حدیث چھ صحابہ کرامؓ سے مروی ہے۔ (۱) حضرت نعمان بن بشیرؓ سے ابن ماجہ، مسند بزار، طحاوی، طبرانی، بیہقی میں مختلف الفاظ سے مروی ہے۔ (۲) حضرت ابو بکرہؓ سے ابن ماجہ، مسند بزار بیہقی میں۔ (۳) حضرت ابوہریرہؓ سے دارقطنی، بیہقی میں و اخرجه ابن ماجة بسند جید (۴) حضرت علیؓ سے دارقطنی میں۔ (۵) حضرت ابن مسعودؓ سے بیہقی، طبرانی میں ۔ (٦) حضرت ابو سعید خدریؓ سے دارقطنی میں۔ گو اکثر روایات ضعیف ہیں مگر تعدد طرق کی وجہ حدیث درجہ حسن میں ہے اور حجت ہے۔ قاضی شوکانیؒ لکھتے ہیں'' هذا الحدیث یقوی بعض طرقه بعضا''۔ علامہ عینیؒ لکھتے ہیں و هؤلاء ستة انفس من الصحابةؓ رووا عن النبی ﷺ ان القود لا یکون الا بالسیف و یشد بعضه بعضا و اقل احواله ان یکون حسنا فصح الاحتجاج به (عمدة القاری ص ۳۹ ج ۲۴) بعض طرق میں لا قود الا بحدیدة ہے اور بعض میں لا قود الا بالسلاح ہے۔

**دلیل (۷):** عن شداد بن اوسؓ ان النبی ﷺ قال اذا قتلتم فاحسنوا القتلة الحدیث (مسلم. ابوداود. نسائی. ابن ماجة. ترمذی) ظاہر ہے کہ ضرب عنق بالسیف سب سے احسن قتل ہے کہ اس سے مقتول فوراً ختم ہو جاتا ہے بخلاف ضرب بالاحجار وغیرہ کے کہ اس میں مقتول کو زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔ قاضی شوکانیؒ لکھتے ہیں و لهذا کان ﷺ یامر بضرب العنق من اراد قتله حتی صار ذالک هو

المعروف فی اصحابه فاذا رأوا رجلا یستحق القتل قال قائلهم یا رسول اللہ دعنی اضرب عنقه حتی قیل ان القتل بغیر ضرب العنق بالسیف مثلة و قد ثبت النهی عنها انتهی کلام الشوکانی (تحفة الاخوذی ص۳۰۶ ج۲)۔

**ائمہ ثلاثہؒ کی دلیل (۱):** قوله تعالی فمن اعتدی علیکم فاعتدوا علیه بمثل ما اعتدی علیکم (بقرة) (۲) و قوله تعالی و ان عاقبتم فعاقبوا بمثل ما عوقبتم به (نحل) (۳) حضرت انسؓ کی حدیث باب ہے فامر به رسول اللہ ﷺ فرضخ راسه بین حجرین۔ یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے۔ (۴) حضرت انسؓ کی معروف حدیث ہے جس میں عرنیین کا دہشتناک واقعہ مذکور ہے۔ سمل رسول اللہ ﷺ اعین العرنیین لأنهم سملوا اعین الرعاءؓ (مسلم) و نحوه فی البخاری.

**جواب:** یہ واقعات حرمت مثلہ سے قبل پر محمول ہیں اور منسوخ ہیں باقی آیات کریمہ کا مفہوم یہ ہے کہ سزا جرم کے مطابق ہو زیادہ نہ ہو یہ مطلب نہیں کہ آلات سزا میں بھی مماثلت ہو اس پر قرینہ مذکورہ بالا احادیث ہیں لا قود الا بالسیف۔ و اللہ اعلم۔ نہی عن المثلہ کی تیرہ حدیثیں نصب الرایۃ ص۱۱۸ ج۳ و ما بعدہ میں مذکور ہیں۔ جیسے (۱) حضرت انسؓ کی حدیث (صحیحین) (۲) ابن عمرؓ کی حدیث (بخاری)۔ (۳) حضرت عبد اللہ بن یزید انصاریؓ کی حدیث (بخاری)۔ (۴) حضرت سمرہؓ کی حدیث (ابوداود)۔ (۵) حضرت ابن عمرؓ کی دوسری حدیث (مسند احمد، مستدرك حاکم) (۶) زید بن خالدؓ کی حدیث۔ (۷) عمران بن حصینؓ کی حدیث۔ (۸) مغیرہ بن شعبہ کی حدیث۔ (۹) اسماء بنت ابو بکرؓ کی حدیث (ابن ابی شیبة) (۱۰) حضرت علیؓ کی حدیث۔ (۱۱) حکم بن عمیرؓ کی حدیث۔ (۱۲) عائذ بن قرطؓ کی حدیث۔ (۱۳) حضرت ابو ایوب انصاریؓ کی حدیث (طبرانی) (طحاوی ص۹۹ ج۲، عمدة القاری ص۳۹ ج۲۴، بذل ص۱۷۲ ج۶، اوجز ص۵۰۳ ج۵، نصب الرایة ص۴۳۱ ج۴)

# باب ما لا یقتل مسلم بکافر

حدثنا ابو جحیفة قال قلت لعلیؓ یا امیر المومنین هل عندکم سوداء فی بیضاء لیس فی کتاب اللہ ........... قلت و ما فی الصحیفة قال فیها العقل و فکاك الاسیر و ان لا یقتل مؤمن بکافر.

یہ حدیث بخاری، نسائی، ابوداود، ابن ماجہ میں بھی ہے۔

**مسئلہ:** امام ابو حنیفہؒ کے ہاں مسلمان سے ذمی کافر کا قصاص لیا جائے گا۔ ائمہ ثلاثہؒ نفی قصاص کے قائل ہیں۔

**ثبوت قصاص کی دلیل (۱):** قصاص کی مطلق نصوص ہیں جو قصاص ذمی کو بھی شامل ہیں جیسے و کتبنا عليهم فيها ان النفس بالنفس الآية (مائدة) يا ايها الذين آمنوا كتب عليكم القصاص في القتلى (بقرة) عن ابن عباسؓ مرفوعا من قتل عمدا فهو قود (ابوداود، نسائی، ابن ماجة) و عن ابن عباسؓ قال رسول الله ﷺ العمد القود (دارقطنی مصنف ابن ابی شیبه، طبرانی) و عن عمرو بن حزمؓ عن النبی ﷺ قال العمد القود (طبرانی) و عن عثمان بن عفانؓ ان رسول الله ﷺ قال لا يحل دم امرئ مسلم الا باحدى ثلاث ......... و قتل نفس بغير حق (ترمذی) و عن عائشةؓ قال رسول الله ﷺ لا يحل دم امرئ مسلم الا باحدى ثلاث ......... و رجل قتل نفسا فانه يقتل بها (ابوداؤد)

**دليل (۲):** عن ابن عمرؓ ان رسول الله ﷺ قتل مسلما بمعاهد ثم قال انا اكرم من وفى بذمته (دارقطنی) گو یہ حدیث ضعیف ہے مگر درجہ استشہاد میں پیش کی جا سکتی ہے۔ استدلال کی بنیاد مذکورہ قطعی آیات اور صحیح وقوی احادیث پر ہے۔

**دليل (۳):** ان رجلا مسلما قتل رجلا من اهل الحيرة فاقاد منه عمرؓ (مسند عبد الرزاق، المعرفة للبيهقی، سند صحيح)

**دليل (٤):** قال علیؓ من كانت له ذمتنا فدمه كدمنا و ديته كديتنا (دارقطنی) یہ مرفوع حکمی ہے اور قاعدہ کلیہ ہے۔ (۵) حضرت عمر بن عبد العزیزؒ نے بھی ذمی کے بدلے مسلمان قاتل کو قتل کرنے کا حکم دیا تھا (مسند عبد الرزاق) (٦) بالاتفاق ذمی کا مال مسلمان کے مال کی طرح واجب الاحترام ہے۔ اس کی چوری پر مسلمان پر حد سرقہ جاری ہوتی ہے تو ذمی کا خون بطریق اولی مسلمان کے خون کی طرح واجب الاحترام ہوگا لہذا قصاص کا قانون لاگو ہونا چاہئے۔

**عدم قصاص کی دلیل:** حضرت علیؓ کی حدیث باب ہے و ان لا يقتل مؤمن بكافر. کہ کافر کا لفظ عام ہے حربی و ذمی دونوں کو شامل ہے۔

**جواب:** مذکورہ دلائل کے قرینہ سے یہاں صرف حربی کافر مراد ہے۔ نیز اسی حدیث میں بھی اس

تخصیص کا قرینہ موجود ہے کیونکہ اس کے بعض طرق میں ہے لا یقتل مومن بکافر و لا ذوعهد فی عهده (ابوداود، مسند احمد) ذوعہد کا عطف مؤمن پر ہے۔ ذوعہد یعنی ذمی بالاتفاق ذمی کے قصاص میں قتل کیا جاتا ہے تو معطوف میں کافر سے مراد کافر حربی ہے لہذا معطوف علیہ میں بھی کافر سے مراد کافر حربی ہوگا کیونکہ معطوف علیہ و معطوف کا حکم یکساں ہوتا ہے (عمدۃ القاری ص ۶۱ اج ۲، اوجز ص ۴۷۹ ج ۵، طحاوی ص ۱۰۶ ج ۲، نصب الرایۃ ص ۳۲۷ ج ۴)

# ابواب الحدود

## باب ما جاء فی درء الحد اذا رجع

**عن ابی ہریرۃؓ قال جاء ماعز الاسلمیؓ فقال انه قد زنی ...... فامر به فی الرابعة فاخرج الی الحرة فرجم بالحجارة الحدیث**

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ و امام احمدؒ کے ہاں حد زنا کے لئے مقر کا چار بار اقرار کرنا لازم ہے۔ امام شافعیؒ و امام مالکؒ کے ہاں ایک مرتبہ اقرار کرنا کافی ہے۔

**فریق اول کی دلیل (۱):** حضرت ابو ہریرۃؓ کی حدیث مرفوع میں ہے کہ ایک شخص نے چار مرتبہ زنا کا اقرار کیا تب اسے رجم کیا گیا۔ **فلما شهد علی نفسه اربع شهادات ...... فقال رسول اللہ ﷺ اذهبوا به فارجموه الحدیث** (بخاری و مسلم و ترمذی) (۲) حضرت جابرؓ کی حدیث جو حضرت ماعزؓ کے بارے میں ہے **فشهد علی نفسه اربع مرات انه زنی ...... فرجمه** (مسلم ترمذی) (۳) حضرت ابن عباسؓ سے حضرت ماعزؓ کے متعلق مروی ہے **حتی شهد اربع مرات ثم امر برجمه** (مسلم، ترمذی، ابوداود، مسند احمد) (۴) حضرت بریدۃؓ سے حضرت ماعزؓ کے واقعہ سے متعلق مروی ہے **ثم رجع الرابعة فاعترف عنده بالزنا ...... فرجمه** (مسلم) (۵) حضرت جابرؓ کی دوسری روایت ہے **ان رجلا من اسلم ...... حتی شهد علی نفسه اربع شهادات ...... فامر به فرجم** (بخاری، مسلم) (۶) حضرت نعیم بن ہزالؓ کی حدیث حضرت ماعزؓ کے بارے میں ہے اس میں بھی اقرار بالزنا اربع مرات اور رجم کا ذکر ہے (ابوداود، نسائی، مسند احمد) (۷) حضرت ابو ذرؓ کی مرفوع حدیث ہے کہ ایک آدمی نے چار مرتبہ اقرار بالزنا کیا تو اسے رجم کیا گیا (مسند احمد)

(۸) حضرت ابو بکر صدیقؓ سے مروی ہے کہ حضرت ماعزؓ نے چار بار زنا کا اقرار کیا فامر ﷺ به فرجم (مسند احمد، مسند اسحاق بن راهویه، مصنف ابن ابی شیبة) (۹) نعیم بن ہزالؓ کی حدیث میں ہے فقال رسول الله ﷺ انک قد قلتها اربع مرات یہ تعلیل اس پر دال ہے کہ اربع مرات موجب حد ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ حضرت ابو بکرؓ نے ماعزؓ سے فرمایا ان اعترفت الرابعة رجمک یہ بھی واضح دلیل ہے کہ اربع مرات موجب حد ہے۔ (۱۰) حد زنا بہت سنگین سزا ہے یعنی رجم۔ اسی لئے قرآن مجید میں اس کی شہادت میں شدت اختیار کی گئی کہ چار بار شہادت لازم ہے۔ حدیث شریف میں اقرار بالزنا میں بھی شدت اختیار کی گئی اور اربع مرات اقرار لازم قرار دیا گیا۔ حدیث نے اقرار کو شہادت کی سطح پر رکھ کر مساوات اور سنگینی کا احساس دلایا۔

**فریق ثانی کی دلیل (۱):** حضرت ابو ہریرۃؓ، حضرت زید بن خالدؓ سے مروی ہے کہ ایک قضیۂ زنا میں آپ ﷺ نے متعلقہ عورت کے بارے میں ارشاد فرمایا فان اعترفت فارجمها فاعترفت فامر بها رسول الله ﷺ فرجمت (بخاری، مسلم، ترمذی) اس حدیث میں مطلق اقرار کا ذکر ہے تکرار اقرار نہیں ہے۔

**جواب:** یہ مطلق مذکورہ بالا مفصل و مفسر احادیث پر محمول ہے اعتراف معہود مراد ہے یعنی اربع مرات۔

**دلیل (۲):** حضرت بریدۃؓ کی حدیث میں متعلقہ غامدیہ عورتؓ کے مطلق اقرار زنا کا ذکر ہے تکرار کا ذکر نہیں۔

**جواب (۱):** مذکورہ بالا ہے۔ (۲) مسند بزار میں غامدیہؓ کے اقرار اربع مرات کا ذکر ہے انها اقرت بالزنا اربع مرات و هو یردها.

**دلیل (۳):** حضرت ابو سعید خدریؓ کی حدیث میں اقرار ثلاث مرات کا ذکر ہے۔ (مسلم)

**دلیل (٤):** حضرت جابر بن سمرۃؓ کی حدیث میں اقرار مرتین کا ذکر ہے۔

**جواب:** ان دونوں حدیثوں میں راوی کا اختصار ہے۔ یہ توجیہ ضروری ہے تاکہ روایات میں مطابقت رہے۔ (اوجز ص۸ ج٦، نصب الراية ص ۳۱۲ ج۳، طحاوی ص ۸۰ ج ۲)۔

# باب ما جاء فی النفی

قوله تعالى: الزانية و الزانی فاجلدوا کل واحد منهما مائة جلدة (نور)

عن ابن عمرؓ ان النبی ﷺ ضرب و غرب و ان ابا بکرؓ ضرب و غرب و ان عمرؓ ضرب و

غرب. قال الترمذی حدیث ابن عمرؓ حدیث غریب و أخرجه النسائی و الحاکم و الدارقطنی

**مسئله:** امام ابوحنیفہؒ و صاحبینؒ کے ہاں بکر کی حد زنا صرف جلد مائۃ ہے۔ نفی اور تغریب عام نہیں ہے۔ امام شافعیؒ، امام احمدؒ کے ہاں مرد و عورت کے لئے جلد کے ساتھ تغریب عام بھی ہے۔ امام مالکؒ کے ہاں مرد کے لئے تغریب ہے عورت کے لئے نہیں ہے۔

**عدم تغریب کی دلیل:** ارشاد ربانی ہے الزانیة و الزانی فاجلدوا کل واحد منهما مائة جلدة (نور) آیت کریمہ میں صرف جلد کا ذکر ہے لہذا نفی منفی ہے۔

**ثبوت تغریب کی دلیل:** بہت سی احادیث وآثار نفی وتغریب پر دال ہیں۔ جیسے حضرت ابن عمرؓ کی حدیث باب اور حضرت ابو ہریرہؓ و زید بن خالدؓ کی مرفوع حدیث صحاح ستہ میں حضرت عبادہ بن الصامتؓ کی مرفوع حدیث مسلم، ابوداود، ترمذی، ابن ماجہ میں۔

**جواب:** یہ اخبار آحاد ہیں ان سے کتاب اللہ پر زیادت درست نہیں لہذا یہ مؤول ہے۔ سیاست وتعزیر محمول ہے تا کہ ماحول کی تبدیلی سے مجرم کی ذہنی تبدیلی ہو نیز درج ذیل آثار بھی اس پر دال ہیں۔ عن علیؓ قال حسبهما من الفتنة ان ینفیا (کتاب الآثار للامام محمد و مصنف عبد الرزاق) و إن عمرؓ غرب ربیعة فی الشراب الی خیبر فلحق بهرقل و تنصر فقال عمر لا اغرب بعده مسلما (مصنف عبدالرزاق) (نصب الرایة ص ۳۳۰ ج۳ اوجزص ۱۹ ج۶، طحاوی ص۷۷ ج۲، عمدة ص ۱۳ ج۲۴).

# باب ما جاء فی حد السکران

عن انسؓ عن النبی ﷺ انه أتی برجل قد شرب الخمر فضربه بجریدتین نحو الاربعین و فعله ابو بکرؓ فلما کان عمرؓ استشار الناس فقال عبد الرحمن بن عوفؓ کأخف الحدود فامر به عمرؓ قال الترمذی حدیث حسن صحیح.

**مسئله:** امام ابوحنیفہ و امام مالک و امام احمد و صاحبین رحمہم اللہ تعالیٰ کے ہاں حد شرب خمر اسی (۸۰) درے ہے (ثمانون سوطا) امام شافعیؒ کا ایک قول بھی یہی ہے۔ امام شافعیؒ کے ہاں چالیس سوط ہے۔ امام احمدؒ کی ایک روایت میں بھی یہی ہے۔

**جمهور کی دلیل (۱):** حضرت سائب بن یزیدؓ سے مروی ہے قال کنا نؤتی بالشارب علی عهد رسول الله ﷺ و امرة ابی بکرؓ و صدرا من خلافة عمرؓ فنقوم الیه بایدینا و نعالنا

و اردیتنا حتی کان آخر اِمرة عمرؓ فجلد اربعین حتی اذا عتوا و فسقوا جلد ثمانین (بخاری) (۲) عن انسؓ ان النبی ﷺ جلد فی الخمر بالجرید و النعال ثم جلد ابو بکرؓ اربعین فلما کان عمرؓ و دنا الناس من الریف و القری قال ما ترون فی الخمر فقال عبد الرحمن بن عوف اری ان تجعله کاخف الحدود قال فجلد عمر ثمانین (مسلم) (۳) و عن ثور بن زیدؒ ان عمر بن الخطابؓ استشار فی الخمر یشر بها الرجل فقال له علیؓ نری ان نجلده ثمانین فانه اذا شرب سکر و إذا سکر هذٰی و اذا هذی افتری و علی المفتری ثمانون فاجعله حد الفریة فجلد عمر فی الخمر ثمانین (موطا مالك و مسند الشافعی والبیهقی فی المعرفة)

**امام شافعیؒ کی دلیل:** وہ احادیث ہیں جن میں چالیس سوط کا ذکر ہے۔ جیسے (۱) حضرت انسؓ کی مذکورہ حدیث ثم جلد ابو بکر اربعین (مسلم) (۲) عن انسؓ ان النبی ﷺ ضرب فی الخمر بالجرید و النعال و جلد ابو بکرؓ أربعین (بخاری)۔

**جواب:** حضرت عمرؓ کے زمانہ میں ''ثمانون سوط'' پر بعنوان حد صحابہ کرامؓ کا اجماع ہو چکا ہے اور حدیث مرفوع ہے علیکم بسنتی و سنة الخلفاء الراشدین (ابوداود، ترمذی،مشکوۃ)

**فائدہ:** شرب خمر کا مرض آپ ﷺ کے مقدس عہد میں شاذ و نادر تھا تو اس پر سزا محض ضرب نعال وغیرہ کے ذریعہ تذلیل تھی پھر مرض میں قدرے اضافہ ہوا تو عہد صدیقی میں اربعون سوط کی سزا مقرر ہوئی بعض ضعیف روایات میں ہے کہ آپ ﷺ کے مبارک عہد میں بھی کبھی اربعون سوط کی سزا دی گئی (طبرانی و مصنف عبد الرزاق)۔ پھر حضرت عمرؓ کے عہد خلافت میں اس مرض میں اضافہ ہوا تو صحابہ کرامؓ کے مشورہ سے ثمانون سوط (حد قذف) کی سزا مقرر ہوئی اور اس پر جمہور کاربند ہو گئے۔

**فائدہ:** حضرت عثمانؓ کے عہد خلافت میں ولید بن عقبہ پر حد شرب خمر جاری کی گئی اس وقت حضرت علیؓ نے فرمایا تھا جلد ابو بکرؓ اربعین و عمرؓ ثمانین و کل سنة و هذا احب الی (ابوداود) بہرحال اس کے بعد صحابہ کرامؓ کا اسی (۸۰) سوط پر اجماع ہو گیا۔ (عمدة ص۲٦٦ج۲۳، اوجز ص۸۸ج٦، بذل ۱۵۷ج٦، نصب الرایة ص۳۵۱ج۳)۔

# باب ما جاء ان الحدود کفارة لأهلها

قوله تعالی: ذلك لهم خزی فی الدنیا و لهم فی الآخرة عذاب عظیم (مائدة)

عن عبادة بن الصامتؓ قال کنا عند النبی ﷺ فقال ...... و من اصاب من ذلك شیئا

فعوقب علیه فهو کفارة له الحدیث.

یہ حدیث بخاری و مسلم میں بھی ہے۔

**مسئلہ:** حنفیہ کے ہاں حدود کفارہ نہیں بلکہ زاجر ہیں تا کہ مجرم آئندہ ارتکاب جرم نہ کرے اور دوسروں کو بھی عبرت حاصل ہو۔ باقی گناہ اور اخروی مؤاخذہ توبہ سے معاف ہوتا ہے۔ شافعیہ کے ہاں حدود کفارہ سیئات ہیں ان سے مجرم دونوں جہاں میں سرخرو ہو جاتا ہے۔

**حنفیہ کی دلیل:** قرآن و حدیث کی نصوص سے معلوم ہوتا ہے کہ حدود جاری کرنے کے باوجود توبہ کی ضرورت ہے۔ اگر حدود کفارہ سیئات ہوتیں تو توبہ کی ضرورت نہ رہتی۔ مثلاً (۱) ارشاد ربانی ہے **و السارق و السارقة فاقطعوا ایدیهما جزاء بما کسبا نکالا من الله و الله عزیز حکیم ...... فمن تاب من بعد ظلمه الآیة** (مائدة) اس آیت سے واضح ہوا کہ حد سرقہ سزا اور نکال و عبرت ہے اور اس کے باوجود توبہ کی ضرورت ہے۔ (۲) **و الذان یأتیانها منکم فاٰذوهما فان تابا الآیة** (۳)**انما جزاء الذین یحاربون الله و رسوله ........... ذالك لهم خزی فی الدنیا و لهم فی الآخرة عذاب عظیم الا الذین تابوا** (مائدة). یہ آیت قطاع الطریق کے بارے میں ہے اس میں حد قطع طریق کے بعد بھی سزائے اخروی اور توبہ کا ذکر ہے۔ (۴) **و الذین یرمون المحصنات ......... الا الذین تابوا** (نور). اس میں حد قذف کے بعد توبہ کا ذکر ہے۔(۵) ایک حدیث مرفوع میں ہے کہ قبیلہ بنومخزوم کی ایک عورت پر قطع ید کی حد جاری کی گئی اس کے بعد حضرت عائشہؓ نے فرمایا **فحسنت توبتها** (مسلم ص۶۴ ج۲) (۶)ایک حدیث میں ہے کہ ایک شخص پر حد سرقہ نافذ ہوئی اس کے بعد آپ ﷺ نے اس سے فرمایا **قل استغفر الله و اتوب الیه** (طحاوی ص۹۶ ج۲، و نحوه فی سنن ابی داؤد) (۷) **عن ابی هریرةؓ ان النبی ﷺ قال لا ادری الحدود کفارة لأهلها ام لا** (مسند احمد، مستدرك حاکم، مسند بزار، عبد الرزاق، دارقطنی) **قال ابن حجرؒ صحیح علی شرط الشیخین** (فتح الباری ص۶۲ ج۱) علامہ عینیؒ نے دلائل سے ثابت کیا ہے یہ حدیث ابوہریرہؓ مدنی حدیث ہے اور مؤخر ہے۔ حضرت عبادہؓ کی حدیث مذکور مقدم ہے اور مکی ہے اس میں **لیلة العقبة** کا واقعہ مذکور ہے۔ لہذا وہ مؤول ہے مگر حضرت ابن حجرؒ نے اپنے مسلک شافعیؒ کی تائید کے لئے برعکس فرمایا ہے کہ حدیث ابوہریرہؓ مرسل ہے اور مقدم ہے عبادہؓ کی حدیث مؤخر وغیر مؤول ہے بہرحال دونوں بزرگوں عینی و ابن حجر رحمہما اللہ تعالی کی بحث قابل دید و قابل داد ہے۔

**حنفیه کی طرف سے حدیث عبادةؓ کا جواب (۱):** یہ ابتداء اسلام کا واقعہ مکہ مکرمہ میں پیش آیا۔ حضرت ابوہریرہؓ ۷ھ میں مشرف بہ اسلام ہوئے وہ آپ ﷺ سے حدیث مذکور لاادری الحدود کفارة ام لا کی سماع کی تصریح کرتے ہیں۔ لہذا یہ حدیث مؤخر ہے۔ تو حدیث عبادہؓ مؤول ہے۔ (۲) عوقب سے مصائب تکوینیہ مراد ہیں جو بالاتفاق مکفر سیئات ہیں حد شرعی مراد نہیں کیونکہ ہجرت سے پہلے حدود مقرر نہیں تھیں۔ (۳) عموماً حد نافذ ہونے سے توبہ کی توفیق مل جاتی ہے خصوصاً عہد صحابہؓ میں ایسا ہوتا تھا۔ اس لئے حدود کو مطلقاً کفارہ کہا گیا۔ (فیض الباری ص۹۳ ج۱، عمدة القاری ص۱۵٦ ج۱، فتح الباری ص٦۲ ج۱، فضل الباری ۳۵۵ ج۱، تقریربخاری ص۱۳۰ ج۱، ایضاح البخاری ص۲۲۰ ج۱ و دیگر)۔

# باب ما جاء فی کم یقطع السارق

**عن عائشةؓ ان النبی ﷺ کان یقطع فی ربع دینار** (اخرجه الجماعة الا ابن ماجة)

**مسئله:** امام ابوحنیفہؒ اور آپ کے اصحابؒ کے ہاں حد سرقہ کا نصاب دس درہم ہے تمام ائمہ عراقؒ کا مسلک بھی یہی ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں ربع دینار یا تین درہم دونوں کا حاصل ایک ہے۔

**فریق اول کی دلیل (۱): عن ابن عباسؓ ان النبی ﷺ قطع ید رجل فی مجن قیمته دینار او عشرة دراھم** (ابوداود و النسائی و رواه الحاکم فی المستدرک و قال صحیح علی شرط الشیخین) **(۲) عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدهؓ قال قال رسول اللہ ﷺ لا تقطع ید السارق فی دون ثمن المجن قال عبد اللہ و کان ثمن المجن عشرة دراھم** (ابن ابی شیبة) **(۳) عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدهؓ قال کان ثمن المجن علی عھد رسول اللہ ﷺ عشرة دراھم** (نسائی، دارقطنی) **(۴) عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جده قال قال رسول اللہ ﷺ لا یقطع ید السارق فی اقل من عشرة دراھم** (مسند احمد، دارقطنی و مسند ابن راھویه) **(۵) عن سعید بن المسیب عن رجل من مزینةؓ عن النبی ﷺ قال ما بلغ ثمن المجن قطعت ید صاحبه و کان ثمن المجن عشرة دراھم** (ابن ابی شیبة) **(٦) عن ابن مسعودؓ عن النبی ﷺ قال لا قطع الا فی عشرة دراھم** (طبرانی اوسط) **(۷) عن عبد الرحمن قال ابن مسعودؓ لا تقطع الا فی دینار او عشرة دراھم** (عبد الرزاق. طبرانی) امام ترمذی نے قاسم عن ابن

مسعودؓ کی سند سے یہ اثر روایت کر کے فرمایا مرسل و القاسم لم یسمع من ابن مسعودؓ مگر عبدالرحمن عن ابن مسعود مرسل نہیں بلکہ متصل ہے۔ (۸) عن القاسم بن عبد الرحمن قال اتی الی عمر بن الخطابؓ برجل سرق ثوبا فقال لعثمانؓ قومه فقومه ثمانية دراهم فلم يقطعه (ابن ابی شیبة) حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ، کا یہ عمل صحابہ کرامؓ کی جماعت کے سامنے تھا کسی کا اعتراض و انکار منقول نہیں یہ ایک درجہ کا اجماع ہوا۔

**فریق ثانی کی دلیل:** متعدد صحیح احادیث ہیں جن سے ربع دینار یا ثلاثة دراهم کا موجب قطع ہونا ثابت ہوتا ہے۔ مثلاً (۱) عن عائشةؓ عن النبی ﷺ قال لا تقطع يد السارق الا فی ربع دينار فصاعدا (بخاری، مسلم) (۲) عن ابن عمرؓ ان رسول الله ﷺ قطع سارقا فی مجن قیمته ثلاثة دراهم (صحیحین) مذکورہ بالا تمام احادیث و آثار کی تفصیل نصب الرایة ص ۳۵۵ ج ۳ و ما بعدہ میں ہے۔

**جواب:** عشرة دراہم کا موجب قطع ہونا تو متفق علیہ ہے۔ اس سے کم مختلف فیہ ہے۔ احتیاط کا تقاضا ہے کہ متفق علیہ اور اکثر مقدار پر عمل کیا جائے کیونکہ حدیث مرفوع ہے اور و الحدود ما استطعتم اھ یہ حدیث حضرت عائشہؓ سے ترمذی، مستدرک حاکم، دارقطنی میں اور حضرت علیؓ سے دارقطنی میں اور حضرت ابوہریرہؓ، ابن ماجہ و مسند ابویعلی میں ہے۔ (عمدة ص ۲۷۹ ج ۲۳، بذل ص ۱۳۱ ج ۶، اوجز ص ۵۳ ج ۶، نصب الرایة ص ۳۱۹ ج ۳)

# باب فی زکوٰة الجنین

عن ابی سعیدؓ عن النبی ﷺ زکوة الجنین زکوة امه هذا حدیث حسن.

**مسئله:** اگر جنین ماں کے پیٹ سے زندہ نکلے تو بالاتفاق وہ ذبح سے حلال ہوگا۔

**مسئله:** اگر جنین ماں کے پیٹ سے مردہ نکلے تو امام ابوحنیفہؒ و زفرؒ کے ہاں وہ حرام ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ و صاحبینؒ کے ہاں وہ حلال ہے۔

**امام ابو حنیفهؒ کی دلیل (۱):** انما حرم علیکم المیتة الآیة (بقرة) یہ بھی میتہ ہے۔ (۲) حرمت علیکم المیتة ......... و المنخنقة (مائدة) یہ بھی منخنقة ہے کہ ماں کی موت سے اس کی موت واقع ہوئی ہے۔

**جمهور کی دلیل (۱):** و من الانعام حمولة و فرشا (انعام) فرشا جنین کو بھی شامل ہے۔

**جواب(۱):** اس کے صغار حیوان مراد ہیں۔ اس پر قرینہ حمولۃ کا لفظ ہے۔ **(۲)** بصورت تسلیم مذکورہ دلائل کے قرینہ سے ذبح کی شرط مقدر ہے۔

**دلیل (۲):** حضرت ابوسعیدؓ کی حدیث باب ہے۔ یہ حدیث درج ذیل صحابہ کرامؓ سے مروی ہے۔ ابوسعیدؓ، جابرؓ، ابو ہریرہؓ، ابن عمرؓ، ابو ایوبؓ، ابن مسعودؓ، ابن عباسؓ، کعب بن مالکؓ، ابو الدرداءؓ، ابوامامہؓ، حضرت علیؓ ان کی روایات کی تفصیل نصب الرایہ ص۱۸۹ ج۴ و ما بعدہ میں ہے، اکثر طرق ضعیف ہیں بعض حسن ہیں وجہ استدلال۔ اس کا مطلب ہے کہ زکوۃ ام زکوۃ جنین کا نائب ہے۔ اور کافی ہے۔

**جواب (۱):** قرآن کے مقابلہ میں یہ خبر واحد مؤول ہے مطلب یہ ہے کہ جنین کی ذبح اس کی ماں کی ذبح کے مشابہ ہے جیسے ماں کی حلت اس کی ذبح پر موقوف ہے۔ ویسے جنین کی حلت بھی اس کی ذبح پر موقوف ہے۔ زکوۃ امہ مرفوع اور منصوب دونوں طرح مروی ہے۔ مرفوع میں نیابت کا معنی ہے جیسے لسان الوزیر لسان الامیر ہے جو موجب حلت جنین ہے اور منصوب میں تشبیہ کا معنی ہے جیسے **و ھی تمر مر السحاب** (نمل) **ای کمر السحاب ینظرون الیک نظر المغشی علیه من الموت** (محمد) **ای کنظر المغشی علیه** یہ معنی موجب حرمت جنین ہے کہ جنین کی ذبح ماں کی ذبح کی طرح ضروری ہے۔ تعارض کے وقت محرم مبیح سے راجح ہوتا ہے۔

**سوال:** ابوداود میں حضرت ابوسعید خدریؓ کی روایت ہے **قلنا یا رسول اللہ ننحر الناقة و نذبح البقرة و الشاة فنجد فی بطنها الجنین انلقیه ام ناکله قال کلوه ان شئتم فان ذکوته ذکوٰة امه.**

**جواب:** مذکورہ دلائل حرمت کے قرینہ سے ذبح کی شرط مقدر ہے۔ (بذل ص ۸۲ ج۵، نصب الرایة ص ۱۸۹ ج۴، تحفة الاحوذی ص ۳۴۴ ج ۲)۔

# ابواب الاضاحی

**قوله تعالی: فصل لربک وانحر** (کوثر)

# باب

**ان رجلا سال ابن عمرؓ عن الاضحیة ا واجبة ھی فقال ضحی رسول اللہ ﷺ و المسلمون فاعادھا علیه الحدیث .**

وجوب کا لفظ تو نہیں بولا البتہ وجوب کی دلیل ذکر کر دی۔

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ و صاحبینؒ و مالکؒ کے ہاں قربانی مالدار پر واجب ہے۔ امام احمدؒ کی ایک روایت بھی یہی ہے، امام شافعیؒ، امام احمدؒ کے ہاں سنت مؤکدہ ہے۔

**وجوب کی دلیل (۱):** قوله تعالى فصل لربک و انحر (کوثر) مطلق امر وجوب کے لئے ہے۔ (۲) عن ابی ھریرةؓ قال قال رسول الله ﷺ من کان له سعة و لم یضح فلا یقربن مصلانا (ابن ماجة، مسند احمد، دارقطنی، ابن ابی شیبة، مستدرک حاکم و قال الحاکم صحیح الاسناد) وعید وجوب کی دلیل ہے۔ (۳) حضرت ابن عمرؓ کی حدیث باب ہے جو مواظبت پر دال ہے اور مواظبت وجوب کی دلیل ہے۔ (۴) حضر ابن عمرؓ کی دوسری حدیث باب ہے قال اقام رسول الله ﷺ بالمدینة عشر سنین یضحی قال الترمذی حسن. یہ حدیث بھی مواظبت کے واسطہ سے وجوب کی دلیل ہے۔

**عدم وجوب کی دلیل (۱):** عن ابن عباسؓ قال سمعت رسول الله ﷺ ثلاث ھن علی فرائض و ھن لکم تطوع الوتر و النحر و صلوة الضحی (مسند احمد، مستدرک حاکم، دارقطنی)

**جواب (۱):** ابن حجرؒ فرماتے ہیں ضعیف من جمیع طرقه. لہذا قرآن کے مقابلہ میں حجت نہیں۔ (۲) وجوب سے قبل پر محمول ہے۔

**دلیل (۲):** عن ابی بکرؓ و عمرؓ انھما کانا لا یضحیان کراھة ان یظن من رآھما انھا واجبة (بیھقی)

**جواب:** غالبًا وہ موسر نہیں تھے۔ (۳) حضرت ابن عباسؓ، ابن عمرؓ، بلالؓ، ابومسعودؓ کے آثار۔

**جواب:** آیت و مرفوع حدیث کے مقابلہ میں موقوف حجت نہیں (نصب الرایة ص ۲۰۶ ج ۴، تحفه ص ۳۵۹ ج ۲)۔

# ابواب السیر

قوله تعالیٰ: و قاتلوا فی سبیل الله الآیة (بقرة)

# باب فی سھم الخیل

عن ابن عمرؓ ان رسول الله ﷺ قسم فی النفل للفرس بسھمین و للرجل بسھم

**مسئلہ:** مقاتل راجل ہو تو باتفاق ائمہ اربعہؒ اس کے لئے ایک سہم ہے۔

**مسئلہ:** مقاتل فارس ہوتو امام ابوحنیفہؒ و زفرؒ کے ہاں اس کے لئے دو سہم ہیں۔ ایک اس کے لئے اور ایک اس کے فرس کے لئے۔ ائمہ ثلاثہ صاحبینؒ کے ہاں اس کے لئے تین سہم ہیں ایک اس کیلئے اور دو سہم اس کے فرس کے لئے۔

**امام ابو حیفہؒ کی دلیل (۱):** قوله تعالی و اعلموا انما غنمتم من شئ الآية جمع کا لفظ دال ہے کہ تمام مقاتلین غنیمت میں برابر کے حقدار ہیں......... فارس اور راجل کو برابر ملنا چاہئے (عمدة القاری ص۱۵۵ ج۱۴)

**دلیل (۲):** عن ابن عمرؓ ان رسول الله ﷺ جعل للفارس سهمين و للراجل سهما (ابن ابی شيبة) (۳) دوسری سند سے ہے عن ابن عمرؓ عن النبی کان يسهم للخيل للفارس سهمين و للراجل سهما (ابن ابی شيبة)۔ (۴) تیسری سند سے ہے عن ابن عمرؓ ان النبی ﷺ قسم للفارس سهمين وللراجل سهما (ابن ابی شيبة) یہ سب روایات صحیح ہیں۔ (۵) عن ابن عمرؓ ان النبی ﷺ کان يقسم للفارس سهمين و للراجل سهما (كتاب المؤتلف و المختلف للدارقطنی) (٦) عن مجمع بن جارية الانصاریؓ قال شهدنا الحديبية مع رسول الله ﷺ فقسمت خيبر على اهل الحديبية فقسمها رسول الله ﷺ على ثمانية عشر سهما و كان الجيش الفا و خمس مائة فيهم ثلاث مائة فارس فاعطى الفارس سهمين و اعطى الراجل سهما (ابوداود، مسند احمد، طبرانی، ابن ابی شيبة، دارقطنی، بيهقی، مستدرک حاکم)۔

**سوال:** قال ابو داود اری الوهم فی حديث مجمع انه قال ثلاث مائة فارس و كانوا مائتی فارس.

**جواب:** قال المحدث خليل احمدؒ فی (بذل المجهود ص۴٦ ج۵) قلت وفی قول ابی داود تضعيف للحديث و لم يأت عليه بدليل.

**جمهور کی دلیل:** حضرت ابن عمرؓ کی حدیث باب ہے۔ یہ حدیث مختلف الفاظ سے بجز نسائی کے صحاح ستہ میں مروی ہے۔ نیز اس مضمون کی مزید احادیث بھی ہیں مگر اکثر ضعیف ہیں۔

**جواب:** مذکورہ احادیث کے قرینہ سے ایک سہم کا اضافہ تنفیل پر محمول ہے۔ یہ توجیہ ضروری ہے تاکہ روایات میں تطبیق ہو اور حیوان کی انسان پر فوقیت محسوس نہ ہو۔ فریقین کے مزید دلائل نصب الرایۃ میں ملاحظہ ہوں (عمدة القاری ص۱۵۴ ج۱۴، بذل المجهود ص۴۴ ج۵، نصب الراية ص۴۱۳ ج۳، احکام القرآن جصاصؒ ص۵۷ ج۳)

# باب ما جاء فی قتل الأساریٰ و الفداء

قوله تعالی: ما کان لنبی ان یکون له اسری الآیة (انفال)

**مسئله:** کافر مقاتل قیدی بن جائے تو اس پر ائمہ اربعہؒ کا اتفاق ہے کہ اسے قتل کیا جائے یا غلام بنایا جائے۔

**مسئله:** مقاتل کافر قیدی بن جائے تو امام ابو حنیفہؒ کی مشہور و ظاہر روایت میں اسے بطور احسان بلافدیہ چھوڑ دینا یا فدیہ لیکر چھوڑ دینا منع ہے خواہ فدیہ مال کا ہو یا مسلمان قیدی کے تبادلہ کے ساتھ ہو۔

ائمہ ثلاثہؒ و صاحبینؒ کے ہاں من و فداء دونوں جائز ہیں۔ امام ابو حنیفہؒ کی ایک روایت بھی یہی ہے۔

**منع کی دلیل:** ارشاد باری ہے (۱) فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموهم (توبه) اور ارشاد ربانی ہے (۲) قاتلوا الذین لا یؤمنون بالله و لا بالیوم الآخر ...... حتی یعطوا الجزیة الآیة (توبه) ان آیات سے واضح ہوا کہ کفار کے بارے میں صرف دو حکم ہیں۔ قتل یا جزیہ دینا اور ذمی بننا۔ اور ارشاد رحمانی ہے (۳) ما کان لنبی ان یکون له اسری الآیة یہ آیت اساریٰ بدر کے بارے میں ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اساری کفار کو فدیہ لے کر چھوڑنا موجب عتاب تھا تو بدوں فدیہ چھوڑنا بطریق اولیٰ موجبِ عتاب ہوگا۔

**جواز کی دلیل:** ارشاد ربانی ہے فاما منا بعد و اما فداء الآیة (محمد)

**جواب:** اس پر مفسرین کا اتفاق ہے کہ سورۃ توبہ سورۃ محمد کے بعد نازل ہوئی ہے۔ لہذا فاما منا بعد و اما فداء منسوخ ہے اور فاقتلوا المشرکین ناسخ ہے۔

**تحقیق:** محقق یہ ہے کہ یہ مختلف آیات مختلف احوال پر محمول ہیں کوئی منسوخ نہیں ہے مسلمانوں کے امیر کو اختیار ہے کہ اسلام اور اہل اسلام کے لئے چار صورتوں میں سے جو صورت افید و انفع دیکھے اس پر عمل کرے۔ (۱) قتل۔ (۲) استرقاق۔ (۳) من۔ (۴) فداء۔ ذخیرہ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ ﷺ اور خلفاء راشدینؓ نے حسب ضرورت و حسب مصلحت مختلف اوقات میں ان سب صورتوں پر عمل فرمایا ہے۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ تفسیر مظہری میں لکھتے ہیں امام ابو حنیفہؒ کا مختار مذہب جمہور کے موافق ہے سیر کبیر میں آپ کی روایت جمہور کے مطابق ہے۔ ابن الہمامؒ کا میلان بھی فتح القدیر میں اسی طرف ہے۔ مفسر قرطبیؒ لکھتے ہیں مذکورہ بالا چار صورتیں (قتل، استرقاق، من، فداء) رسول اللہ

علیہ السلام اور خلفاء راشدینؓ کے عمل سے ثابت ہیں (کذا فی تفسیر معارف القرآن لمولانا مفتی محمد شفیع قدس سرہٗ ص ۲۲ ج۸) حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں جب مسلمان قلت میں تھے اور کمزور تو ما کان لنبی ان یکون له اسری الآیة کا حکم تھا جب ان کی کثرت ہوگئی اور شوکت و دبدبہ حاصل ہوا تو فاما منا بعد و اما فداء کا حکم آیا (تفسیر احکام القرآن للجصاصؒ ص ۳۹۰ ج۳) قال ابو عبیدؒ و القول فی ذلک عندنا ان الآیات جمیعا محکمات لا منسوخ فیهن و ذلک انه علیہ السلام عمل بالآیات کلها من القتل و الاسر و الفداء حتی توفاه الله تعالی علی ذلک فکان اول احکامه فیهم یوم بدر فعمل بها کلها یومئذ بدأ بالقتل فقتل عقبة بن ابی معیط و النظر بن الحارث فی قفوله ثم قدم المدینة فحکم فی سائرهم بالفداء ثم حکم یوم بنی قریظة سعد بن معاذ رضی الله تعالی عنه فقتل المقاتلة و سبی الذریة فنفذه رسول الله علیہ السلام و امضاه ثم کانت غزاة بنی المصطلق رهط جویریة بنت الحارث فاستحیاهم جمیعا و اعتقهم ثم کان فتح مکة فامر بقتل ابن خطل و القینتین و اطلق الباقی ثم کانت حنین فسبی هوازن و من علیهم و اطلق ثمامة بن اثال فهذه کانت احکامه علیہ السلام بالمن و الفداء و القتل فلیس شئ منها منسوخا و الامر فیهم الی الامام و هو مخیر بین القتل و المن و الفداء یفعل الافضل فی ذالک للاسلام و اهله (عمدة القاری ص۲۶۶ ج۴) (بذل المجهود ص ۲۱ ج۵، نصب الرایة ص ۴۰۲ ج۳، احکام القرآن جصاص ۳۹۰ ج۳)

## اسلام میں غلامی کا مسئلہ

جنگی قیدیوں کا مسئلہ بین الاقوامی مسئلہ تھا۔ اور تمام دنیا میں رائج تھا۔ عقلی طور پر جنگی قیدی کی چار صورتیں ہیں (۱) اسے قتل کر دیا جائے جس میں قیدی کا سراسر نقصان ہے۔ (۲) مطلقا اسے چھوڑ دیا جائے۔ اس میں بعض اوقات اس کا قوی خطرہ ہوتا ہے کہ وہ دوبارہ مسلح ہو کر مسلمانوں پر حملہ آور ہو کر مشکلات کا باعث بنے۔ (۳) دائمی قیدی رکھا جائے جیل میں، یا کسی جزیرہ میں اس صورت میں اس کی فطری صلاحیتیں ضائع ہو جائیں گی۔ (۴) اسے مسلمان معاشرہ میں کسی خیر خواہ و ہمدرد کی نگرانی اور غلامی میں رکھا جائے اس کی علمی و اخلاقی تربیت کی جائے تاکہ وہ خود اور انسانی معاشرہ اس کی فطری صلاحیتوں سے استفادہ کر لے۔ ظاہر ہے باقی سب صورتوں سے یہ صورت قرین انصاف اور راجح ہے۔ واضح رہے کہ اسلام میں پھر قرآن و حدیث میں غلاموں کے حقوق اور ان کو آزاد کرنے کی

فضائل ارشاد فرمائے گئے ہیں۔ ایک حدیث شریف میں ہے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''اخوانکم جعلهم الله تحت ایدیکم فمن کان اخوہ تحت یدیه فلیطعمه مما یا کل و لیلبسه مما یلبس و لا یکلفه ما یغلبه فان کلفه ما یغلبه فلیعنه'' (بخاری و مسلم) اسلام نے غلاموں کو معاشرتی و تمدنی حقوق دے کر انہیں آزاد لوگوں کے قریب پہنچا دیا ہے۔ (۱) آقا کو غلام کے نکاح کرنے کا حکم دیا۔ ارشاد قرآنی ہے و انکحوا الایامی منکم و الصالحین من عبادکم و امائکم (نور) (۲) جہاد اور مال غنیمت میں غلام کا حصہ آزاد کے برابر ہے۔ (۳) آزاد کی طرح وہ بھی دشمن کو امان دے سکتا ہے۔ آپ ﷺ نے مرض وفات میں نماز کے ساتھ ساتھ غلاموں کے حقوق کی تاکید فرمائی تھی الصلاة و ما ملکت ایمانکم (ابوداود) کہ نماز اور غلاموں کا خیال رکھنا۔ (۴) مختلف فقہی احکام میں غلام آزاد کرنے کو شریعت کا جز بنا دیا گیا۔ کفارہ صوم، کفارہ قتل، کفارہ ظہار، کفارہ یمین میں ایک حکم یہ ہے کہ ایک غلام آزاد کر دیا جائے۔ ایک حدیث شریف میں ہے اگر کسی نے اپنے غلام کو ناحق تھپڑ مار دیا تو اس کا کفارہ یہ ہے کہ اسے آزاد کر دیا جائے (مسلم) ایک حدیث شریف میں ہے جو شخص مسلمان غلام کو آزاد کرے تو اللہ تعالیٰ جہنم سے آزادی بخشیں گے (بخاری و مسلم) (۵) صحابہ کرامؓ حریت و آزادی کے ثواب کے لئے کثرت سے غلام آزاد کرتے تھے۔ حضرت عبد اللہ بن عمرؓ نے مختلف اوقات میں ایک ہزار غلام آزاد کئے۔ حضرت ذو الطلاع خمیریؓ نے آٹھ ہزار مملوک آزاد کئے۔ حضرت عبد الرحمٰن بن عوفؓ نے تیس ہزار مملوک آزاد کئے۔ (۶) تابعینؒ و تبع تابعینؒ کے دور میں تمام اسلامی صوبوں میں علم و فضل کے لحاظ سے بڑے بڑے محدث و مفسر غلامانِ اسلام میں سے تھے۔ غرض اسلام نے غلامی کے نظام میں زبردست اصلاحات کیں جن کی روشنی میں بلا مبالغہ یہ کہنا درست ہے کہ جنگی قیدیوں کو غلام بنانے کی اجازت دینا ان پر احسان عظیم ہے۔ واضح رہے کہ جنگی قیدیوں کو غلام بنانے کا حکم صرف اباحت اور جواز کی حد تک ہے کہ اسلامی حکومت مصلحت کے تحت غلام بنا سکتی ہے ورنہ آزاد کرنا افضل ہے۔ پھر یہ اجازت بھی اس وقت تک کے لئے ہے جب تک اس کے خلاف دشمن سے کوئی معاہدہ نہ ہو۔ اور اگر دشمن سے یہ معاہدہ ہو جائے کہ فریقین ایک دوسرے کے قیدیوں کو غلام نہیں بنائیں گے تو اس معاہدہ کی پابندی لازم ہوگی۔ ہمارے زمانے میں بہت سے ملکوں نے یہ معاہدہ کیا ہوا ہے لہذا جو اسلامی ممالک اس معاہدے میں شریک ہیں ان کے لئے غلام بنانا اس وقت تک جائز نہیں جب تک یہ معاہدہ قائم ہے۔ (ملخص تفسیر معارف القرآن مولانا مفتی محمد شفیع قدس سرہ) اس موضوع پر بعض اکابر کی کتابیں ''الرق فی الاسلام'' اور ''غلامانِ اسلام'' مطالعہ فرمائی جائیں۔

# ابواب الاطعمة

قال تعالی شانہ: یا ایها الذین آمنوا کلوا من طیبات ما رزقنا کم الآیة (بقرة) و یحل لهم الطیبات و یحرم علیهم الخبائث (اعراف).

# باب فی اکل الضب

عن ابن عمرؓ ان النبی ﷺ سئل عن اکل الضب فقال لا آکله و لا احرمه (هذا حدیث حسن صحیح و اخرجه الشیخان)

**مسئلہ:** امام ابو حنیفہؒ و صاحبینؒ کے ہاں ضب حرام ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں حلال ہے۔ امام طحاویؒ کراہت تنزیہی کے قائل ہیں۔

**حرمت کی دلیل (۱):** قولہ تعالی: و یحرم علیهم الخبائث (اعراف) ضب سے طبع سلیم نفرت کرتی ہے لہذا یہ خبائث میں داخل ہے۔ اسی لئے حدیث میں ہے آپ ﷺ نے فرمایا انی اجدنی اعافه (صحیحین) (۲) عن عبد الرحمن بن شبلؓ ان رسول الله ﷺ نهی عن الضب (ابوداود) حافظ ابن حجرؒ فتح الباری میں لکھتے ہیں و اسناده حسن خطابیؒ و دیگر کا اس حدیث کو ضعیف قرار دینا درست نہیں۔ (۳) عن عبد الرحمن بن حسنةؓ نزلنا ارضا کثیرة الضباب الحدیث و فیه انهم طبخوا منها فقال ﷺ ان امة من بنی اسرائیل مسخت دواب فاخشی ان تکون هذه فاکفؤها (مسند احمد و ابوداود و صححه ابن حبان و الطحاوی و سنده علی شرط الشیخین)

**حلت کی دلیل:** حضرت ابن عمرؓ کی حدیث باب ہے نیز دیگر متعدد صحیح احادیث بھی حلت پر دال ہیں جیسے حضرت خالد بن الولیدؓ کی مرفوع حدیث صحیحین میں حضرت ابن عباسؓ کی حدیث صحیحین میں حضرت ابن عمرؓ کی حدیث صحیحین میں۔

**جواب (۱):** یہ ابتداء پر محمول ہیں اور منسوخ ہیں۔ (۲) محرم مبیح سے راجح ہے۔

**فائدہ:** ضب کی حرمت میں تدریج ہے پہلے آپ ﷺ نے فرمایا اباحت اصلیہ کی بنیاد پر اباحت کا اظہار فرمایا لیکن طبعی کراہت کا اظہار فرمایا پھر تردد فرمایا کہ یہ ممسوخات میں سے ہے اس پر نہ کوئی امر فرمایا نہ منع، آخر میں صراحۃ منع فرما دیا۔ بہر حال حنفی مسلک راجح ہے کہ وہ اوفق بالقرآن ہے (بذل ص ۳۵۶ ج ۵، عمدة ص ۱۳۶ ج ۲۱، و ص ۷۰ ج ۲۵، زیلعی ص ۱۹۵ ج ۴)۔

# باب ما جاء فی اکل لحوم الخیل

**قوله تعالی: و الخیل و البغال و الحمیر الآیة** (نحل)

**عن جابرؓ قال اطعمنا رسول اللہ ﷺ لحوم الخیل الحدیث قال الترمذی حدیث حسن صحیح.**

یہ حدیث بخاری، مسلم، ابوداود، نسائی میں بھی ہے۔

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ امام مالکؒ کے ہاں لحم خیل مکروہ ہے۔ حنفیہ کے دوقول ہیں کہ کراہت تحریمی ہے یا تنزیہی، مالکیہ کے ہاں تحریمی ہے، امام شافعیؒ و امام احمدؒ اور صاحبینؒ کے ہاں حلال ہے۔

**فریق اول کی دلیل (۱): قوله تعالی و الخیل و البغال و الحمیر لترکبوها و زینة** (نحل) **و لتأکلوها** نہیں فرمایا امتنان کے موقع پر اکل کا ذکر نہیں ہے۔ اگر حلال ہوتا تو اس کا ذکر ہوتا۔ امتنان کے عنوان سے اعلیٰ کو چھوڑ کر ادنیٰ ذکر کرنا حکیم کی شان عالی سے بعید ہے حضرت ابن عباسؓ نے بھی کراہت خیل پر اسی آیت سے استدلال فرمایا تھا (احکام القرآن جصاص) جیسے اس سے پہلے ارشاد ہے و الانعام خلقها لکم فیها دفء و منافع و منها تاکلون (نحل) تو یہاں دیگر منافع کے ساتھ اکل کا ذکر بھی ہے۔ (۲) **عن خالد بن الولیدؓ انه قال نهی رسول اللہ ﷺ عن اکل لحوم الخیل و البغال و الحمیر** (ابوداود، نسائی، ابن ماجة، طحاوی) ابوداود نے اس پر سکوت کیا ہے۔ لہذا ان کے ہاں یہ صالح للاحتجاج ہے اور حسن ہے گو ابوداودؒ نے اس کو منسوخ کہا ہے مگر معاملہ برعکس ہے کیونکہ حضرت جابرؓ کی حدیث غزوۂ خیبر سے متعلق ہے اور حضرت خالدؓ اس کے بعد مشرف بہ اسلام ہوئے ہیں تو ان کی حدیث مؤخر ہے اور ناسخ ہے۔ (۳) **عن المقدام بن معد یکربؓ ان النبی ﷺ قال حرم علیکم الحمار الاهلی و خیلها** (بذل ص۳۵۵ ج۵) (۴) **عن جابرؓ لما کان یوم خیبر اصاب الناس مجاعة فاخذوا الحمر الاهلیة فذبحوها فحرم رسول اللہ ﷺ لحوم الحمر الاهلیة و لحوم الخیل** (احکام القرآن جصاصؒ) (۵) حضرت ابن عباسؓ سے بھی کراہت منقول ہے۔

**فریق ثانی کی دلیل (۱):** حضرت جابرؓ کی حدیث باب ہے۔ (۲) حضرت اسماء بنت ابی بکرؓ کی مرفوع حدیث بخاری میں ہے۔ (۳) حضرت ابن عباسؓ کی مرفوع حدیث دارقطنی میں ہے۔

**جواب (۱):** مذکورہ بالا منع کے دلائل سے اباحت کی حدیثیں منسوخ ہیں۔ (۲) اصولی طور پر تعارض کے وقت محرم کو مبیح پر ترجیح ہوتی ہے ورنہ نسخ مرتین لازم آئے گا جو درست نہیں ہے (بذل المجهود ص ۳۵۴ ج۵، عینی شرح بخاری ص ۲۴۸ ج ۱۷، زیلعی ص ۱۹۲ ج۴، احکام القرآن جصاص ص ۱۸۳ ج ۳)

# ابواب الاشربة

قال تعالیٰ: کلوا و اشربوا و لا تسرفوا (اعراف)

## باب ما جاء فی شارب الخمر

قال تعالیٰ: یا ایها الذین آمنوا انما الخمر و المیسر و الانصاب و الازلام رجس من عمل الشیطان فاجتنبوه لعلکم تفلحون الآیات (مائدة)

(۱) صاحب ہدایہؒ نے خمر سے متعلق دس خاص احکام لکھے ہیں اور وہ یہ ہیں۔ الاول: خمر کی تعریف۔ حنفیہ کے ہاں هو النیئ من ماء العنب اذا غلا و اشتد و قذف بالزبد. ائمہ ثلاثہ کے ہاں هو اسم لکل مسکر۔ الثانی: خمر کے مصداق میں امام ابوحنیفہؒ کے ہاں قذف بالزبد شرط ہے۔ صاحبینؒ اور ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں شرط نہیں صرف اشتداد کافی ہے۔ الثالث عین خمر حرام ہے خواہ سکر ہو یا نہ۔ الرابع: خمر نجاست غلیظ ہے۔ الخامس: اس کی حرمت قطعی ہے اس کی حرمت کا انکار کفر ہے۔ السادس: مسلمان کے حق میں یہ غیر متقوم ہے اس کے متلف پر ضمان نہیں ہے۔ السابع: اس سے انتفاع حرام ہے۔ الثامن: اس کے شارب پر حد ہے اگرچہ سکر پیدا نہ ہو۔ التاسع: طبخ سے اس کی حرمت مرتفع نہیں ہوگی ہاں طبخ کے بعد حد کے لئے سکر شرط ہے۔ العاشر: حنفیہ کے ہاں اس کی تخلیل جائز ہے (هدایه مع تلخیص و ایضاح)

**مسئلہ:** امام ابوحنیفہؒ و امام ابو یوسفؒ کے ہاں خمر صرف عصیر عنب کا نام ہے۔ باقی تمر وغیرہ کے نبیذ پر اس کا اطلاق مجازاً ہے۔ ان کے ہاں خمر مطلقاً حرام ہے اور اس پر حد ہے خواہ قلیل ہو یا کثیر سکر پیدا ہو یا نہیں۔ باقی انبذہ قلیل مقدار میں جبکہ سکر پیدا نہ ہو قوت حاصل کرنے کی نیت سے پینا جائز ہے۔ لہو و لعب کی نیت سے پینا منع ہے۔ اگر زیادہ مقدار میں ہو اور موجب سکر ہو تو مطلقا منع ہے اور اس پر حد ہے بدوں سکر حد نہیں ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ و امام محمدؒ کے ہاں ہر مسکر خمر ہے اور حرام ہے خواہ وہ سکر ہو یا نہ ہو۔

(۱) النیئ بکسر النون و سکون الیاء ثم الهمزة و یجوز النیی بالابدال و الادغام. ف

**فریق اول کی دلیل (۱):** اکثر ارباب لغت نے خمر کا معنی عصیر العنب سے کیا ہے۔ قاموس اور اس کی شرح تاج العروس میں ہے الخمر ما اسکر من عصیر العنب أوعام ای ما اسکر من کل شئ قال ابو حنیفة الدینوری و قد تکون الخمر من الحبوب قال ابن سیدة و اظنه تسمحا منه لان حقیقة الخمر انما هی للعنب دون سائر الاشیاء. لسان العرب میں ہے و الخمر ما اسکر من عصیر العنب لانها خامرت العقل و التخمیر التغطیة. زمخشری لغت کا امام ہے صاحب قاموس سے اس کا مقام بلند ہے اس نے بھی خمر کا معنی امام ابوحنیفہؒ کے مسلک کے مطابق کیا ہے۔ اور کہا و لیس فی اللغة الا هذا (اساس البلاغة کذا فی عرف الشذی) لغت سے واضح ہوا کہ خمر کا معنی عصیر العنب اھ تو متفق علیہ ہے باقی نبیذوں پر اس کا اطلاق حقیقۃً ہے یا مجازاً ہے یہ مختلف فیہ ہے۔ متفق علیہ مختلف فیہ سے راجح ہے۔ (۲) قرآن مجید میں ہے انی ارانی اعصر خمرا (یوسف) ای عنبا و سماہ بما یؤل الیه لان الخمر مما لا یعصر (تفسیر روح المعانی) تو قرآن مجید نے بھی خمر کا رشتہ عصیر عنب سے جوڑا ہے۔ (۳) عن ابن عباسؓ مرفوعا و موقوفا حرمت الخمر بعینها القلیل منها و الکثیر و السکر من کل شراب۔ موقوف راجح ہے جو مرفوع حکمی ہے۔ (نسائی، مسند بزار، طحاوی، طبرانی، مسند ابو حنیفة، دارقطنی، حلیة ابو نعیم) قال ابن حزم صحیح اس کی بعض سندیں صحیح ہیں (عمدة ص ۲۰۷ ج ۲۱، اوجز ص ۸۶ ج ۶، مبسوط ص ۱۵ ج ۲۴) عطف مغایرت کو چاہتا ہے تو معلوم ہوا کہ کل مسکر پر خمر کا اطلاق مجازاً ہے نیز اس کی حرمت سکر پر موقوف ہے قلیل مقدار جو مسکر نہ ہو حرام نہیں ہے۔ (۴) عن علیؓ قال سألت رسول الله ﷺ عن الاشربة عام حجة الوداع فقال حرم الخمر بعینها و السکر من کل شراب (احکام القرآن للجصاص مسندا) وجہ استدلال اوپر مذکور ہے۔ (۵) عن ابی مسعودؓ ان النبی ﷺ عطش و هو یطوف بالبیت فاتی بنبیذ من السقایة فقطب فقال له رجل احرام هو یا رسول الله قال لا علی بذنوب من ماء زمزم فصبه علیه ثم شرب (نسائی فی الاشربة، طحاوی) (۶) قال ابن عمرؓ رایت رجلا جاء الی رسول الله ﷺ فدفع الیه قدحا فیه نبیذ فوجده شدیدا فرده علیه فقال رجل من القوم یا رسول الله احرام هو فعاد فاخذ منه القدح ثم دعا بماء فصبه علیه ثم رفعه الی فیه فقطب ثم دعا بماء آخر فصبه علیه ثم قال اذا اغتلمت علیکم هذه الاوعیة فاکسروا متونها بالماء (نسائی، طحاوی) گو یہ حدیثیں ضعیف ہیں لیکن تعدد طرق کی وجہ سے حجت ہیں۔ ان سے معلوم ہوا ہے

کہ نبیذ شدید جب تک موجب سکر نہ ہو حلال ہے۔ (۷) متعدد سندوں سے مروی ہے کہ حضرت عمرؓ نبیذ شدید نوش فرماتے تھے (طحاوی ص۳۰۰ج۲) (۸) جاء رجل قد ظمیٔ الی خازن عمرؓ فاستسقاه فلم یسقه فاتی بسطیحة لعمر فشرب منها فسکر فاتی به عمرؓ فاعتذر الیه و قال انما شربت من سطیحتک فقال عمر انما اضربک علی السکر فضربه عمر (طحاوی، و نحوه فی احکام القرآن جصاص) یعنی سکر سے پہلے اس کا پینا جائز تھا سکر کے بعد ممنوع۔ (۹) عن ابی موسی الاشعریؓ قال بعثنی رسول اللہ ﷺ و معاذاً الی الیمن فقلت یا رسول اللہ انک تبعثنا الی ارض بها اشربة منها البتع من العسل و المزر من الشعیر و الذرة یشتد حتی یسکر ......... قال ﷺ انما حرم المسکر الذی یسکر عن الصلوة (جصاص و الطحاوی) (۱۰) عن علقمة قال شربنا عند عبد اللہ بن مسعودؓ نبیذا صلبا آخره یسکر (جصاص) (۱۱) عن ابن عباسؓ قال قال رسول اللہ ﷺ کل مسکر حرام فقلنا یا ابن عباس ان هذا النبیذ الذی نشرب یسکرنا قال لیس هکذا ان شرب احدکم تسعة اقداح لم یسکر فهو حلال فان شرب العاشر فاسکره فهو حرام (جصاص مسندا) (۱۲) عن علقمة قال سألت ابن مسعودؓ عن قول رسول اللہ ﷺ فی المسکر قال الشربة له الاخیرة (طحاوی)(۱۳) متواتر آثار سے ثابت ہے کہ صحابہ کرامؓ کی ایک جماعت نبیذ شدید پیتی تھی قال المفسر المحقق ابو بکر الجصاصؒ فی تفسیره احکام القرآن ص۴۶۳ ج۲ و قد تواترت الآثار عن جماعة من علیه السلف شرب النبیذ الشدید منهم عمرؓ و عبد اللہؓ و ابو الدرداءؓ و بریدةؓ فی آخرین قد ذکرناهم فی کتابنا فی الاشربة انتهی.

**فریق ثانی کی دلیل (۱):** حضرت عمرؓ نے منبر پر ارشاد فرمایا اما بعد نزل تحریم الخمر و هی من خمسة العنب و التمر و العسل و الحنطة و الشعیر و الخمر ما خامر العقل (بخاری) (۲) حضرت نعمان بن بشیرؓ کی حدیث باب ہے قال رسول اللہ ﷺ ان من الحنطة خمرا و من الشعیر خمرا و من التمر خمرا و من الزبیب خمرا و من العسل خمرا (ترمذی، ابوداود، ابن ماجة، مسند احمد، قال الترمذی حدیث غریب) (۳) حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے قال رسول اللہ ﷺ الخمر من هاتین الشجرتین النخلة و العنبة (رواه الجماعة الا البخاری) الغرض متعدد صحیح احادیث میں عصیر عنب کے ما سوا پر بھی الخمر کا اطلاق ہوا ہے۔ (۴) عن ابن عمرؓ مرفوعا کل

مسکر خمر (صحاح ستة الاابن ماجة)

**جواب:** مذکورہ بالا تخصیص خمر بالعنب کے قرینہ سے خمر کا اطلاق مجاز وتشبیہ پر محمول ہے کیونکہ اگر یہ اطلاق حقیقت ہوتو پھر اسم مشترک ہوگا یا اسم عام ہوگا۔ دونوں مخدوش ہیں۔ اشتراک میں شرط ہے کہ مشترک کے مسمیات **مختلفة الحدود و الحقائق** ہوں جیسے العین باصرہ، چشمہ وغیرہ کے لئے یہاں اختلاف حدود و حقائق نہیں ہے اورعموم میں ضروری ہے کہ عام کے تمام افرادمعنی موضوع لہ میں متساوی ہوں یہاں مساوات نہیں ہے لہذا مجاز پرمحمول کرنا ضروری ہے (بذل المجهود ص ۳۲۳ ج ۵) (۴) حضرت ابن عمرؓ کی مرفوع حدیث ہے **کل مسکر حرام** (صحاح ستة الا ابن ماجة)

**جواب:** مسکر وہ ہے جوصفت اسکار سے متصف ہو جیسے قائم وہ ہے جو قیام سے متصف ہو الغرض مسکر بالفعل مراد ہے جس کی حرمت کے حنفیہ بھی قائل ہیں۔ مسکر بالقوۃ مرادنہیں ورنہ لازم آئے گا کہ مطلق نبیذ جومسکر بالقوۃ ہے حرام ہو حالانکہ متواتر احادیث سے نبیذ کی حلت ثابت ہے۔ آپ ﷺ اور صحابہ کرامؓ کا نبیذ نوش فرمانا سب کے ہاں مسلم ہے۔

**دلیل (۵): عن جابرؓ ان رسول الله ﷺ قال ما اسکر کثیره فقلیله حرام** (ترمذی، ابوداود، نسائی، ابن ماجة) (۶) **عن عائشة قال رسول الله ﷺ کل مسکر حرام ما اسکر الفرق منه فملأ الکف منه حرام** (ترمذی، ابوداود) اس مضمون کی دیگر احادیث بھی ہیں کہ جس کا کثیر حرام ہے اس کا قلیل بھی حرام ہے۔

**جواب(۱):** مذکورہ بالا احادیث کے قرینہ سے قلیل سے مراد آخری گھونٹ ہے جس سے سکر پیدا ہوا۔ تو حرمت کی نسبت مقدار مسکر کی طرف ہے جیسے کشتی میں دس من وزن کی گنجائش ہولیکن کسی نے زبردستی ایک من زائد ڈال دیا اور کشتی غرق ہوگئی تو اس غرقابی کی ذمہ داری اور تاوان زائد وزن رکھنے والے پر ڈالا جاتا ہے جن کا وزن قانون کے مطابق تھا ان پرنہیں ڈالا جاتا۔ یا جیسے پیٹ بھر کر کھانا درست ہے اس سے زائد کھانا جو بدہضمی اور بیماری کا موجب ہومنع ہے سابقہ کھانا ممانعت میں داخل نہیں مذکورہ دلیل نمبر ۱۱ میں حضرت ابن عباسؓ کی حدیث میں اس کی صراحت ہے۔ **ان شرب احدکم تسعة اقداح لم یسکر فهو حلال فان شرب العاشر فاسکره فهو حرام.** (۲) تطبیق یہ ہے کہ لہو ولعب کی نیت سے مطلقا ممانعت ہے۔ عبادت وغیرہ کی قوت اور کھانا ہضم کرنے کی نیت سے مسکر وغیر مسکر کا فرق ہے صحابہ کرام کا نبیذ نوش فرمانا قوت کے لئے اور استمراء طعام کے لئے تھا۔ (۳) ابتداء میں زجر کے لئے مطلقا ممانعت تھی بعد میں قلیل مقدار کی اجازت دے دی گئی (مبسوط ص ۱۷ ج ۲۴) قال

ابو حنیفةؒ لو اعطیت الدنیا بخدافیرها لا افتی بتحریمها لان فیه تفسیق بعض الصحابةؓ و لو اعطیت الدنیا لشربها لا اشربها لانه لا ضرورة فیه و هذا غایة تقواه (اوجز ص۸۷ ج۶، بذل ص ۳۳۲ ج۵، عمدة ص۱۶۶ ج۲۱ و ما بعده، مبسوط سرخسی ص۲ ج۲۴ و ما بعده، احکام القرآن جصاص ۲۹۵ ج۲)

## مسائل شتیٰ

**قصر نماز کی مسافت سفر:** امام ابوحنیفہؒ کے ہاں سفر شرعی کی مقدار تین دن کی مسافت ہے۔ اس سے کم سفر میں قصر جائز نہیں ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں چار برید ہے یعنی اڑتالیس میل اہل ظاہر کے ہاں مطلق سفر ہے قلیل ہو یا کثیر ایک میل کے سفر پر بھی ان کے ہاں قصر جائز ہے۔

**امام اعظمؒ کی دلیل (۱): عن علیؓ قال جعل رسول الله ﷺ ثلاثة ایام ولیالیهن للمسافر و یوما و لیلة للمقیم** (مسلم) اس سے معلوم ہوا کہ تین شب و روز کی مسافت پر انسان مسافر بنتا ہے۔ مسافر کے لئے تین شب و روز مسح خفین کی حدیث متعدد سندوں سے مروی ہے اور درجہ مستفیض میں ہے۔ (البدائع و الصنائع) (۲) **عن علی بن ربیعةؓ قال سالت عبد الله بن عمرؓ الی کم تقصر الصلوة فقال أتعرف السویداء قال لا و لکنی قد سمعت بها قال هی ثلاث لیال قواصد فاذا خرجنا الیها قصرنا الصلوة** (کتاب الآثار امام محمد. صحیح) (۳) **عن ابراهیم قال سمعت سوید بن غفلةؓ یقول اذا سافرت ثلاثا فاقصر** (کتاب الحجج امام محمدؒ) (۴) صحابہؓ و تابعینؒ کی ایک جماعت کا یہی مسلک ہے جیسے حضرت عثمان بن عفانؓ، حضرت ابن مسعودؓ، حضرت سوید بن غفلةؓ، حضرت حذیفہ بن یمانؓ اور شعبیؒ، نخعیؒ، سعید بن جبیرؒ، ابن سیرینؒ، ابو قلابہؒ و دیگر (عمدة القاری)

**ائمہ ثلاثہؒ کی دلیل: روی ان ابن عمرؓ و ابن عباسؓ کانا یصلیان و یفطران فی اربعة برد فما فوق ذلک** (بیهقی، ابن المنذر، سند صحیح) یہ روایت بخاری بھی تعلیقاً مروی ہے۔

**جواب:** حنفیہ کے ہاں تین دن سے سال کے چھوٹے دن مراد ہیں۔ عموماً صبح سے دوپہر تک سفر ہوتا تھا نی دن درمیانہ سفر سولہ میل ہوتا ہے کل ۴۸ میل بنے۔ ایک برید ۱۲ میل کا ہوتا ہے تو ۴ برید ۴۸ میل بنے لہذا ائمہ اربعہؒ کا مسلک یکساں ہوا۔

**اهل ظاهر کی دلیل: قوله تعالیٰ: و اذا ضربتم فی الارض الآیة** (نساء) کا اطلاق و عموم ہے۔

**جواب:** قوله تعالیٰ: و انزلنا الیك الذکر لتبین للناس ما نزل الیهم (نحل) کے تحت مذکورہ احادیث قرآن مجید کی تفسیر ہیں۔ (اوجز المسالك ص۷۰ج۲، البنایة ص۲۷۲ج۳، معارف السنن ص۳۰۴ج۴، آثار السنن ص۲۶۱)

**داڑھی کا مسئلہ:** قوله تعالیٰ: قال یابن ام لا تأخذ بلحیتی و لا برأسی (طه) امت مسلمہ کا اس پر اجماع و اتفاق ہے کہ ایک قبضہ تک داڑھی رکھنا واجب ہے اس کے اندر کٹانے کے بارہ میں علامہ شامیؒ لکھتے ہیں **لم یبحه احد** (ردالمحتار کتاب الصوم) اس کو بایں معنی سنت کہا جاتا ہے کہ ثابت بالسنۃ ہے۔

**دلائل (۱):** عن ابن عمرؓ قال قال رسول الله ﷺ خالفوا المشرکین قصوا الشوارب و اعفوا اللحی (بخاری، مسلم، ابوداود، نسائی، مشکوٰۃ ص۳۸۰ج۱) اعفاء کے معنی ہیں بڑھانا۔ اس سلسلہ میں روایات میں پانچ لفظ آئے ہیں۔ اعفوا، اوفوا، ارخوا، ارجوا، وفروا، (نووی شرح مسلم باب خصال الفطرۃ ص۱۲۹ج۱) یہ سب امر کے صیغے وجوب پر دال ہیں جن کا حاصل ہے داڑھی کو اس کی اپنی حالت پر چھوڑ دینا اور بڑھانا ضروری اور لازم ہے۔ (۲) عن عائشةؓ قالت قال رسول الله ﷺ عشر من الفطرة قص الشارب و اعفاء اللحية الحديث (مسلم، ابوداود، ابن ماجة) الفطرۃ سے مراد سنت انبیاء علیہم السلام ہے یعنی طریقة مسلوكة فی الدین فقہاء کی اصطلاحی سنت مراد نہیں یہ بعد کی اصطلاح ہے۔ اس سے واضح ہوا داڑھی بڑھانا تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ و السلام کا اجماعی اور دوامی عمل ہے جو وجوب کی بین دلیل ہے۔ (۳) عن عثمان بن عفانؓ ان النبی ﷺ کان یخلل لحیته (ترمذی ص۶ج۱) قال الترمذی حدیث حسن صحیح. تخلیل لحیۃ کی احادیث چودہ صحابہ کرامؓ سے مروی ہیں (معارف السنن ص۱۷۳ج۱) یہ روایات ابوداود، ترمذی، ابن ماجہ، بیہقی و دیگر کتب حدیث میں مروی ہیں۔ (۴) عن انسؓ قال کان رسول الله ﷺ یکثردهن راسه و تسریح لحیته (شمائل ترمذی ص۳، مسند احمد، مشکوٰۃ ص۳۸۱) تخلیل لحیه و تسریح لحیه کی احادیث سے واضح ہوتا ہے کہ تطویل لحیه کا عمل دائمی تھا جو وجوب کی دلیل ہے۔ (۵) عن جابرؓ قال کنا نعفی السبال الا فی حج او عمرة (ابوداود ص۲۲۵ج۲) سبال بکسرسین سبلة بفتحتین کی جمع ہے ما طال من شعر اللحية (فتح الباری ص۲۸۸ج۱۰) کنا جمع کا صیغہ ہے معلوم ہوا صحابہ کرامؓ صرف حج وعمرہ میں سبال کترواتے تھے۔ سارا سال داڑھی کو نہیں کتراتے تھے تو یہ صحابہ کرامؓ کا اجماع

ہوا۔ (۶) حضرت یزید فارسیؒ نے خواب میں آپ ﷺ کی زیارت کی پھر حضرت ابن عباسؓ سے خواب ذکر کیا اور آپ ﷺ کا یہ حلیہ مبارک بیان کیا۔ **قد ملأت لحیته ما بین هذه الی هذه قد ملأت نحره.** حضرت ابن عباسؓ نے سن کر فرمایا اگر آپ بیداری میں آپ ﷺ کی زیارت کرتے تو یہی بیان کرتے اس سے کچھ زائد بیان نہ کر سکتے (شمائل ترمذی ص۳۰، و مسند احمد) اس سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ کی داڑھی مبارک گھنی اور طویل تھی جس سے سینہ مبارک ڈھک جاتا تھا۔

**قُبضہ کی تحدید: عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدهٗ ان النبی ﷺ کان یاخذ من لحیته من عرضها و طولها** (ترمذی باب الاخذ من اللحیة ص۱۰۵ ج۲ و مشکوة ص۳۸۱) اس حدیث شریف سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ طول و عرض سے کچھ داڑھی مبارک کے بال کاٹتے تھے مگر یہ مجمل ہے اس کی تعیین عاشق سنتِ نبوی حضرت ابن عمرؓ کے عمل سے ہوتی ہے۔ بے شک تمام صحابہ کرامؓ عاشق سنت نبوی اور کامل متبع سنت رسول اللہ ﷺ تھے مگر حضرت عبد اللہ بن عمرؓ میں یہ مضمون کچھ زیادہ تھا۔ آپ غلبۂ حال کی وجہ سے سنن عبادت کے ساتھ سنن عادیہ کی بھی سختی سے پابندی فرماتے تھے۔ بخاری شریف میں ہے کہ حجۃ الوداع میں جہاں جہاں آپ ﷺ نے اتفاقاً قیام فرمایا تھا حضرت ابن عمرؓ اس کے بعد سفر حج میں انہی مقامات پر قصداً قیام فرماتے اور آپ ﷺ نے جہاں نماز پڑھی تھی وہاں نماز پڑھتے تھے اھ۔ یہ بابِ محبت کا مسئلہ ہے بدوں غلبہ محبت و عشق سمجھ میں کم آتا ہے۔ بہرحال امام بخاری نے حضرت ابن عمرؓ کے عمل کو معیار قرار دیتے ہوئے لکھا ہے۔ **و کان ابن عمرؓ اذا حج او اعتمر قبض علی لحیته فما فضل اخذه** (بخاری باب تقلیم الاظفار ص۸۷۵ ج۲) یہ حدیث مؤطا امام مالک میں بھی ہے۔ نیز یہ قبضہ کی تحدید حضرت عمر بن الخطابؓ اور حضرت ابو ہریرہؓ کے آثار سے بھی ثابت ہے۔ (فتح الباری ص۲۹۶ ج۱۰ و عمدة القاری ص۴۷ ج۲۲ باب تقلیم الاظفار) خلاصہ یہ ہے کہ ایک قبضہ تک داڑھی رکھنا واجب ہے جو صحیح احادیث سے ثابت ہے اور اس پر تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ و السلام کا عملی اجماع ہے۔ صحابہ کرامؓ اور چودہ سو سال سے ہزاروں لاکھوں اولیاء، صلحاء، محدثین، مفسرین و بزرگانِ دین کا اس پر قولاً و عملاً اتفاق ہے لہذا آج کل بعض لوگوں کا یہ کہنا کہ بس اتنی داڑھی رکھنا کافی ہے، جو دکھائی دے قبضہ کی تحدید ضروری نہیں یہ نصوص صحیحہ اور اجماع کے خلاف ہے، تحریف اور باطل ہے **اللهم ارنا الحق حقا و ارزقنا اتباعه آمین** (وجوب اعفاء اللحیة، داڑھی کی شرعی حیثیت)

# باب ما جاء فی القسامة

عن سهل بن ابی حثمةؓ ......... فقال لهم اتحلفون خمسين يمينا فتستحقون دم صاحبكم ......... هذا حديث حسن صحيح و اخرجه الجماعة.

قسامت کا نظام زمانہ جاہلیت میں، جاری تھا۔ اسلام نے بھی اسے جاری رکھا کیونکہ اس میں انسانی جان اور امن عامہ کی حفاظت تھی۔

**مسئلہ:** اگر کسی آبادی (محلّہ یا قریہ) میں مقتول پایا جائے اور قاتل معلوم نہ ہو یعنی اندھے قتل کی واردات ہو تو امام ابو حنیفہؒ و صاحبینؒ کے ہاں مقتول کا ولی اس ابادی کے پچاس افراد کو نامزد کرے جو قسم کھائیں ما قتلناه و لا علمنا له قاتلا. قسم کھانے کے بعد ان پر دیت واجب ہو گی، اگر کوئی مدعی علیہ حلف سے انکار کرے تو اسے جیل میں ڈال دیا جائے گا یہاں تک وہ حلف اٹھائے یا وہیں مر جائے۔ امام شافعیؒ کے ہاں اگر اس بات پر قرینہ موجود ہو کہ میت طبعی موت نہیں مرا بلکہ کسی نے اسے ہلاک کیا ہے قتل وضرب وغیرہ کا کوئی نشان ہو یا میت اور مدعی علیہ میں پہلے سے عداوت ہو تو پہلے مدعی پچاس بار قسم کھائے کہ مدعی علیہ قاتل اور مجرم ہے اس کے قسم کھانے پر مدعی علیہ پر دیت واجب ہو گی اگر وہ قسم نہ کھائے تو پھر مدعی علیہ پر حلف آئے گی اور اس کی حلف پر وہ بری ہو جائے گا۔ دیت واجب نہیں ہو گی۔ امام مالکؒ و امام احمدؒ کا مسلک بھی اس کے قریب قریب ہے۔ ہاں امام مالکؒ کے ہاں بعض صورتوں میں قصاص بھی ہے مگر جمہور کے ہاں قسامۃ میں قصاص نہیں ہے کیونکہ یہاں پر شبہ ہے اور شبہ پر قصاص واجب نہیں ہوتا۔ حاصل اختلاف یہ ہے کہ قسامہ میں حنفیہ کے ہاں حلف مدعی پر نہیں ہے صرف مدعی علیہ پر ہے۔ ائمہ ثلاثہؒ کے ہاں پہلے مدعی پر حلف ہے پھر مدعی علیہ پر ہے۔

**حنفیہ کی دلیل (۱):** معروف مرفوع حدیث ہے البينة على المدعى و اليمين على من انكر (ترمذی) اس مضمون کی حدیث اور اس پر مفصل بحث ترمذی باب ما جاء ان البينة على المدعى و اليمين على من انكر میں گزر چکی ہے یہ قاعدہ کلیہ کے درجہ میں ہے کہ بینۃ مدعی کے ذمہ ہیں اور یمین صرف مدعی علیہ پر ہے۔

**دلیل (۲):** حضرت عمر بن الخطابؓ نے حج کے موقع پر قسامۃ میں یہی فیصلہ فرمایا تھا کہ صرف مدعی علیہم پر حلف پھر دیت ہے کسی صحابیؓ سے اس پر انکار و اعتراض منقول نہیں ہے تو اس پر اس وقت صحابہؓ

کا اجماع ہوا (مصنف عبد الرزاق، دارقطنی، سنن بیہقی و المعرفة للبیہقی، نصب الرایة ص ۳۹۴ ج۴)

**فریق ثانی کی دلیل (۱):** عن عمرو بن شعیب عن ابیه عن جدهؓ قال قال رسول اللہ ﷺ البینة علی المدعی و الیمین علی من انکر الا فی القسامة (بیہقی)

**جواب:** علامہ عینیؒ عمدة القاری ص ۶۰ ج ۲۴ پر لکھتے ہیں ھو معلول من خمسة وجوہ پھر ان وجوہ علت کو تفصیل سے ذکر کیا ہے ان شئت فراجع۔

**دلیل (۲):** حضرت سہل بن ابی حثمہؓ کی مرفوع حدیث باب ہے فقال ﷺ لھم اتحلفون خمسین یمینا فتستحقون صاحبکم اھ کہ ان میں پہلے مدعیوں پر حلف کا ذکر ہے۔

**جواب:** یہ واقعہ جزئیہ ہے۔ مذکورہ بالا حدیث کلی و الیمین علی من انکر اور حضرت عمرؓ کے فیصلہ اور صحابہ کرامؓ کے اجماع کے قرینہ سے واجب التاویل ہے۔ اتحلفون میں استفہام انکاری ہے مدعی کی حلف کا انکار مقصود ہے نہ کہ ثبوت۔ (اوجز المسالک ص ۱۸۵ ج۵، بذل ص ۱۷۱ ج۲، عمدة القاری ص ۶۰ ج ۲۴، نصب الرایة ص ۳۹۴ ج ۴)

فیض احمد غفرلہ الصمد

۱۲ شعبان ۱۴۲۲ھ

طلباء مدارس ائمہ مساجد اور خطباء مبلغین کے لئے ایک بیش قیمت تحفہ
پچاس سے زائد دینی موضوعات پر مستند جامع اصلاحی تقریریں

حضرت مولانا مفتی جمیل احمد نذیری

فاضل دار العلوم دیوبند (انڈیا)



**مکتبہ حقانیہ**

ٹی بی ہسپتال روڈ ملتان

061-541093